از مہر محمد حضرت حافظ ابو القاسم ...

۵ محرم ۱۳۲۳

يامرون بالمعروف وينهون عن المنكر

یہ آیۂ شریف تاریخ وفات حضرت مولانا علیہ الرحمۃ ہے

الحمد للہ علی احسانہ کہ درین ایام فرخندہ فرجام نسخۂ نادرہ

اسمی

# فتاوی رشیدیہ

حصہ اول

من تصنیف عالم اجل فاضل بے بدل مخزن اصول شریعت معدن

حقیقت اسرار حضرت مولانا رشید احمد صاحب محدث و فقیہ گنگوہی جعل اللہ مثواہ الجنۃ

# عرضداشت ضروری

الحمد للہ رب العالمین والصلوۃ والسلام علی رسولہ الکریم۔ اما بعد فتاوی حضرت مولینا مرحوم کے جو ہمارے اور ہمارے احباب کے پاس موجود تھے اسواسطے کہ منافع عجیبہ و فوائد غریبہ رکھتے تھے مدت سے دل چاہتا تھا کہ ان کو طبع کراکر ہدیہ ناظرین کرین تاکہ نفع خاص اس کا عام ہو جاوے اور ہر طالب حق اپنا مدعا دلی حاصل کرے الحمد للہ کہ ہماری یہ مراد حاصل ہوئی۔ اس لئے ان فتوون کو طبع کرایا۔ اور نام اس مجموعہ نافع کا بہ لحاظ اسم گرامی حضرت مصنف قدس سرہ الشریف کے **فتاوی رشیدیہ** رکھا۔ ہمنے اس کو چند حصص پر منقسم کیا ہے تاکہ خریدنے مین آسانی ہو۔ پہلا حصہ ہدیہ ناظرین اور دوسرا زیر طبع ہے۔ اللہ تعالے ان سے اہل اسلام کو منتفع فرماوے۔ آمین یارب العالمین۔

## تنبیہ

ان کل فتوون کی اصل ہمارے پاس موجود ہے جس صاحب کو کسی فتوی مین شبہ پیش آوے وہ رفع ہو سکتا ہے۔

## التماس

جو فتوی مولینا کا کسی صاحب کے پاس ہو اور اوسکا طبع کرانا منظور ہو ارسال فرمائین۔

**العارض**

عزیز الدین و علی نظر غفرلہما مراد آباد محلہ ساہو

## ناظرین قبل مطالعہ کتاب ہٰذا تصحیح اغلاط فرمالین

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴ | ۲ | بیٹھکر | بیٹھکر | ۲۵ | ۳ | استنفار | استیفار | ۶۴ | ۱۵ | مجکوجال | مجکوجال مفصل |
| 〃 | ۱۱ | پیراں | پیران | ۲۸ | ۷ | جائز | جائز | ۶۸ | ۳۰ | اکثر | اگر |
| ۱۲ | ۱۵ | جبوۃ | حیوۃ | 〃 | ۱۲ | نحل | نمل | ۶۹ | ۱۸ | یحبدو | یجدد |
| ۱۶ | ۳ | غر | غیر | 〃 | ۱۳ | صورت | سورت | ۷۰ | ۸ | رنع | رفع |
| 〃 | ۸ | انفاق | اتفاق | ۲۹ | ۱۸ | غمزہ | عمرہ | ۷۳ | ۴ | وہاں کے گیا | وہاں لوگ |
| 〃 | ۱۲ | ذکورذاکوہی | مذکورہ کوہی | ۳۰ | ۲ | مدکور | مذکور | ۷۵ | ۱۹ | حوالہ | حوالہ کا |
| 〃 | ۱۵ | ذوبحوبصیرہ | ذوالنحو بصیرہ | ۳۲ | حاشیہ ۱۰ | جالمہ اللہ صاحب | علیم اللہ صاحب | ۸۳ | ۱۰ | قوبہ | توبہ |
| ۱۸ | ۳ | اومین | ادنمین | | | | جالندھری | 〃 | ۱۳ | اورکفر | توکفر |
| 〃 | 〃 | ہتو | ہو | 〃 | ۱۲ | البرزیہ | البزازیہ | ۹۲ | ۸ | تتخذوا | لاتتخذوا |
| 〃 | ۱۱ | چاہئیے | چاہیئے | ۳۴ | ۱۲ | خزینہ | خبریہ | ۹۶ | ۱۴ | ہے | ہے اور |
| 〃 | ۱۹ | ر ا | سا | 〃 | ۱۸ | حرمثہ | حرمۃ | ۹۷ | ۱۸ | باجماعۃ | باجماع |
| ۱۹ | ۶ | یجور | یجوز | 〃 | 〃 | خیریۃ | خیریہ | ۹۸ | ۱ | جرا | جبرا |
| 〃 | 〃 | ذ | ۃ | ۳۸ | ۱۴ | صورت | سورت | ۱۰۴ | ۹ | خود | خواہ خود |
| 〃 | ۹ | دیا ئیکہ | بیا ئیکہ | ۴۱ | ۱۶ | تقصدوا | تقعدوا | ۱۰۵ | ۱۳ | معیتہ | معینہ |
| ۲۱ | ۱۳ | صومعہ خود خیب | صوم حبیب | ۴۲ | ۵ | ہین | مین | ۱۰۶ | ۱۱ | دافع بھی | رافع بھی |
| ۲۲ | ۴ | الاسان | الانسان | ۴۸ | ۹ | عادۃ | عبادۃ | ۱۰۹ | ۱۲ | بسس | لبس |
| 〃 | 〃 | صوم ما | صوما | ۵۵ | ۱۴ | دکر | ذکر | ۱۱۰ | ۱۴ | بحلی | بجلی |
| 〃 | 〃 | صدقہ | صدقتہ | ۵۶ | ۱۶ | قتیم | قیّم | ۱۱۱ | ۱۴ | شخین | شیخین |
| 〃 | ۱۳ | اغفرلی | اغفرلی | ۵۸ | ۳ | باطنی کا | باطنی را | 〃 | ۱۷ | شعبۃ الایان | شعبۃ من الایمان |
| 〃 | ۱۴ | واجرنی | واجبرنی | 〃 | ۱۲ | تسریعتہ | شریعتہ | ۱۱۲ | ۱۷ | لقاء ہم انی | لقایاہم فی |
| 〃 | ۱۹ | تشنید | تشہید | 〃 | ۱۳ | ادارادا | اداسے | 〃 | 〃 | باکتبنا | ماکتبنا |
| ۲۳ | ۱۵ | ساحم | ساقط | ۶۰ | ۱ | ایک اولیا | کل اولیا | ۱۱۴ | ۳ | ہناورزوا | ہناورہوا |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۱۴ | ۵ | اوراد | اور اوراد | ۱۳۱ | ۱۷ | اومثل | مثل | ۱۴۸ | ۱۶ | امیرحسین | امیرحسن |
| ۱۱۵ | ۴ | جمیعہ | جمعہ | ۱۳۵ | ۱ | ابن | ابنی | ۱۵۰ | ۸ | زبان | زمان |
| ۱۱۶ | ۱۶ | امدہ | آمدہ | ؍؍ | ؍؍ | وغیرہ | سہیل وغیرہ | ؍؍ | ۱۸ | لعالی | تعالی |
| ۱۱۷ | ۷ | تسلیب | تقلیب | ۱۳۹ | ۹ | ناعدہ | قاعدہ | ۱۵۲ | ۱ | تحصیص | تخصیص |
| ۱۱۸ | ۱۳ | شینا | شئنا | ؍؍ | ۱۵ | اسانی | الثانی | ؍؍ | ۲ | ہوتی | ہوتی ہے |
| ۱۱۹ | ۷ | شینا | شئنا | ۱۴۱ | ۱۶ | لبجاری | ولبجاری | ۱۵۳ | ۱۴ | عنذکرذکر | عندذکر |
| ۱۲۵ | ۱۲ | النبیار | البنار | ؍؍ | ۱۷ | لیصرف | ولیصرف | ۱۵۴ | ۱۴ | وانکم | انکم |
| ۱۲۹ | ۴ | ۴۰ | ۴ | ۱۴۳ | ۱۴ | تعطیمی | تعظیمی | ۱۵۵ | ۸ | بدعۃ | بدعتہ |
| ؍؍ | ۵ | تنفید | تنفیذ | ۱۴۴ | ۱۲ | العشر | الشعیر | × | × | × | × |

# فہرست مضامین نافعہ فتاوی رشیدیہ حصہ اول

تمام شد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

**سوال** - کیا فرماتے ہین علماے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ اس زمانہ
مین جو لوگ شہادت کاذبہ اِن الفاظ کے ساتھ دیتے ہین کہ مین خدا تعالے کو حاضر و
ناظر جان کر اس مقدمہ مین سچ کہونگا جہوٹ نہ کہونگا یا سچ کہا مینے جہوٹ نہ کہا یا سچ
کہتا ہون مین جہوٹ نہین کہتا ہون ہین - پہر باوجود اپنے علم کے مرتکب کذب کا ہوا اور
اوسکے خلاف کہا تو اس صورت مین یہ شخص گنہگار ہوگا یا کافر - اور ان الفاظ مذکورہ
فی الشہادۃ الکاذبہ اور اُن الفاظ مین جو ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب زواجر مین
لکھے ہین او قال اللہ یعلم انّی فعلت کذا وھو کاذبٌ فیہ نسبۃ
اللہ سبحانہ الی الجہل اور نیز اوسکے قائل کو منسوب الی الکفر لکھا ہے اور ایسے
ہی ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ نے ملحقات شرح فقہ اکبر مین لکھا ہی فی الفتاوی الصغریٰ
من قال یعلم اللہ انّی فعلت ھذا وکان لم یفعل کفر ای لانہ کذب
علی اللہ وایضاً لو قال اللہ یعلم انہ ھکذا وھو یکذب کفر اھ

(سوالات مرسلہ میرزا حفیظ اللہ بیگ صاحب مرادآبادی)

یا دونوں صورتوں میں کچھ فرق ہے یا نہیں اگر ایک ہی صورت ہے تو بر بنائے قول ابن حجر
وملا علی قاری رحمہما اللہ تعالیٰ کے کاذب فی الشہادت کو کافر کہنا جائز ہے یا نہیں
اور اگر کچھ فرق ہے تو اونکے کلام کی کیا تاویل ہے۔ بینوا بالکتاب توجروا یوم الحساب فقط

**الجواب** فعل گزشتہ پر حق تعالیٰ کو شاہد کر کے جھوٹ بولنا کفر ہے جیسا علی قاری اور
ابن حجر نے کہا اور یہ کہنا کہ جھوٹ نہ کہونگا استقبال کا زمانہ ہے کہ سچ بولنے اور جھوٹ
نہ بولنے کا وعدہ کرتا ہے بقولہ' اس مقدمہ میں سچ کہونگا یا بقولہ' سچ کہتا ہوں کیونکہ اگرچہ
یہاں زمانہ حال بولتا ہے مگر مراد زمانہ استقبال ہے کہ بعد اس بیان کے بیان واقعہ
کرتا ہے پس خلاف وعدہ کیا لہذا روایات علی قاری و ابن حجر سے فرق ہے۔ تیسری
شکل کہ اس مقدمہ میں سچ کہا اگر بعد اظہار کے یہ قول کہا تو البتہ یہ داخل روایۂ قاری و
ابن حجر میں ہے اور جو بعد اس قول کے اظہار کذب دیا ہے تو یہاں بھی مجازاً استقبال ہی
مراد ہے بہرحال در صورت مراد معنی استقبال کے کفر نہ ہوگا اور در صورت ماضی کفر ہے
اور داخل روایۂ مذکورہ سوال پہلی صورت میں یہ فاسق ہے نہ کافر فقط واللہ تعالیٰ اعلم کتبہ

الراجی رحمۃ ربہ رشید احمد گنگوہی عفی عنہ (مہر: رشید احمد ۱۳۰۱)

**سوال** تصور کرنا پیر کا یا اوستاد یا مرشد وغیرہ کا جائز ہے یا نہیں۔

**الجواب** کسی کا تصور کرنا بطور خیال کے کچھ حرج نہیں مگر رابطہ جو مشائخ میں مروج ہے کہ
اوس کو مشائخ نے کسی علاج کے واسطے تجویز کیا تھا اگر اوس ہی حد پر ہے کہ جس حد پر بزرگوں نے
تجویز کیا تھا تو چنداں دشوار نہیں گو ترک اوسکا بھی اولیٰ ہے کہ مختلف فیہ بین العلماء ہے
اور ایسا ضروری بھی نہیں کہ بدون اوس کے کام نہ چل سکے اور جو اوس حد سے بڑھ جاوے تو
البتہ ناجائز ہے فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ رشید احمد گنگوہی عفی عنہ (مہر: رشید احمد ۱۳۰۱)

الجواب صحیح محمد یعقوب نانوتوی (مہر: محمد یعقوب)

**سوال پہلا** - تقوی کس کا حکم ہی اور فتوی کس کا حکم ہی اور ان دونون مین کیا فرق ہے اور ان دونون مین سے ہمپر کسپر عمل کرنا فرض ہے -

**الجواب** - فتوی یہ ہے جسکو علمائے بدلیل قرآن وحدیث جائز کہا اوسپر عمل کرے اگرچہ بعض وجہ سے اوس مین ممانعت بھی معلوم ہوتی ہو اور تقوی یہ کہ جہان شبہ ہو اوسکو بھی نکرے پہلی کو رخصت کہتے ہین اور دوسری کو عزیمت دونون حکم شرع کے ہی ہین - اور دونون مین جسپر عمل کرے درست ہے رخصت سے باہر نہ نکلے اور تقوی کرے تو بڑا اجر ہے

واللہ تعالے اعلم ؂

**سوال دوسرا** - شریعت اور طریقت دو ہین یا ایک اگر دو ہین توکس صورت سے اور اگر یہ دونون ایک ہین تو کیسے اور طریقت کا موجد کون ہے -

**الجواب** - دونون ایک ہین ظاہر سے عمل کرنا شرع ہے اور جب قلب مین حکم شرع کا داخل ہوکر طبعًا عمل شرع پر ہونے لگے وہ طریقت ہی - دونون کا حکم قرآن وحدیث سے ہے ادنی درجہ شرع ہے اوسکا ہی اعلے درجہ طریقۃ کہلاتی ہے -

**سوال تیسرا** - اگرکوی صوفی بعض بعض کام خلاف شریعت کرتا ہو مثل مولود شریف بمعہ قیام و عرس بلا راگ وفاتحہ برآب طعام دست برداشتہ ونماز معکوس ومراقبہ برقبور بسورہ الم نشرح دبارچہ رنگین اسم آذر کوی بات کفر وشرک کی کرتا ہو تو فرماے کہ ایسے صوفی سے مرید ہونا اور اوسکی صحبت مین بیٹھنا جائز ہے یا نہین اور ایسے صوفی کو بوجہ اپنے مجاہدہ اور تہجد گزاری کے اور حب الہی کے محنت شاقہ کے کچھ کمال بھی حاصل ہوسکتا ہے یا نہین

**الجواب** - جو صوفی ہو اور خلاف شرع کام کرے وہ قابل بیعۃ کے نہین اور نہ وہ صاحب طریقۃ ہے بلکہ شیطان ہی - **شعر** خلاف پیمبر کسے رہ گزید ؂ کہ ہرگز بمنزل نخواہد رسید

سعدی لکھ گئے ہین جسقدر امور آپنے لکھے ہین کوی جائز ہے کوی ناجائز مثلاً بارچہ رنگین مین کوی گناہ نہین یا قبر پر بیٹھکر سر جھکا کر کچھ پڑھے یہ گناہ نہین اور خلاف شرع کو کوی کمال ہووے تو کچھ عجب نہین کفار جوگیون کو بھی ہوجاتا ہے مگر وہ کمال کہ مقبولیت عند اللہ تعالے ہو حاصل نہین ہوسکتا فقط

**سوال چوتھا۔** بعض بعض صوفیون کا یہ قول ہے کہ جسکا پیر کوئی نہین اوسکا پیر شیطان ہے اور پیران پیر صاحب کا قدم سب پیرون کی گردن پر ہے اور جب تک بندہ کا بندہ نہو تب تک خدا نہین ملتا تو اب یہ فرماے کہ ان باتون کا پتہ کہین طریقت اور تصوف مین بھی ہے یا نہین۔

**الجواب۔** اس قول کے یہ معنی ہین کہ جسکا کوئی راہ بتانے والا نہین وہ شیطان کی کہن مین ہے قرآن حدیث استاد باپ کوئی اگر دین نہ سکھاوے گا خود شیطان کی تقلید کرے گا سو یہ بات درست ہے پیر سے مراد یہ پیر مرجع نہین۔ باقی پیران پیر کا قدم ہونا سب کی گردن پر مراد بزرگی بڑائی اونکی ہے اسمین کیا حرج ہے جو اون سے بڑے ہین اونکا قدم حضرت پیران پیر کی گردن پر ہے۔ اور بندہ کا بندہ ہونے کے معنی ہین کہ کسی خدا تعالے کے مقبول کا مطیع ہو کر عمل کرے یہ بھی درست ہے مگر ایسا لفظ ایسا بولنا اچھا نہین جو موہم برے معنی کا ہو۔ مگر اصل مراد درست ہے۔

**سوال پانچوان۔** عالم بے عمل وہی ہے کہ اورون کو بتاوے اور آپ نکرے یا عالم بے عمل اور ہے یہ نہین۔

**الجواب۔** عالم بے عمل جو تلقین کرے اور خود خلاف شرع کرے اگر لوگون کو وظائف نوافل تلقین کرے خود نکرے وہ برا نہین مگر واجبات کو ترک کرے ممنوعات کو کرے

وہ عالم بے عمل ہوتا ہے۔

سوال چھٹا۔ جو عالم کہ خوب کھاوے اور خوب پہنے اور نماز مین جماعت کی پابندی بھی نکرے چاہے جماعت ملے یا نہ ملے اپنے نفس کی خاطر مسائل کو تاویل کرے تو یہ عالم اچھا یا یہ صوفی بدعتی تہجد گزار حاجی وظیفجی بذکور الصدر اچھا فرماے۔

الجواب۔ میرے نزدیک یہ دونون بُرے ہین مگر عالم نفس پرور زیادہ بدہے صوفی مبتدع سے کیونکہ اوسکا گناہ لوگون کو بہت نقصان دیتا ہے۔ صوفی بدعتی کا کم نقصان دیتا ہے فقط واللہ تعالےٰ اعلم۔

سوال ساتوان۔ غیر مقلدون مین کیا برائی ہے۔

الجواب۔ مجتہدین کو برا کہنا اور تقلید کو شرک بتانا مسلمان مقلدون کو مشرک جاننا نفسانیت سے عمل کرنا برا ہے اور حدیث پر عمل کرنا لوجہ اللہ تعالےٰ اچھا ہے سب حدیث پر ہی عامل ہین مقلد ہو یا غیر مقلد فقط واللہ تعالےٰ اعلم۔

سوال آٹھوان۔ اجماع امت اور قیاس مجتہد کا ماننا کہان سے واجب ہوا۔

الجواب۔ لا تجتمع امتی علی الضلالۃ الحدیث اجماع کی قطعی ہونے کی دلیل ہے فاعتبروا یا اولی الابصار قیاس کی حجت ہے اور بہت دلائل ہین اہل علم پر واضح ہین۔ فقط

سوال نوان۔ تقلید شخصی کے وجوب کی کیا دلیل ہے۔

الجواب۔ فاسئلوا اهل الذکر الایۃ اور نا اتفاقی اور لاابالی ہو جانا عوام کو بسبب عدم تقلید کے دلیل وجوب شخصی کی ہے کہ اسمین انتظام عوام ہے فقط

سوال دسوان۔ صبح کو بعد فرائض کے دو سنتین اول کی اگر رہگئی ہون تو قبل

طلوع آفتاب پڑھ لے یا نہین آمین آپکی راے سے شریف کیا ہے اور سواے قول امام صاحب رحمہ کے آپ کو حدیث سے کیا ثابت ہوا آیا پڑھنا یا نہ پڑھنا۔

**الجواب۔** بندہ کے نزدیک سب احادیث جمع کرکے راجح نہ پڑھنا ہی کہ صحت اس کی قوی ہے۔ فقط

**سوال گیارہوان۔** اگر کوئی غیر مقلد ہمارے پاس جماعت مین کھڑا ہو رفع یدین اور آمین بالجہر کرتا ہو تو اوس کے پاس کھڑے ہونے سے ہماری نماز مین تو کچھ خرابی نہ آئے گی یا ہماری نماز مین بھی کچھ فساد واقع ہوگا۔

**الجواب۔** کچھ خرابی نہین آئے گی۔ ایسا تعصب اچھا نہین وہ بھی عامل سنت ہے اگرچہ نفسانیت سے کرتا ہے مگر فعل تو فی حد ذاتہ درست ہے۔

**سوال بارہوان۔** وکیل اور آجکل کے وکیل کہ جو اپنے موکل کی ایمانداری اور سچ ہونے پر کچھ لحاظ نہین کرتے بلکہ محض اپنا محنتانہ مقدم سمجھتے ہین چاہے فریقین کی بے ایمانی ہو چاہے فریق ثانی کی حق تلفی ہو جھوٹی گواہی دین اور دلواتے ہین صرف اپنے محنتانہ کی غرض سے جیسے کہ آجکل کے وکیل ہین تو فرمائیے اونکے یہان کا کھانا اور اونسے محبت رکھنا جائز ہے یا نہین۔

**الجواب۔** اس زمانہ کی وکالۃ اور محنتانہ حلال نہین اونکا کھانا بھی اچھا نہین مگر بتاویل فقط واللہ اعلم۔

**سوال تیرہوان۔** جو شخص حج کو مکہ شریف جاوے اور مدینہ منورہ نجاوے اس خیال سے کہ مدینہ شریف جانا کوئی فرض واجب نہین ہے بلکہ اک کار خیر ہے ناحق مین ایسے راستہ خوفناک مین جاوین کہ بالجبار راستہ مین قافلے لٹ رہے ہین اور خوف

جان ومال کا ہے اور اسقدر روپیہ بھی صرف ہوگا اس سے کیا فائدہ تو یہ کچھہ گنہگار ہوگا یا نہین۔

**الجواب** ۔ مدینہ نہ جانا اس وہم سے کمی محبت فخر عالم علیہ السلام کا نشان ہے ایسے وہم سے کوئی دنیا کا کام نہین ترک ہوتا زیارۃ ترک کرنا کیون ہوا اور راہ ہر روز نہین لوٹتی۔ اتفاقی بات ہے یہ کوئی حجت نہین گر ہان واجب بھی نہین بعض کے نزدیک بہر حال رفع یدین وآمین بجہر سے زیادہ موجب ثواب وبرکۃ کا ہے اوس کو تو باوجود فساد اور خوف آبرو کے بھی ترک نہ کرین اور زیارۃ کو احتمال وہم سے بھی ترک کردیوین اس کو بھی تامل کر کے دیکھ لیوین کہ کون سا حصہ کمال ایمان کا ہی اور روپیہ خیرات مین صرف ہونا سعادت ہے۔ مکہ سے مدینہ تک پچاس روپیہ اعلیٰ درجہ کا صرف ہے جسنے پچاس روپیہ کا خیال کیا اور حضور کے مرقد مبارک کا خیال نہ کیا اوسکا ایمان ومحبت لائب ناقص ہے گو گنہگار نہو مگر اصل حبابۃ مین ہی کمی ایمان کی ہے فقط واللہ تعالیٰ اعلم

**سوال چہ دہوان** ۔ فقرا کے یہان کشف کوئی بڑی بات ہے یا نہین۔

**الجواب** ۔ کوئی کمال معتبر نہین اگرچہ کمال ہو کیونکہ یہ امر مشترک ہے مومن وکافر مین۔ تو کمال تو ہوا مگر خیر سے خیر ہے اور شر سے شر فقط واللہ اعلم

**سوال پندرہوان** ۔ اہل عرب کا ہم پر کوئی حق ہے یا نہین اور کچھہ صدقہ کہ جو ہمکو میسر ہو اہل عرب کو دینا بہتر ہے یا اپنے ہموطن کو کہ جنکا ہم پر حق ہے۔

**الجواب** ۔ اپنے ہموطن کا دینا بہتر ہے عرب کے دینے سے جو مانگتے پہرتے ہین مگر جب وہان زیادہ حاجت ہو اور یہان کم حاجت ہو تو پھر عرب کو دینا بہتر ہے۔ احبو العرب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین فقط۔

**سوال سولھوان** - وہابی کون لوگ ہین اور عبدالوہاب نجدی کا کیا عقیدہ تھا اور کون مذہب تہا اور وہ کیسا شخص تھا اور اہل نجد کے عقائد مین اور سنی حنفیون کے عقائد مین کیا فرق ہے۔

**الجواب** - محمد بن عبدالوہاب کے مقتدیون کو وہابی کہتے ہین اونکے عقائد عمدہ تھے اور مذہب اونکا حنبلی تھا البتہ اونکے مزاج مین شدت تھی مگر وہ اور اونکے مقتدی اچھے ہین مگر ہان جو حد سے بڑھ گئے اونمین فساد آگیا ہے اور عقائد سب کے متحد ہین اعمال مین فرق حنفی شافعی مالکی حنبلی کا ہے۔

**سوال سترھوان** - صبح کی اذان مین الصلوٰۃ خیر من النوم کے جواب مین صدقت وبررت کہنا کسی حدیث سے ثابت ہے یا نہین۔

**الجواب** - یہ کہنا چاہیے ثابت ہے۔

**سوال اٹھارھوان** - ہر سال اپنے پیر یا اوستاد کی برسی کرے یعنی جب سال بھر پورے ہو جاوے تو ایک دن مقرر کرے اور اُس روز کا نام عرس شریف رکھے اور اُس دن کھانا پکا کر تقسیم کراوے مساکین کو اور ختم کرے کلام اللہ قرآن کا تو یہ صوفیای کرام کے یہان اور ہماری شریعت مین کیا حکم جائز ہے یا ناجائز۔

**الجواب** - کھانا تاریخ معین پر کھلانا کہ جس مین پیش نہو بدعت ہے اگرچہ ثواب پہنچیگا اور طریقہ معینہ عرس کا طریقہ سنت کے خلاف ہے لہذا بدعت ہے اور بلا تعین کر دینا درست ہے۔ فقط

**سوال انیسوان** - اس صورت کی مساجد اور مدارس اور طرز تعلیم قرون ثلثہ مین نہین تھا بلکہ یہ محض نئی صورت ہے تو اسکا بدعت نہونا کیا سبب۔

الجواب مسجد کی کوئی صورت شرع مین مقرر نہین جیسی چاہے بنائے مگر ہان مشابہت کنیسہ و بیعہ وغیرہ سے نہو علی ہذا مدارس کی کوئی صورت معین نہین مکان ہو اسکا ثبوت حدیث سے ہے اور کسی صورت خاصہ کو ضرور جاننا بدعۃ ہوگا سوال بیسوان قرآن اور حدیث پڑھا کر اجرت لینا درست ہی یا نہین اور اگر درست ہے تو کس وجہ سے یا یہ متاخرین رحمہ کا فتوی ہے اگر ہے تو کسقدر لینے پر اور اوسکے لینے پر اس قسم کی تاویلات کرنا کہ ہم معقول کی پڑھائی لیتے ہین نہ کہ حدیث اور قرآن کی اور ہم مدرسہ مین جانے کی نوکری پاتے ہین نہ پڑہانے کی اور امام شافعی رح کے مذہب مین درست ہی آپکے نزدیک قرآن و حدیث پر اور امامت پر جائز ہے یا نہین اور ایسے معاملات مین ایسی تاویل کرنا درست ہے یا نہین اور سورہ بقر مین جو اللہ تعالے رکوع ۲۰ مین اور ۱۸ مین ارشاد فرماتے ہین اوسکے مصداق کون لوگ ہین الجواب اجرت لینا تعلیم علوم دین پر اصل حدیث سے نکلتا ہے اسی واسطے شافعی رحمۃ اللہ تعالے کے نزدیک درست ہی حنفیہ قدما منع کرتے تھے متاخرین نے شافعی صاحب کا مذہب اختیار کیا اور فتوی جواز کا دیا بسبب اندیشہ تلف علم کے تاویلات کی حاجۃ نہین ضرورۃ مین دوسرے مجتہد کا مذہب لینا جائز ہے آخر وہ بھی حدیث سے کہتا ہے سو قدیم مذہب حنفی تقوی ہے اور مذہب شافعی پر عمل فتوی ہے اشتراء بآیات اللہ حرام یہ ہے کہ روپیہ کے واسطے آیۃ کے معنی بدل دوین جیسا یہود کرتے تھے یہ اب بھی حرام ہی بالاتفاق تمام امۃ کے فقط واللہ تعالے اعلم سوال اکیسوان کسی پیر یا شہید یا اوستاد یا باپ کا قول خلاف شرع ہو مگر دنیاوی کوئی مصلحت ہو تو ماننا ہے یا نہین۔ الجواب خلاف شرع کسی کا قول ماننا درست نہین جو قول ماننا ہے بحکم شرع ماننا جائز ہے ورنہ ہرگز درست نہین فقط سوال بائیسوان منصور کہ جن کو زمانہ امام یوسف

صاحب موین سول دی گئی تھی اونکی نسبت آپ کیا فرماتے ہین کہ وہ کیسے تھے۔
**الجواب** منصور معذور تھے بیہوش ہو گئے تھے اونپر فتوی کفر کا دینا بیجا ہے اون کے
باب مین سکوت چاہیے اوسوقت دفع فتنہ کے واسطے قتل کرنا ضرور تھا فقط **سوال تیئسوان**
یزید کہ جسنے حضرت امام حسین علیہ السلام کو شہید کیا ہی تو وہ یزید آپکی راے شریف مین کافر ہے
یا فاسق **الجواب** کسی مسلمان کو کافر کہنا مناسب نہین یزید مومن تھا بسبب قتل کے
فاسق ہوا کفر کا حال دریافت نہین کافر کہنا جائز نہین کہ وہ عقیدہ قلب پر موقوف ہی فقط
**سوال چوبیسوان** عالم کہ کامرانی و تن پروری کند ؛ او خویشتن گم ست کرا رہبری کند
یہ شعر واقعی سچ اور ٹھیک ہی یا صرف مضمون شاعری ہی ہے **الجواب** معنی شعر کے درست
مین تن پروری یہ ہے کہ اپنے نفع دنیا کے واسطے خلاف شرع بھی کرلیوے مونہ دیکھ کر
فتوی دیوے اور جو مباح کھانے پینے مین موافق حکم شرع کے عمل کرے اور مباحات لم
کرے وہ داخل شعر کے مضمون مین نہین ہوتا فقط واللہ تعالے اعلم **سوال پچیسوان** صوفیہ
کرام کے یہان جو اکثر اشغال اور اذکار مثل رگ کیماس کا پکڑنا اور ذکر ارہ اور حلقہ قیود
نہین بلکہ ویسے ہی اور حبس دم وغیرہ جو قرون ثلثہ سے ثابت نہین بدعت ہین یا نہین **الجواب**
اشغال صوفیہ بطور معالجہ کے ہین سب کی اصل نصوص سے ثابت ہے جیسا اصل علاج ثابت
ہے مگر شربت بنفشہ حدیث صریح سے ثابت نہین ایسا ہی سب اذکار کی اصل ہیئتہ ثابت
ہے جیسا توپ بندوق کی اصل ثابت ہی اگرچہ اوسوقت مین نہ تھی سو یہ بدعۃ نہین
ہان ان ہیئات کو سنۃ ضروری خاصہ جاننا بدعۃ ہے اور اسکو ہی علماء نے بدعۃ لکھا ہے
**سوال چھبیسوان** کوئی قسم بدعۃ کی حسنہ بھی ہوتی ہی یا نہین **الجواب** بدعۃ کوئی حسنہ
نہین اور جس کو بدعۃ حسنہ کہتے ہین وہ سنۃ ہی ہے مگر یہ اصطلاح کا فرق ہی مطلب سب کا

واحد ہی فقط واللہ تعالےٰ اعلم **سوال ستائیسوان** جمعہ کی نماز کا وقت امام اعظم صاحب کے نزدیک کئے بجے مستحب ہی گھنٹوں کا حساب لگا کر فرمائیے **الجواب** گرمی مین تاخیر کرنا اور جاڑے مین جلدی کرنا ظہر و جمعہ مین برابر ہے گھنٹہ کا حساب کوئی ضرور نہین جیسا مناسب حال ہو کرے اسمین کوئی توقیت نہین ہو سکتی فقط واللہ تعالےٰ اعلم

**سوال اٹھائیسوان** عام کفار کے یہان کی عام نوکری جائز ہے یا نہین نصاریٰ کے یہان کی وہ نوکری کرنا کہ جسکی تنخواہ جنگی سے ملتی ہو جیسے طبیب وغیرہ تو یہ نوکری جائز ہے یا نہین **الجواب** کفار کی نوکری جسمین خلاف شرع نہو درست اور باقی ناجائز اور جنگی سے تنخواہ لینی طبیب کو درست ہے فقط

**سوال اونتیسوان** زبان سے کہے استغفر اللہ ربی اور توبہ وغیرہ کا دلمین کوئی اثر نہو تو یہ استغفار کچھ کفارہ گناہ ہوگا یا نہین **الجواب** استغفار زبانی مین ذکر زبان کا تو ہر حال حاصل ہے خالی ثواب سے نہین فقط

**سوال تیسوان** کسی مصیبت کے وقت بخاری شریف کا ختم کرانا قرون ثلثہ سے ثابت ہے یا نہین اور بدعت ہے یا نہین **الجواب** قرون ثلثہ مین بخاری تالیف نہین ہوئی تھی مگر اسکا ختم درست ہے کہ ذکر خیر کے بعد دعا قبول ہوتی ہے اسکی اصل شرع سے ثابت ہی بدعۃ نہین فقط

**سوال اکتیسوان** بعض بعض صوفی قبور اولیا پر چشم بند بیٹھتے ہین اور سورہ الم نشرح پڑھتے ہین اور کہتے ہین کہ ہمارا سینہ کھلتا ہے اور ہم کو بزرگون سے فیض ہوتا ہی اس بات کی کچھ اصل بھی ہے یا نہین **الجواب** اسکی بھی اصل ہی اسمین کوئی حرج نہین اگر بہ نیۃ خیر ہے فقط واللہ تعالےٰ اعلم

**سوال بتیسوان** کسی شخص کی تعظیم کو کھڑا ہو جانا اور پاؤن پکڑنا اور چومنا تعظیماً درست ہے یا نہین **الجواب** تعظیم دیندار کو کھڑا ہونا درست ہی اور پاؤن چومنا ایسے ہی شخص کا بھی درست ہے حدیث سے ثابت ہے فقط

**سوال تینتیسوان**

قبور پر عورت کو جانا منع حرام مگر مکہ شریف اور مدینہ منورہ مین کل زیارات پر عورت
جاتی ہین اسکی کیا وجہ ہے **الجواب** عورتون کو قبور پر جانا مختلف فیہ ہے اکثر علما منع
کرتے ہین بسبب فساد کے اور جو فساد نہو تو اکثر کے نزدیک جائز ہے حرمین مین اسی پر
عمل ہے فقط واللہ تعالے اعلم **سوال چونتیسوان** رنگین کپڑے پہنا نیلا تہمت باندہنا
موٹی تسبیح رکھنا بال سر کے بڑہانا اس خیال سے کہ اگلے پیشواؤن کا یہ فعل ہے تو اسمین کوئی
قباحت ہے یا نہین **الجواب** ان ہیئات مین کوئی معصیت نہین بری نیت سے برا حلیہ
سے بچنا ہے فقط واللہ تعالے اعلم **سوال پینتیسوان** بعض بعض صوفی یہ کہتے ہین کہ
جب تک بندہ کا بندہ نہو خدا نہ ملے تو یہ کلمہ کیسا ہے **الجواب** اسکا جواب پہلے لکھا گیا
کہ معنی درست ہین مگر بظاہر لفظ موہم ہین اسواسطے یہ الفاظ نہ کہے فقط **سوال چھتیسوان**
بعض بعض صوفی یہ کہتے ہین کہ جسوقت جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم معراج کو تشریف
لیگئے ہین اوسوقت بڑے پیر صاحب نے کندہا دیا اور جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا کہ جا اے محی الدین تیرے قدم سب اولیاؤ کی گردن پر تو اب یہ فرماویں کہ اسکی
کہین اصل بھی ہے یا نہین **الجواب** یہ بالکل غلط اور جھوٹ ہے اور اسکا واضع ملعون ہے
فقط واللہ تعالے اعلم **سوال سینتیسوان** اولیاء اللہ اپنی قبرون مین زندہ ہین یا مردہ اور اگر
زندہ ہین تو ہماری آواز سنتے ہین یا نہین **الجواب** روح کو حیوۃ ہوتی ہے قبر مین سب کی روح
زندہ ہے ولی ہو یا عامی اور سماع مین اختلاف ہے بعض مقر ہین بعض منکر فقط واللہ تعالی اعلم
**سوال اڑتیسوان** کوئی متولی مسجد یا خادم مسجد ایسا ہو کہ جب ہم اس مسجد مین آجاوین جماعت
نہ کہڑی ہو بلکہ بیٹہے رہین تم اگر کوئی اجنبی شخص وقت نماز معمولہ مسجد پر آجاوے امام کے مصلے کے
تکبیر جماعت کے واسطے کہدے تو وہ متولی مسجد خفا ہو اور کہوے کہ تو نے میری تکبیر اور لے

[illegible]

قضا کرادی ابھی تو وقت بھی نہ تھا تو تے بغیر ہمارے تکبیر کیون کہی تو ایسا شخص متولی یا
حافظ یا عالم کہ جسے نماز کو اپنے قبضہ مین کیا ہو نہ یہ کہ متولی پابند نماز ہو تو ایسا شخص گنہگار
ہے یا نہین **الجواب** جو ایسا شخص متولی ہے کہ اپنے واسطے ایسی تاکید کرے اور تاخیر کرے
وہ گنہگار ہے اور ایسون کا انتظار بھی درست نہین ہان عوام مسلمین کا انتظار درست ہے
بشرطیکہ دوسرون کو جو حاضر ہو چکے ہین تکلیف نہو اور وقت بھی مکروہ نہ آجاوے مگر رئیس اور
دنیا دارون کا انتظار نکرے وقت پر جسب یا اکثر حاضر ہو گئے نماز پڑھ لیوے فقط واللہ
تعالے اعلم **سوال اونتالیسوان** جو امام مسجد ایسا ہو کہ جسوقت تک مسجد مین ایک یا دو شخص
مخصوص نہ آجاوین چاہے جماعت کا وقت معمولہ بھی گذرنے کے قریب ہو اور وقت مین بھی
تاخیر ہوتی ہو مگر اپنے دنیاوی نفع کے باعث یا ملاقات کے سبب سے اُن اشخاص کا انتظار
کرے بغیر اونکے جماعت مین تاخیر کرے تو اوسکے پیچھے نماز پڑھنا کیسا ہے **الجواب**
اگر بوجہ دنیا کے کسی دنیا دار رئیس کا انتظار کرتا ہی اور حاضرین کی رعایۃ نہین کرتا تو امام مکبر
گنہگار ہے مگر نماز اوسکے پیچھے ہو جاتی ہے **سوال چالیسوان** امام مسجد کو یا واعظ مسجد کو
اختیار ہے کہ کسی کو بغیر اجازت کے امام جماعت اولی نہ بننے دے یا واعظ اور کسی واعظ کو اپنی
مسجد مقبوضہ مین وعظ نہ کہنے دے ایسا مختار ہونا حدیث شریف سے ثابت ہے یا نہین
**الجواب** امام مسجد اور واعظ اگر کسی کو امام نہ ہونے دے وعظ نہ کہنے دے کسی مصلحت
شرعیہ اور رفع فساد کے واسطے تو درست ہی کہ انتظام کی بات ہی دوسرے شخصون کو بھی اُنکی
رعایۃ چاہیئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع کیا ہے کہ دوسرے کی جگہ مین بدون
اذن کے امام نہ بنے فقط واللہ تعالے اعلم **سوال اکتالیسوان** فنا فی الشیخ اور فنا
فی الرسول کیا ہوتا ہے اور کہان سے ثابت ہے اور اسکی نسبت صوفیہ رح کیا فرماتے ہین

**الجواب** یہ دونون لفظ اصطلاح مشایخ کے ہین اتباع کرنا اور محبتہ کا غلبہ لوجہ اللہ تعالےٰ ہونا ہے اسکی اصل شرع سے ثابت ہی فاتبعونی یحببکم اللہ الآیۃ فقط **سوال بیالیسوان** جمعہ مسجد مین جمعہ کی نماز ڈہائی بجے ہوتی ہی اور مسجدون مین جمعہ کی نماز ایک بجے ہوتی ہے تو فرماے کہ کہان جمعہ پڑھے جو ثواب زیادہ ہو **الجواب** جامع مسجد مین بسبب کثرۃ آدمیون کے زیادہ ثواب ہے اگر گرمی کے موسم مین ہی تو ڈہائی بجے تک وقت اچھا ہوتا ہے وہین جمعہ پڑھے اور جاڑے کے موسم مین بہتر ہے کہ دیگر مسجد مین پڑھ لیوے کہ احتمال ایک مثل سے وقت نکل جانے کا ہے فقط واللہ تعالےٰ اعلم **سوال تینتالیسوان** رمضان شریف مین مسجدون کو آراستہ کرنا اور تراویح کے وقت اور روزون کی نسبت روشنی کرنا زیادہ کیسا ہے **الجواب** مساجد کا صاف کرنا تو بہتر ہی مگر روشنی انداز سے زائد کرنا اسراف ہی اور زیادہ روشنی بسبب کثرۃ آدمیون کے ہے کہ حاجتہ ہی تو درست ہے فقط واللہ تعالےٰ اعلم **سوال چوالیسوان** کسی عالم یا فقیر سے مرید ہونا کوئی ضروری بات ہے یا مستحب ہے **الجواب** مرید ہونا مستحب ہے واجب نہین فقط **سوال پینتالیسوان** بادشاہ یا نواب کو نذر دینا کیسا ہے اور جو پیر یا ولی کی نذر کی جاتی ہی وہ کیسی ہے **الجواب** بادشاہ نواب کو ہدیہ دیا کرتے ہین اگر رشوۃ یا وجہ معصیتہ کے نہین تو محض اخلاصمندی ہے تو درست ہے اور بزرگون کو بھی جو دیتے ہین وہ ہدیہ ہے درست ہی اور جو اموات اولیار کی نذر ہے تو اوسکے اگر یہ معنی ہین کہ اسکا ثواب اونکی روح کو پہونچے تو صدقہ ہے درست ہے اور جو نذر بمعنی تقرب اونکے نام پر ہے تو حرام ہے فقط واللہ تعالےٰ اعلم **سوال چھیالیسوان** اکثر آدمی شجرہ خاندان کا ہر صبح و شام پڑھتے ہین یہ کیسا ہے **الجواب** شجرہ پڑہنا درست ہے کیونکہ اوسمین توسل اولیار کے حق تعالےٰ سے دعا کرتے ہین اسکا کوئی حرج نہین فقط واللہ

تعالےٰ اعلم - کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ ۱۳۱۱ ہجری نبوی صلعم

رشید احمد

## استفتاء

کیا فرماتے ہین علمای دین متین اور مفتیان شرع رسول سید العالمین درباب تقلید شخصی آیا یہ واجب ہی یا جیسا غیر مقلدین معاذ اللہ گمان کرتے ہین شرک یا بدعۃ ہے بینوا اور مصفا بیان فرماؤ تاکہ اجر پاؤ **الجواب** تقلید مطلق فرض ہی لقولہ تعالےٰ فاسئلوا اہل الذکران کنتم لا تعلمون الآیۃ حق تعالےٰ نے اس آیۃ مین مطلق تقلید کو فرض فرمادیا ہے اور تقلید کیا دو فرد ہین ایک شخصی کہ سب مسائل ضرور یہ ایک ہی عالم سے پوچھ کر عمل کرے دوسرے غیر شخصی کہ جس عالم سے چاہے دریافت کرلیوے اور آیۃ بسبب اپنے اطلاق کے دونون قسم تقلید کو متضمن ہی لہذا دونون قسم تقلید کی مامور من اللہ تعالےٰ اور مفروض حق تعالیٰ کی طرف سے ہین اور جس فرد تقلید پر کوی عمل کریگا حق تعالےٰ کے حکم فرض کا عامل ہوگا لہذا جو شخص تقلید شخصی کو جو مامور ومفروض من اللہ تعالےٰ ہے شرک یا بدعۃ کہتا ہے وہ جاہل گمراہ ہے کیونکہ حق تعالےٰ کی مخالفۃ مین خدا تعالےٰ کے مفروض کو شرک کہتا ہے اور نہین جانتا کہ حق تعالیٰ نے جہان مطلق حکم فرمایا ہے مکلف کو مختار فرمادیا ہے کہ جس فرد مقید پر چاہے عمل کرے کیونکہ مطلق کا من حیث الاطلاق کہین خارج مین وجود نہین ہوتا بلکہ اپنے افراد کی ضمن مین خارج مین موجود ہوتا ہی مثلاً انسان کا وجود من حیث الاطلاق کہین جدا نہین پایا جاتا بلکہ افراد کے ضمن مین ہی خارج مین ہوتا ہے ایسا ہی تقلید کا وجود جدا ہو اور شخصی اور غیر شخصی کا جدا ہو یہ ہرگز ہرگز نہین ہوسکتا بلکہ تقلید جہان کہین ہوگی یا شخصی کے ضمن مین یا غیر شخصی کے ضمن مین ہوگی لہذا دونون قسم مین مکلف مختار ہے جسپر چاہے عمل کرے اور عہدہ امر سے فارغ ہوئے پس مامور من اللہ تعالےٰ کو بدعۃ یا

شرک کہنا خود معصیت ہی بلکہ دراصل دونون نوع تقلید کے جواز مین یکسان ہین مگر اسوقت
مین کہ عوام الناس بلکہ خواص پر بھی ہواے نفسانی کا غلبہ اور اعجاب کل راے برایہ کا
اور تقلید غیر شخصی اونکی ہوا و اعجاب کو عمدہ ذریعہ جواز و اجرار کا ہو جاتا ہے اور موجب لاابالی
پن کا دین کی طرف سے اور سبب زبان درازی و تشنیع کا شان مسلمین و ائمہ مجتہدین مین اونکے
واسطے بن جاتا ہے اور باعث تفرقہ و فساد کا باہم مسلمین مین ہوتا ہے چنانچہ یہ سب مشاہد
ہے لہذا ایسے وقت مین تقلید غیر شخصی کا اختیار کرنا اس وجہ سے جہان پر مفاسد برپا ہوتے
ہون درست نہین رہا اور فقط شخصی امتثال امر فسئلوا کے واسطے تعیین و تشخص بحکم شرع
ہوگئی ہے کیونکہ اتفاق اور اتحاد رکن اعظم دین اسلام کا ہے تو اسکی محافظۃ بھی فرض اعظم ہے
قال اللہ تعالے واعتصموا بحبل اللہ جمیعا ولا تفرقوا الآیۃ ان اللہ لایحب الفساد الآیۃ
اور اکثر احادیث اس باب میں وارد ہین لہذا محافظۃ اس فرض اعظم کے واسطے اور رفع
ان مفاسد و شنائع کی ضرورت سے ایک شق مامور علی التخییر سوال کو ترک کرنا اور دوسری
شق کو جو معین و مقوی اس فرض اعظم کا اور دافع شنائع مذکورہ کو ہی کو اختیار کرنا عین حکم
شارع علیہ السلام ہوگیا ہے چنانچہ قراۃ قرآن شریف کی سبعۃ احرف مین مخیر تھی اور باجماع
صحابہ حضرت عثمان رض نے اوسکو منع کرکے ایک لغۃ قریش مین منحصر کر دیا اور یہ محض رفع نساد
و تفرقہ کی وجہ سے ہوا تھا صحیح بخاری اسکی شاہد ہی اور خود فخر عالم علیہ السلام نے قتل ذوالخویصرہ
کے باب مین جو واجب القتل بسبب کلمات کفر و گستاخی فخر عالم علیہ السلام کے تھا فرمایا تھا دعہ فان الناس
یقولون ان محمدا یقتل اصحابہ او ادر یہ حکم بسبب فتنہ کے ہوا تھا لاغیر الحاصل ایسے وقت
نازک مین تقلید شخصی واجب مشخص ہے اور غیر شخصی ان فتن مشاہدہ کے سبب ممنوع ہے البتہ
اگر کہین یہ فساد غیر شخصی مین نہ پایا جاوے تو وہ بھی مامور علے التخییر ہے مثل شخصی کے پس وہ منع

سوالات مرسلہ عزیز الدین صاحب از مراد آباد ۱۳۱۱ھ

ہوگیا کہ تقلید شخصی واجب ہے اور اوسکو بدعۃ یا شرک کہنا جہل محض ہے واللہ تعالی اعلم

کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ ۲ ذالحجہ ۱۳۱۱ ہجری

رشید احمد

**سوال** شروع سورۃ توبہ کے بسم اللہ شریف نہونے کا کیا سبب ہی یا سورہ توبہ اور سورہ انفال ایک سورۃ ہین تو اس صورت مین فاصلہ کیون ہی اور نام انکے علیحدہ علیحدہ کیون مقرر ہوئے اور اگر دو ہین تو بسم اللہ شریف اسپر کیون نہین لکھی گئی اسواسطے کہ شروع ہر سورۃ پر بسم اللہ شریف ضرور ہوتی ہے اور اگر کوئی بسم اللہ شریف پڑہے تو جائز ہے یا نہین اور جواز مع الکراہتہ ہے یا بدون کراہتہ اور بعض شخص جو بوقت شروع سورہ توبہ کے یہ دعا پڑہتے ہین یہ ثابت بالسنۃ ہی یا نہین اور وہ یہ ہے اعوذ باللہ من النار ومن شر الکفار ومن غضب الجبار ولللہ العزۃ ولرسولہ وللمؤمنین

**الجواب** حدیث ابو داؤد مین ہی کہ حضرت عثمان نے فرمایا کہ انفال اول نازل ہوئی تھی اور توبہ اخیر مین اور آپ علیہ الصلوۃ نے نہ فرمایا کہ یہ دو سورۃ ہین یا ایک اور قصہ دونون کا شبیہ تھا لہذا بسم اللہ توبہ پر نہ لکھی کہ شاید انفال کا جزو ہو اور جمع بھی نہ کیا کہ شاید دو سورۃ ہون لہذا فصل بلا تسمیہ کے کر دیا ہے اور بسم اللہ اگر اسپر کوئی پڑہے بلا کراہتہ درست ہے اور یہ جو معمول بعض کا ہی کہ بجائے تسمیہ کے اعوذ مذکور سوال پڑہتے ہین اسکی کوئی اصل معتبر نہین اور دوسری روایۃ جو حضرت علی سے نقل کرتے ہین وہ چندان معتبر نہین وجہ تسمیہ نہ لکھنے کی جو حضرت عثمان سے نقل ہوئی معتبر ہے فقط واللہ تعالے اعلم

**سوال** جو کہ کتاب تقویۃ الایمان مین دربارہ افعال شرکیہ کے واقع ہوا ہے جیسے نذر غیر اللہ یعنی توشہ وغیرہ و بوسہ دینا قبر کو اور سجدہ اور طواف کرنا قبر کو اور غلاف ڈالنا اوسکے اوپر اور جو اسکی مثل اور امور ہین اور قسم کہانا بغیر اللہ اور شگون بد لینا اگر کسی شخص سے

صادر ہووین تو اوس شخص کو کافر محض جاننا اور دیگر معاملہ کفارونکا اوس کے ساتھ کرنا جائز ہے یا نہین **الجواب** افعال شرکیہ بعض ایسے ہین کہ شرک محض ہین اور بعض ایسے ہین کہ مشرک لوگ اونکو کرتے ہین اور تاویل اونمین ہوسکتی ہے پس پہلی قسم کا فعل جیسا سجدہ بت کو کرنا زنار ڈالنا ہے ان امور سے تو مشرک ہوگیا اور سب معاملات مشرکین کے اوس کے ساتھ کرتے ہین اور دوسری قسم کے افعال سے گناہ کبیرہ ہوتا ہے مگر ایسے اس سے خروج عن الاسلام نہین ہوتا کیونکہ شرک بعض اصل شرک اعلی درجہ کا ہے اور بعض کم اس ہی واسطے شرک دون شرک کہتے ہین تو دوسرے درجہ کے شرک حقیقۃ شرک نہین جیسا قسم لغیر اللہ کو شرک فرمایا اور ریا کو شرک فرمادیا لہذا یہ سب افعال جونکہ صورۃ شرک کی ہین اونکو شرک فرمادیا ہے اونکے کرنے سے فاعل حقیقی مشرک نہین ہوجاتا فقہا نے لکھا ہے کہ مسلم کے فعل مین اگر ننانوے احتمال کفر کے ہون اور ایک احتمال ایمان کا ہو تو اوس کو ایمان پر حمل کرنا اور مومن ہی کہنا چاہیئے فقط واللہ تعالی اعلم **سوال** جو شخص کہ حضرت مولانا مولوی اسمعیل صاحب شہید رحمۃ اللہ علیہ کو کافر اور مردود کہتا ہو تو وہ شخص خود کافر ہے یا فاسق اگر وہ کافر ہے تو اوس کے ساتھ معاملہ کفارونکا سا کرنا جائز ہے یا نہین موافق اوس فتوی کے جو مولوی عبدالرب صاحب واعظ دہلوی کا ہے اور اوس پر چند علما کی مہرین ہین وہ یہ ہے کہ جو کوئی مولوی محمد اسمعیل صاحب ولی کامل کو کافر کہتا ہے وہ خود کافر ہے اور مصداق ہے حدیث من عادی لی ولیا فقد بارزنی بالمحاربۃ فقط محمد اکبر علی خان - اسی طرح اور بہت علماے دہلی کی مہرین ہین تو موافق اس فتوی کے اوس کے ساتھ معاملہ کفارون کا سا کرنا جائز ہے یا نہین فقط **الجواب** مولانا محمد اسمعیل صاحب کو جو لوگ کافر کہتے ہین بتاویل کہتے ہین اگرچہ وہ تاویل اونکی غلط ہے لہذا اون لوگون کو کافر کہنا اور معاملہ کفار کا ر اکرنا چاہیئے

جیساکہ روافض و خوارج کو بھی اکثر علما ء کافر نہین کہتے حالانکہ وہ شیخین و صحابہ کو اور حضرت علی کو رضی اللہ تعالے عنہم اجمعین کافر کہتے ہین پس جب بسبب تاویل باطل کے اونکے کفر سے بھی ائمہ نے تحاشی کی تو مولوی محمد اسمعیل کی تکفیر سے بطریق اولے کافر نہ کہنا چاہیے فقط واللہ تعالے اعلم **سؤال** مذہب حنفیہ مین امامت عالم کی اولے تر ہے قاری سے لیکن اگر قاری عالم اور ضروریات دین سے بخوبی واقف ہو اور عالم قاری نہو عالم کی امامت سے قاری کی امامت اولی ہے یا نہین **الجواب** اگر عالم واقف مسائل صلوٰۃ کا قرآن کو مایجوز بہ الصلوٰۃ پڑھتا ہے تو اوسکو ہی امام بنانا چاہیے اور جو قرآن ایسا نہین جانتا تو امامت اوسکی درست ہی نہین ہوئی کہ رکن نماز کا قرأۃ ہے قرآن جب غلط پڑہا تو نماز فاسد ہوئی ایسی حالت مین قرآن صحیح پڑھنے والا امام ہو اگرچہ تھوڑے مسائل سے واقف ہو چہ جائیکہ بخوبی واقف ہو مگر مراد قاری سے یہ معروف قاری نہین کیونکہ یہ اعلے درجہ ہی یہ فرض نہین غرض مایجوز بہ الصلوٰۃ تصحیح الحروف ہے کہ زائد عامۃ الکتب واللہ تعالے اعلم **سؤال** تقویۃ الایمان کے صفحہ ۱۶ مطبوعہ مطبع فاروقی مین حدیث نقل فرماتے ہین ابو داؤد نے ذکر کیا کہ قیس بن سعد نے نقل کیا کہ گیا مین ایک شہر مین جسکا نام حیرہ ہے سو دیکھا مین نے وہانکے لوگون کو کہ سجدہ کرتے تھے اپنے راجہ کو سو کہا مین نے البتہ پیغمبر خدا زیادہ لایق ہین کہ سجدہ کیا جاوے اونکو پھر آیا مین پیغمبر خدا کے پاس پھر کہا مین نے کہ گیا تھا مین حیرہ مین تو دیکھا مین نے ان لوگون کو کہ سجدہ کرتے ہین وہ اپنے راجہ کو سو تم بہت زیادہ لایق ہو کہ سجدہ کرین ہم تم کو سو فرمایا مجکو بھلا خیال تو کر جو تو گزرے میری قبر پر کیا سجدہ کرے تو اوسکو۔ کہا مین نے نہین فرمایا تو مت کرو **ف** یعنی مین بھی ایکدن مرکر مٹی مین ملنے والا ہون تو کیا سجدہ کے لایق ہون الخ تو یہان پر یہ شبہ واقع ہوتا ہے

کہ مٹی میں ملنے سے کیا مراد ہے اور مخالفین یہاں پر یہ اعتراض کرتے ہیں کہ مولانا
صاحب کے نزدیک انبیاء کا جسد زمین میں ملجانا ثابت ہوتا ہے اسکا کیا جواب ہے
مفصل ارقام فرمائیے **الجواب** مٹی میں ملنے کے دو معنی ہیں ایک یہ کہ مٹی ہو کر مٹی
زمین کے ساتھ خلط ہو جاوے جیسا سب اشیاء زمین میں پڑکر خاک ہو کر زمین ہی
بن جاتی ہیں۔ دوسرے مٹی سے ملاقی و متصل ہو جانا یعنی مٹی سے ملجانا تو یہاں مراد
دوسرے معنی ہیں اور جسد انبیاء علیہم السلام کا خاک نہونے کے مولانا مرحوم بھی قائل ہیں
چونکہ مردہ کو چاروں طرف سے مٹی احاطہ کرلیتی ہے اور نیچے مردہ کے مٹی سے جسد معہ
کفن ملاحق ہوتا ہے یہ مٹی میں ملنا۔ اور مٹی سے ملنا کہلاتا ہے کچھ اعتراض نہیں فقط واللہ
تعالیٰ اعلم **سوال** تذکیر الاخوان کے صفحہ پانچ میں ہے کہ فرمایا اللہ صاحب نے سورۂ آل
عمران میں اور مت ہو انکی طرح جو علیحدہ علیحدہ ہوگئے اور اختلاف کرنے لگے بعد اسکے کہ پہونچ
چکے انکو صاف حکم اور انکے واسطے بڑا عذاب ہے جسدن سفید ہونگے بعض منہ اور سیاہ ہونگے بعض منہ
سو وہ جو سیاہ ہوے منہ انکے کیا تم کافر ہوگئے ایمان میں آکر اب چکھو عذاب بدلا اس
کفر کرنے کا۔ اسکے فائدہ میں ہے کہ بہت گروہ فرقہ فرقہ ہوگئے چنانچہ یہود و نصاریٰ تہتر بہتر
فرقے ہوگئے اور پھر آگے تحریر فرماتے ہیں جدا نہیں کوئی قادری کوئی نقشبندی کوئی چشتی
بنے الخ اور صفحہ ۹ میں فرماتے ہیں پھر کسی نے آپکو چشتی مقرر کیا کسی نے قادری کسی نے
نقشبندی کسی نے سہروردی کسی رفاعی ٹھیرالیا الخ تو اس جگہ پر یہ شبہ واقع ہوتا ہے
کہ ان خاندانوں کو ان فرقوں میں شامل جو فرمایا تو اسکی کیا وجہ ہے اور یہ مضمون صحیح ہے
یا غلط **الجواب** مراد یہ ہے کہ فرقہ فرقہ جدا ہونا باعتبار عقائد و اعمال کے بدعت ہے جیسا
روافض و خوارج عقائد میں اپنے اہواء سے مختلف ہوگئے ہیں تو اسی طرح اس زمانہ کے قادری

وحشتی مثلاً اپنے اپنے عقائد مبتدعہ مین اور اعمال ناجائز مین مختلف ہوکر ہر ایک نے خلاف شرع کو اپنا طریقہ مقرر کرلیا ہے کہ اگر عالم اونکو کسی عقیدہ باطلہ مبتدعہ سے یا کسی عمل غیر مشروع سے منع کرے تو کہتے ہین کہ ہم قادری ہین مثلاً ہم کو جسطرح اپنے بزرگون سے پہونچا اوسکو ہی حق جانتے ہین اور یہ بالکل غلط ہے کیونکہ عقائد و اعمال سب بزرگان دین کے موافق سنت کے تھے ان لوگون نے احداث بدعات کیا ہے پس ایسے اہل طریقہ کو وہ مثل بہتر فرق کے فرماتے ہین نہ ان اہل اللہ لوگون کو جو ان خاندان کے مقبول متبع سنت ہین کیونکہ اونکا کوئی فرقہ سوائے اہل سنت کے نہین اور کوئی امر طریقہ کا خلاف شرع کے نہین یہ خود ایک فرقہ کا ہی فقط نام ہر ایک کا جدا ہے واللہ تعالے اعلم۔ **سوال** صوم ۲۷ رجب کا ثبوت حدیث سے ہے یا نہین اور فضائل اعمال مین تو حدیث ضعیف قابل عمل ہوتی ہے نہ کہ ثبوت اعمال مین لایق قبول ہو اور اگر ہوسکتی ہے تو اوس کو تحریر فرمادین **الجواب** فضیلت صوم رجب کی کسی حدیث صحیح سے منقول نہین رجب و غیر رجب برابر ہین مگر بعض احادیث سے اشہر حرم کی کچھہ فضیلت ثابت ہوتی ہے پس چارون ماہ حرم برابر ہوئے سوائے ایام معدودہ کے جکی فضیلت ثابت ہوئی ہے بعد اس کے اگر ضعیف روایہ سے فضیلت صوم خود رجب کی ثابت ہو تو روزہ رکھنا جائز ہے کیونکہ صوم خود عبادۃ ہے مگر جب صوم رجب کو مثل واجب کے جانا جاوے تو اوسوقت بدعۃ ہوجاوے گا پس ثبوت صوم کا تو مطلق فضیلت صوم نفل سے ثابت ہے اور پھر اشہر حرم کے صوم سے ثابت ہے اور فضل خاص اگر ضعیف روایۃ سے ہو تو اوس پر عمل درست ہے جب تک اسکو موکد و واجب نہ جانا جاوے فقط واللہ تعالے اعلم

**سوال** کھانا تیار کرنا واسطے تصدق موتے کے بلا تعین یوم کے فقرا و مساکین کو جمع کرکے کھلا دینا یا تقسیم کردینا جائز ہے یا نہین مدلل ارقام فرمادین **الجواب** بلا تعین

کھانا تقسیم کرنا یا دینا بطور صدقہ کے جائز ہے کیونکہ صدقہ کرنا طعام کا کسی کے نزدیک ناجائز نہیں ثواب اوسکا میت کو پہونچتا ہے باتفاق البتہ عبادۃ بدنی مین خلاف امام شافعی رحمہ اور امام مالک رحمہ کا ہے مالی مین کسی کا خلاف نہین قال فی الہدایہ الاصل فی ہذا الباب ان الانسان لہ ان یجعل ثواب عملہ لغیرہ صلوۃ او صوما او صدقۃ او غیرہا الخ فقط واللہ تعالے اعلم

**سوال** ذکر جہر مذہب حنفیہ مین جائز ہے یا نہین مدلل ارقام فرمائے

**الجواب** ذکر جہر مین حنفیہ کی کتب مین روایات مختلفہ ہین کسی سے کراہت ثابت ہوتی ہے غیر محل ثبوت مین اور بعض سے جواز ثابت ہوتا ہے اور یہی راجح ہے اور اسکی دلیل طلب کرنا بے سود ہے کیونکہ مجتہدین کا خلاف ہے سواے کون فیصلہ کرسکتا ہے مگر جواز کی دلیل یہ ہے کہ قال اللہ تعالے اذکر ربک فی نفسک تضرعا وخفیہ ودون الجہر الآیۃ دون الجہر بھی جہر ہی ہے کہ ادنی درجہ ہے قال علیہ السلام اربعوا علی انفسکم الحدیث اور یہ بھی ذکر جہر ہی سے رفق کو فرمایا ہے گویا بہا چلانے سے منع کیا اور متعلق آیات و احادیث بہت جواز پر دال ہین فقط واللہ تعالے اعلم

**سوال** جلسے اور قومے مین یہ الفاظ کہنا فرائض ہون یا نوافل جائز ہے یا نہین اللہم اغفرلی وارحمنی واہدنی وارزقنی وارفعنی واجبرنی جلسے مین اور قومے مین ربنا ولک الحمد حمدا کثیرا طیبا مبارکا فیہ۔

**الجواب** یہ کلمات فرض نفل مین سب مین درست ہین مگر امام کو فرائض مین نہ کہنا چاہیے کہ مقتدیون پر تسویل صلوۃ کی کلفت ہوتی ہے تنہا ہو تو کہے کہ نماز مین اذکار مسنونہ اولٰے ہین فقط واللہ تعالے اعلم

**سوال** حضرت قاضی ثناء اللہ صاحب پانی پتی کتاب مالابدمنہ مین فرماتے ہین وانگشت خنصر وبنصر از دست راست عقد کند و وسطی و ابہام را حلقہ کند وانگشت شہادت راکشادہ دارد وتشہد بخواند ووقت شہادت اشارت کند

یہ عبارت موافق مذہب امام صاحب ہی یا نہین اس سے ابتداءً رفع سبابہ شروع
التحیات سے معلوم ہوتا ہے لہذا وقت شہادت کے رفع کیا جاوے یا اول ہی
مرقوم فرمائے **الجواب** بعض علمای حنفیہ اول کھولکر ہاتھ رکھتے ہین اور وقت اشارہ
کے عقد کرتے ہین اسکا پتہ بھی حدیث سے ملتا ہے اور علی قاری نے لکھا ہے کہ اول
ہی عقد کر کے ہاتھ رکھے یہ بھی درست معلوم ہوتا ہے دونون طرح پر عمل درست ہی فقط
واللہ تعالے اعلم **سوال** شادی مین وقت نکاح کے خرمون کا لٹانا اور لوٹنا جایز ہے
یا نہین اور حدیث انس رضی اللہ عنہ کی جو کہ موید لوٹنے چھوارون کی ہے معتبر ہے یا نہین
اور فقہا کا اسمین کیا مذہب ہے ارقام فرمائے **الجواب** ایسے جزئی عمل کو کرنا کچھ ضروری
نہین اگرچہ ایسا لوٹنا درست ہو گر یہ روایۃ چندان معتمد نہین اور اسکے لوٹنے سے اکثر چوٹ
آجاتی ہے مسجد کے نکاح مین بے تعظیمی مسجد کی بھی ہوتی ہے لہذا حدیث ضعیف پر عمل کر کے
موجب اذیۃ مسلم کا ہوتا ہے اور مسجد کی شان کے خلاف فعل ہونا مناسب نہین اور اس
روایۃ کو لوگون نے ضعیف لکھا ہے فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** گوٹہ کناری جس کو
عورات کپڑون پر لگاتی ہین اوسکا استعمال مردون کو بھی بقدر چار انگشت یا دو انگشت
کے کپڑونپر درست ہے یا نہین اگر اوسکا کپڑا بنا ہوا پہنے تو جائز ہے یا نہین **الجواب**
گوٹہ کناری چار انگشت تک مردون کو جائز ہے خواہ کپڑے کے ساتھ بنا ہوا ہو خواہ
ٹانک دیا ہو خواہ بدون سینے کے کپڑے سے متصل کر دیا ہو اسمین وزن کا اعتبار
نہین بلکہ مساحت کا اعتبار ہے چار انگشت درست اور زائد ممنوع ہی فالص چاندی کا
پترہ بھی یہی حکم رکھتا ہے کذا فی کتب الفقہ **سوال** لباس سرخ کا استعمال مردونکو
کرنا سواے کسم کے خواہ کسی قسم کا ہو مثلاً لول مخمل وغیرہ کے جائز ہے یا نہین اور

نماز مین اوس سے کوئی نقصان واقع ہوگا یا نہین محقق مذہب اس مین کیا ہے اور
حضرت مولانا شاہ محمد اسحق صاحب رحمہ نے اربعین مین تحریر فرمایا ہے کہ حماویہ مین لکھا ہے
روایۃ کی حسن نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے آپ نے فرمایا کہ دُور رہو رنگ سرخ سے
کہ رنگ سرخ زینت شیطان ہی اور تا کیر الاخوان حصہ دوسرے تقویۃ الایمان مین مد ... یث
نقل فرماتے ہین اخرج الترمذی وابو داؤد عن عبد اللہ بن عمر قال مر رجل و علیہ ثوبان
احمران فسلم علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فلم یرد علیہ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ رنگ سرخ
بالکل ممنوع ہے کہ آپ نے اوسکے سلام کا جواب نہین دیا اسمین صحیح مذہب کیا ہے بل... ل
ارقام فرمائے الجواب سرخ غیر معصفر مین روایات مختلفہ ہین اور ہر ایک جانب
دلائل مذکور ہین احوط مطلقاً سرخ کا ترک ہی اور رخصۃ جواز استعمال سوائے معصفر کا
ہے جو مسئلہ اول قرن سے مختلف ہو اوسکا فیصلہ نہین ہوسکتا اس حدیث مین جو
ثوبان احمران وارد ہے اسکو مجوزین معصفر پر حمل کرتے ہین فقط واللہ تعالےٰ اعلم

سوال[۵۵] رنگ زرد سوائے زعفران کے مثل تن وغیرہ کے استعمال کرنا بالخصوص
مردون کو جائز ہے یا نہین الجواب علیٰ ہذا زرد رنگ سوائے مزعفر کے مردونکو
مختلف فیہ ہے راجح اسمین جواز ہے اور سرخ و زرد کی بحث مردون کے ہی واسطے
ہے عورتون کو سب درست ہی لہذا علی الخصوص مردون کو جو درج سوال ہے یہ نا جائز ہے
فقط واللہ تعالےٰ اعلم

سوال[۵۶] دیو اسلائی گندک کی جس سے چراغ روشن کرتے ہین اور
بوقت روشن کرنے کے اوس سے بدبو نکلتی ہے مسجد میں جلانا درست ہی یا نہین الجواب
جس شی مین بدبو ہو اوس کو مسجد مین لیجانا اور بدبو کا مسجد مین پیدا کرنا منع ہے یہانتک
پیاز کھا کر بدبو دہن کے ساتھ دخول مسجد کو حرام لکھا ہے پھر گندک کی بدبو مسجد مین پھیلانا

کسطرح درست ہوگا چراغ خارج مسجد روشن کرکے لیجاوے یا موم کی دیا سلائی سے روشن کرے فقط واللہ تعالے اعلم سوال ۱۷ ایک مقدمہ امر واقعی اور سچا ہے اور قاعدہ قانون انگریزی کے خلاف ہی اوسمین اپنے استظہار حق کے واسطے اگر تھوڑا سا کذب ملایا جاوے تو جائز ہے یا نہین الجواب احیار حق کے واسطے کذب درست ہی مگر تا امکان تعریض سے کام لیوے اگر ناچار ہو تو کذب صریح بولے ورنہ احتراز رکھے فقط سوال ۱۸ اگر کوئی شخص گرفتار ہوتا ہو اور وہ گرفتاری ناحق ہو یا اوسکی بیعزتی ہوتی ہو تو اوس کو جھوٹ بولکر چھڑا لینا جائز ہی یا نہین عند اللہ مواخذہ ہوگا یا نہین الجواب اسکا بھی جواب یہی ہے اور احیاء العلوم مین ایسے موقع پر کہ قتل مسلم ناحق ہوتا ہو اور بدون کذب کے نجاۃ نہو تو کذب کو فرض لکھدیا ہے فقط واللہ اعلم سوال ۱۹ حقوق العباد جو مسلمانون کے گناہ ہوتے ہین اوسکا بدلہ تو یون ہو جاویگا کہ اوسکی نیکیان صاحبِ حق کو دلائی جاوینگی اور در صورت نیکیان نہونے کے اُس صاحبِ حق کے گناہ اوس کو دیے جاوینگے اگر کافر کا حق ہی تو اس صورت مین کیا معاملہ مسلمان کے ساتھ کیا جاوے گا۔ الجواب حقوق کفار کے عوض عذاب کیا جاویگا کہ خلاف حکم حق تعالے کے کیا اور کفار کو کچھ نہ ملے گا چنانچہ حدیث مین آیا ہی کہ فرمایا مین مخاصمہ ذمی کافر کی تکلیف دہی مین کرونگا کما قال واللہ تعالے اعلم سوال ۲۰ اگر کہین سے خبر تحقیقی اس بات کی آوے کہ وہان چاند اتنے اشخاص معتبر نے دیکھا اور شخص معین جسکو وہ اشخاص جانتے ہین وہ اونکو ایک تحریر اپنی و نیز گواہی گواہان سے مزین کرکے بھیجے تو وہ تحریر قابل سماعت ہوگی یا نہین۔ اور جو تحریر اسطرح پر ہو تو قابل قبول ہے یا نہین اور اگر تار کہین سے آوے کہ چاند ہوگیا وہ معتبر ہے یا نہین الجواب تحریر بخط جو مثل دستور کے لکھا آیا از طرف فلان بنام

فلان مثلاً اور مکتوب الیہ اوس کو پہچانتا ہے اور اوسکا ہی خط ہے تو اوسکا لکھنا خبر رویۃ ہلال کی بین معتبر ہوگا اور اوسپر عمل کرنا درست ہوگا اور تار کی خبر بھی مثل تحریر کے ہے مگر وساطۃ کفار کے موجب عدم قبول ہو جاتی ہے ورنہ تحریر خط اور خبر تار کا ایک حکم ہے کذا الفہم من کتب الفقہ واللہ تعالے اعلم

**سوال** ۲۱ ایک شخص ایسا ہی کہ اوس سے دین کے بہت فائدے ہین مثلاً کلام اللہ وحدیث وتفسیر وغیرہ پڑھاتا ہو اور جس مسجد مین رہتا ہے اوس سے آباد ہے آیا اوس شخص کو ہجرت کرنا حرمین شریفین کی اولیٰ ہے یا یہ شغل اوسی کے

**الجواب** اگر یہان رہنے سے اُس عالم کے دین مین کوئی نقصان نہین اور خلق کو اوسکے نفع دین کا ہے تو اوسکا یہان رہنا ہجرۃ عرب کیطرف سے بہتر ہے واللہ تعالے اعلم۔

**سوال** ۲۲ یزید کہ جسنے حضرت امام حسین رضی اللہ تعالے عنہ کو شہید کرایا وہ قابل لعن ہے یا نہین گو کہ لعن کرنے مین احتیاط کرے بہت اکابر دین در باب لعن یزید تحریر فرما چکے ہین چنانچہ حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالے عنہا فرماتی ہین کہ شب شہادت کو سُنے ایک آواز غیب سے کہ کوئی کہتا تھا **شعر** ایہا القاتلون جہلا حسینا ؛ ابشروا بالعذاب التذلیل ؛ قد لعنتم علےٰ لسان ابن داود ؛ وموسیٰ وحامل الانجیل ؛ کذا فی التحریر الشہادتین وصواعق محرقہ۔ اور امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ تاریخ الخلفاء مین تحریر فرماتے ہین قال صلے اللہ علیہ وسلم من اخاف اہل المدینۃ اخافہ اللہ وعلیہ لعنۃ اللہ والملائکۃ والناس اجمعین رواہ مسلم۔ وکان سبب خلع اہل المدینۃ لہ ان یزید اسرف فی المعاصی اور دوسری جگہ فرماتے ہین **فقتل** وجیء براسہ فی طست حتی وضع بین یدی ابن زیاد لعن اللہ قاتلہ وابن زیاد ومعہ ویزید۔ اور بعض محققین مثل امام ابن جوزی اور ملا سعد الدین تفتازانی وغیرہ رحمہم اللہ بھی لعن کے قائل ہین چنانچہ مولانا قاضی ثناء اللہ پانی پتی

صفحہ ۱۱۹
پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ اپنے مکتوبات مین فرماتے ہین وجہ قول جواز لعن آنست کہ ابن
جوزی روایت کردہ کہ قاضی ابو یعلی در کتاب خود معتمد الاصول بسند خود از صالح بن
احمد بن حنبل روایت کردہ کہ گفتم پدر خود را کہ اے پدر مردم گمان می برند کہ ما مردم یزید
را دوست میداریم احمد گفت کہ اے پسر کسے کہ ایمان بخدا و رسول داشتہ باشد او را
دوستی یزید چگونہ روا باشد و چرا لعنت نکردہ شود بر کسیکہ خدا بروے در کتاب خود لعنت کردہ
صفحہ ۲۰
گفتم در قرآن کجا بر یزید لعنت کردہ است احمد گفت فہل عسیتم ان تولیتم الخ اور نیز مکتوبات
مین ہے غرضیکہ کفر بر یزید از روایت معتبرہ ثابت میشود پس او مستحق لعن ست اگرچہ در لعن
گفتن فائدہ نیست لیکن الحب فی اللہ والبغض فی اللہ مقتضی آنست واللہ اعلم
ان عبارات مذکورہ سے معلوم ہوتا ہے کہ بعض حضرات کفر کے بھی قائل تھے اور بعض حضرات
اکابر دین لعن کو جائز نہین فرماتے ہین اسواسطے کہ یزید کے کفر کا حال محقق نہین ہے
قابل لعن نہین لہذا یزید کو کافر کہنا اور لعن کرنا جائز ہے یا نہین مدلل ارقام فرماوین۔

**الجواب** اسقدر تطویل سوال مین بیفائدہ کی ہے حدیث صحیح ہے کہ جب کوئی کسی پر لعنۃ
کرتا ہے اگر وہ شخص قابل لعن کا ہے تو لعن اوسپر پڑتی ہے ورنہ لعنۃ کرنیوالے پر رجوع کرتی ہے پس
جب تک کسی کا کفر پر مرنا محقق نہو جاوے اوسپر لعنۃ کرنا نہین چاہیے کہ اپنے اوپر عود لعنۃ کا
اندیشہ ہے لہذا یزید کے وہ افعال ناشایستہ ہرچند موجب لعن کے ہین مگر جسکو محقق اخبار
سے اور قرائن سے معلوم ہوگیا کہ وہ ان مفاسد سے راضی و خوش تھا اور اونکو مستحسن و جائز
جانتا تھا اور بدون توبہ کے مرگیا تو وہ تو لعن کے جواز کے قائل ہین اور مسئلہ یون ہی ہے
اور جو علما اسمین تردد رکھتے ہین کہ اول مین وہ مومن تھا اوس کے بعد ان افعال کا وہ
مستحل تھا یا نہ تھا اور ثابت ہوا یا نہوا تحقیق نہین ہوا پس بدون تحقیق اس امر کے لعن جائز

نہین لہذا وہ فریق علمار کا بوجہ حدیث منع لعن مسلم کے لعن سے منع کرتے ہین اور یہ مسئلہ
بھی حق ہے پس جواز لعن وعدم جواز کا مدار تاریخ پر ہے اور ہم مقلدین کو احتیاط سکوت مین ہے
کیونکہ اگر لعن جائز ہے تو لعن نہ کرنے مین کوئی حرج نہین لعن نہ فرض ہے نہ واجب نہ
سنتہ نہ مستحب محض مباح ہے اور جو وہ محل نہین تو خود مبتلا ہونا معصیتہ کا اچھا نہین
فقط واللہ تعالے اعلم۔ سوال نذر لغیر اللہ یعنی مرغا بکرا وغیرہ کہ جو کسی تھان یا کسی قبر
یا نشان اور جھنڈے وغیرہ پر چڑھایا گیا ہو اگر وہانکے خادم مجاور وغیرہ کسی کے ہاتھ بیع کرین
تو اوسکا خریدنا اور صرف مین لانا جائز ہے یا نہین درصورت علم یا بلا علم کے ارقام فرماوین
الجواب جو مرغ و بکرا وغیرہ کفار اپنے معابد پر چڑھاتے ہین اور کافر مجاور لیتا ہے
تو اوسکا خریدنا درست ہے کہ کافر مالک ہوجاتا ہے اور جو مسلمان مجاور ایسی چیز لیتا ہے
وہ مالک نہین ہوتا اوسکا خریدنا درست نہین اور یہ سب جواب اوس حالت مین ہے کہ علم ہو
اوسکے چڑھاوا ہونے کا اور بدون علم کے تو مباح ہوتا ہی ہے واللہ اعلم۔ سوال بسم اللہ
شریف کو ختم قرآن شریف مین سورہ نحل کے سوا کہ جو جزو قرآن ہے اوس کو سورہ اخلاص
ہی پر پڑھنا چاہیئے یا اور کسی صورت پر بھی پڑھنا بالتخصیص درست ہے الجواب بسم اللہ ابوحنیفہ
رحمۃ اللہ کے نزدیک قرآن کی آیۃ ہے اور کسی سورۃ کا جزو نہین۔ اوسکو ایکبار خواہ کہین
پڑھدیوے درست ہے خصوصیۃ قل ہو اللہ کی نہین جہان چاہے پڑھدیوے البتہ یہ
عقیدہ کرنا کہ سوائے قل ہو اللہ کے اور کسی سورۃ پر درست نہین بدعت ہوگا ورنہ کچھ حرج
نہین فقط واللہ تعالے اعلم۔ سوال مجلس غم مقرر کرنا جیسے شہادت حضرت امام حسین رضی اللہ
عنہ یا وفات نامہ وغیرہ خاصکر روز عاشورہ مین بوجہ غم کے مجلس مقرر کرنا جائز ہے یا نہین ارقام
فرماوین الجواب غم کی مجلس تو کسی کے واسطے درست نہین کہ حکم صبر کرنے کا اور

غم کے رفع کرنے کا ہی تعزیہ و تسلیہ اس ہی واسطے کیا جاتا ہے تو اوسکے خلاف غم پیدا کرنا خود معصیت ہوگا اور شہادۃ حسین کا ذکر مجمع کرکے سواے اسکے مشابہت روافض کی بھی ہے اور تشبہ اونکا حرام ہی لہذا اعقاد مجالس غم کسی کا درست نہین فقط واللہ تعالے اعلم

سوال قربانی اگر میت کی طرف سے کیجاوے بموجب اوسکی وصیت کے یا بغیر وصیت کے اوس گوشت کو اپنے صرف مین لانا اور اقربا کو تقسیم کرنا چاہیئے یا صرف فقرا و مساکین کو ہی تقسیم کردینا چاہیئے اگر رسول اللہ صلے اللہ علیہ سلم کی طرف سے قربانی کرے تو اوسمین سے اپنے صرف مین لانا درست ہے یا نہین الجواب قربانی کسی میت کی طرف سے یا فخر عالم علیہ السلام کی طرف سے یا کسی شیخ و مقرب کی طرف سے کرنا درست ہے مگر جو بوصیۃ ہو اوسکا گوشت سب کا سب فقرا کو تقسیم کرنا لازم ہے اور جو خود اپنی طرف سے کرتا ہے اوسکا حال مثل اپنی قربانی کے ہے چاہے خود کھاوے چاہے ہبہ دیوے چاہے مساکین کو دیوے فقط کذا فی کتب الفقہ واللہ تعالے اعلم

سوال معانقہ کرنا بالخصوص عیدین کے روز کس درجہ کا گناہ ہی مکروہ ہے یا حرام۔ الجواب معانقہ و مصافحہ بوجہ تخصیص کے کہ اس روز مین اوس کو موجب سرور اور باعث مودۃ اور ایام سے زیادہ مثل ضروری کے جانتے ہین بدعۃ ہو اور مکروہ تحریمہ اور علی الاطلاق ہر روز مصافحہ کرنا سنت ہے ایسا ہی بشرط خود یوم العید کے ہے اور علی ہذا معانقہ جیسا بشرط خود دیگر ایام مین ہی ویسا ہی یوم عید کے ہے کوئی تخصیص اپنی راے سے کرنا بدعت ضلالہ ہی فقط واللہ تعالے اعلم سوال احادیث مین جو وعید مرتکب بدعات کی وارد ہوئی ہین کہ فرائض و نوافل و صوم و حج و عمرہ و جہاد وغیرہ اوسکا مقبول نہین ہے وہ کونسی بدعات ہین اور بعض احادیث مین آیا ہے کہ جو محبت رکھتا ہے اہل بدعت سے

ضائع کرتا ہے اللہ تعالے عمل اوسکے اور نکال لیتا ہے نور ایمان دل اوسکے سے
اور بعض احادیث مین آیا ہے کہ اہل بدعت تمامی خلقت سے بدتر ہین اور بعض احادیث مین
آیا ہے کہ اہل بدعت جہنم کے کتے ہین وہ کونسی اور کس درجہ کی بدعات مین ادنی درجہ کی
کونسی بدعت ہے اور اعلیٰ درجہ کی کونسی ہے ارقام فرماوین **الجواب** جس بدعت مین ایسے
شدید وعید ہین وہ بدعت فی العقائد ہے جیسا روافض خوارج کی بدعت ہے اور دیگر بدعات
جو اعمال مین ہین اوسکو بھی بعض کتب مجالس الابرار مین کبیرہ لکھا ہے کہ کوئی بدعت صغیرہ
نہین مگر حق یہ ہے کہ بدعت علی قدر المفسدہ چھوٹی بڑی ہوتی ہے تشکیک اوسمین بھی حاصل کر
پین تم سے بچنا سب سے ضروری ہے فقط واللہ تعالے اعلم **سوال**۲۹ - قبرستان
مین اگر کوئی شخص امامت کرے اور پیش نظر اوسکے کوئی قبر ہو تو سترہ کرلیوے مگر پیش نظر مقتدیون
کے قبر ہو تو نماز مقتدیون کی جائز ہوگی یا نہین اور سترہ امام کا اس صورت مین مقتدیون کو
کافی ہوگا یا نہین **الجواب** قبرستان مین نماز پڑھے تو سب کے واسطے امام اور
مقتدی کے سترہ کی حاجت ہے سترہ امام کا مقتدی کو کافی ہونا مرور حیوان اور
انسان کے واسطے مین کافی ہے اور قبور کا حضور مشابہ بت پرستی کے ہے اس
مین کفایہ نہین ہے ہر ہر نمازی کے سامنے پردہ واجب ہے فقط واللہ تعالی اعلم
**سوال**۳۰ روشنی کرنا رمضان کی شب ختم قرآن مین حاجت سے زائد جائز ہے یا نہین
**الجواب** حاجت سے زیادہ روشنی ہر روز ہر وقت حرام و اسراف ہے اور ایسی برکت کے
وقت مین زیادہ موجب خسران کا ہے فقط واللہ تعالے اعلم کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ
**سوال**۳۱ پڑھنا یا شیخ عبد القادر جیلانی شیئاً للہ کا بطور ورد یا برائے قضائے
حاجات یا اوسمین اثر جانکر یا شیخ کو متصرف عالم تصور کرکے اور اون سے اپنی حاجات طلب

کرے تو یہ دونون صورتین کفر وشرک کی ہین یا نہین کیونکہ منادی مستقل الاستعانت ہدد شیخ مذکور ٹہرینگے اور حق سبحانہ تعالی واسطہ پڑیگا اور اوس کو اکثر علما کفر وشرک فرماتے ہین چنانچہ مولانا عبدالحی صاحب مرحوم مجموعہ فتادی مین فرماتے ہین از چنین وظیفہ احتراز لازم و واجب اولا ازین جہت این وظیفہ متضمن شیئاً للہ ہست و بعض فقہا از ہمچو لفظ حکم کفر کردہ اند چنانکہ در در مختار مینویسد کذا قولہ شیئاً للہ قیل یکفر عبارت مذکورہ مین لفظ عام ہے عقیدہ حضور کی قید نہین لہذا ان دونون صورتون مین کفر وشرک ہے یا ایک صورت مین اور دوسری صورت مین کس قسم کا گناہ ہے اور لفظ یا حاضر کے واسطے بولا جاتا ہے یا حاضر وغائب دونون کے واسطے **الجواب** اسکا ورد کرنا بندہ جائز نہین جانتا اگرچہ شرک نہین لیکن مشابہ بشرک ہی اور بعض فعل مشابہ بشرک ہوتے ہین اور صغیرہ ہوتے ہین کہ شرک کلی مشکک ہی کہ اوسکے افراد قلۃ وکثرۃ معصیۃ مین متفاوت ہین مثلاً قسم بغیر اللہ تعالے کو حدیث مین شرک فرمایا ہے معہذا وہ گناہ صغیرہ ہے پس ورد اسکا مشابہ بشرک ہی کہ غیر اللہ تعالے سے طلب حاجات ہی مگر جو شخص ان کلمات مین یا اثر جانکر پڑہتا ہے وہ کافر ومشرک نہوگا اگرچہ معصیۃ سے خالی بھی نہوگا اور جو شیخ قدس سرہٗ کو متصرف بالذات اور عالم غیب بذات خود جانکر پڑہے گا وہ مشرک ہے اور اس عقیدہ سے پڑھنا کہ شیخ کو حق تعالے اطلاع کردیتا ہے اور باذنہ تعالے شیخ حاجت برائی کردیتے ہین بھی مشرک نہوگا باقی مومن کی نسبۃ بدظن ہونا بھی معصیۃ ہے اور جلدی سے کسی کو کافر مشرک بتادینا بھی غیر مناسب ہے اور ایسے موہم الفاظ کا پڑھنا بھی بیجا ومعصیۃ ہے فقط واللہ تعالے اعلم کتبہ الراجی رحمۃ ربہ رشید احمد گنگوہی عفی عنہ

رشید احمد

ف

از بندہ رشید احمد عفی عنہ بعد سلام مسنون مطالعہ فرمایند خط آپکا آیا حال معلوم ہوا

علم دین کی برابر کوئی چیز نہین اگر کسی کو نصیب ہو جاوے جہانتک ہو کوشش کرکے
پڑہو تمہارے خط مین کوئی بات جواب طلب نہین معلوم ہوتی کہ کیا تھی اگر وظائف کے
باب مین استفسار تھا تو یہ سب وظائف درست ہین مگر وظیفہ یا شیخ عبد القادر کا زیادہ
اچھا نہین جانتا اسکو ترک کردو باقی سب اوراد اپنے کرتے رہو اور طالب علمی مین اگر وظائف
پڑہوگے تو سبق کس طرح یاد ہوگا اگر پڑہنے کے واسطے اوراد کو موقوف کرو تو بہتر ہے
بعد فراغت قدر ضروری علم کے شروع کردینا اور ذہن حافظہ جیسا خداتعالے نے کسی کا بنا دیا
بنگیا اب اسکی کشائش اوسکے ہی اختیار ہے۔ پانی کا بہت پینا اور ماش کی دال اور غلیظ اشیاء
کا کھانا مضر ہے بندہ بھی آپ کو دعا مین شریک کرتا ہے اور ذہن کے واسطے سورۃ فاتحہ
کو ۲۱ بار پانی پر دم کرکے پی لیا کرو فقط والسلام۔ مرسلہ از گنگوہ ۹۔ اکتوبر ۱۸۸۶ء۔
**اقول** اس کلام کا پڑہنا کسی وجہ سے جائز نہین اگر شیخ قدس سرہ کو عالم الغیب و متصرف
مستقل جانکر کہتا ہے تو خود شرک محض ہے بقولہ تعالے وعندہ مفاتح الغیب لا یعلمها
الا هو الآیۃ ودیگر نصوص قال فی البزازیۃ وغیرہا من الفتاوی من قال ان ارواح المشائخ
حاضرۃ تعلم کفر ومن ظن ان المیت یتصرف فی الامور دون اللہ واعتقد بہ کفر کذا فی
البحر الرائق انتہی من مائۃ المسائل اور جو یہ عقیدہ نہین تو بھی ناجائز ہے کیونکہ اس صورت
مین گو یہ ندا شرک نہو مگر مشابہ بشرک ہے اور جو لفظ موہم معنی شرک ہو اوسکا بولنا بھی
ناروا ہے بقولہ تعالے لا تقولوا راعنا وقولوا انظرنا اور بقولہ علیہ السلام لا تقولوا ما شاء
اللہ وما شاء فلان ولیکن قولوا ما شاء اللہ ثم شاء فلان الحدیث حالانکہ صحابہ کی نیت مین
کوئی معنی قبیح نہ تھے مگر بسبب مشابہت اور موہم معنی قبیح کے یہ الفاظ ممنوع ہوگئے پھر
عوام اسکے ورطہ شرک وگناہ مین مبتلا ہوتے ہین۔ تفسیر عزیزی مین بیان وجوہ شرک

بنام مولوی علیم الدین صاحب از حضرت مولانا صاحب قدس سرہ

مین لکھا ہی ازانجملہ کسانیکہ درذکر دیگر آنرا باخدا تعالے ہمسر میکنند وازانجملہ اند کسانیکہ دردفع بلا دیگر انرا مےخوانند وہمچنین درتحصیل منافع بدیگران رجوع مے نمایند بالاستقلال نہ آنکہ توسل بآن دیگران نمایند اور بُرظاہر ہی کہ دعوۃ اس کلام کی داخل ہردو قسم مین ہے کیونکہ غرض اس سے دفع بلا وجلب منافع ہے یا مثل ذکر اللہ تعالے اس سے تحصیل برکاۃ وتقرب مقصود ہے یا بوجہ تبرک کے اسکو تکرار کرتے ہین ہان کسی کے توسل سے دعا کرانا درست ہے مگر یہ صورت توسل کی ہرگز نہین بلکہ دعا واستعانت ہی مجیب صاحب کو شبہ واقع ہوا کہ دعا کو توسل سمجھ گئے توسل کی صورت یہ ہی یا اللہ بجاہ شیخ عبدالقادر شیئًا للہ نہ یہ کہ خود شیخ سے طلب کرے بصیغہ دعا یا شیخ اعطنی شیئًا یہ توسل کسطرح ہوسکتا ہے معہذا لفظ شیئًا للہ کا موہم معنی شرک کو ہے کیونکہ اوسکے معنی یہ بھی ہوسکتے ہین کہ کچھ حق تعالے کو دو اسواسطے کہ لفظ لام کا معطی لہ پر آتا ہی یہ معنی تو اشد شرک ہین دوسرے معنی یہ ہین کہ شیخ مجکو بوجہ اللہ تعالے کے کچھ دو سواس معنی مین اگر مستقل معطی شیخ کو جانتا ہے تو بھی شرک ہوا اور جو باذن اللہ معطی سمجھا تو اوسکی توجیہ وہ ہی جو تفسیر عزیزی سے مجیب نے نقل کیا جسکا مطلب یہ ہی کہ بعض اولیا کو حق تعالے آلہ تکمیل وارشاد خلق بناتا ہے کہ اوس کے ذریعہ سے باذن اللہ مطالب برآمد ہوتے ہین نہ کہ اولیا خود متصرف مستقل بنتے ہین اور ظاہر ہی کہ جب وہ آلہ ٹھیرے تو اگرچہ بظاہر حاجت روائی تو بذریعہ آلہ ہوتی ہے مگر خود آلہ سے بھی دعا واستعانت طلب کرنا شرک ہے پس ایسی صورت مین متصرف حقیقی کو چھوڑکر آلہ سے طلب کرنا بھی خالی از مشابہتہ شرک نہین ندا ودعا کرنا دوسری شی ہے کہ منادی کے علم وتصرف کو چاہتا ہے اور ذریعہ ہونا اور امر ہے کہ ذریعہ کا واسطہ اور مقبول ہونا بدرگاہ فیاض اوس سے مستفاد ہوتا ہی شتان بینہما مثلاً

نور بواسطہ شمس کے آتا ہے مگر طلب نور شمس سے شرک ہے ندا کسی کو کرنا مبنی بر علم
وتصرف منادی کے ہے پس اس عبارت عزیزی سے جواز ندا کا کیونکر مفہوم ہوا غایت
تعجب ہے کہ اگر گاہ اولیا کو بطور کشف باذن اللہ تعالے ہو جاوے تو اوس سے ہر وقت
باستقلال علم وتصرف کا ہونا کہاں سے لازم آتا ہے پس ایسی عوۃ بہر حال یا شرک جلی
یا خفی یا لغو مشابہۃ بشرک ہوکر حرام و ناجائز ہوگی کسی وجہ جواز کا شائبہ اسمین نہین
ہوسکتا اب استدلالات مجیب کا حال سنو کہ پڑھنا اس کلام کا بطور توسل جائز فرماتے ہین
حالانکہ توسل کی کوئی صورت نہین کما مر اور شاہ ولی اللہ صاحب نے طریقہ بعض جیلانیہ کا
بیان کیا ہے اس سے اجازت وشرعیۃ کا فہم محض غلط ہی اور تحکم اور شاہ عبدالعزیز
صاحب کی عبارت کا مطلب خود واضح ہوگیا کہ ندا کو ہرگز جائز نہین فرماتے بلکہ شرک
لکھتے ہین اور جو وہ فرماتے ہین اوس سے جواز نداطلب ہرگز مستفاد نہین ہوسکتا
علے ہذا تفسیر مظہری کا مطلب بھی ندا اور استعانۃ اولیا سے نہ حیات مین روا ہے نہ بعد
موت اور جو صاحب خزینہ کی عبارت مجیب نے نقل کی ہے کہ یا شیخ عبدالقادر فہو ندار
واذا اضیف الیہ شیئاللہ فہو طلب شئ اکراما للہ تعالے فما الموجب بحرمتہ جب تک
اوسکے سابق لاحق کا حال معلوم نہو اوسپر حکم نہین ہوسکتا سلمنا اگر اوسکی مراد یہی ہے جو مجیب
نقل کرتے ہین تو وہ فتوی اوسکا مردود ہے نصوص قطعیہ و روایات فقہاء معتبرین کہ سابق
لکھا گیا کہ ندا غیر اللہ کی بہرحال ناجائز ہے اور شیئاللہ کے معنی موہم شرک ہین اگرچہ
نیت داعی کی قبیح معانی کی نہو تاہم درست نہین یہ وجہ حرمت اس کلام کی ہے اگرچہ
موجب حرمۃ خیریۃ کو معلوم نہوا مگر نصوص و روایات سے ہم ثابت کرچکے پس جو فتوے
خلاف نصوص وروایات صحیحہ کے ہو وہ قطعا مردود ہوگا واللہ تعالے اعلم کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ

پڑھنے والا اس جملہ کا تقریبًا اور شہرت دینے والا اسکے جواز کا اعتقادًا آثم بلکہ مشرک
ہے۔ اسکی حجۃ اللہ البالغہ مولفہ شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی صفحہ ۷۱ مین موجود ہے

قال و منہا ای من مظان الشرک انہم کانوا یستعینون بغیر اللہ فی حوائجہم من شفاء المریض و
غناء الفقیر و ینذرون لہم یتوقعون انجاح مقاصدہم بتلک النذور و یتلون اسماء
ہم رجاء برکتہا فاوجب علیہم ان یقولوا فی صلاتہم ایاک نعبد و ایاک نستعین وقال تعالی
ولا تدعوا مع اللہ احدا ولیس المراد من الدعاء العبادۃ کما قالہ بعض المفسرین بل المراد
ہو الاستعانۃ لقولہ تعالی بل ایاہ تدعون فیکشف ما تدعون انتہی اور قاضی ثناء اللہ
صاحب نے بھی اس مضمون کو صراحۃ ارشاد الطالبین مین ذکر کیا ہے مسئلہ انچہ جہال
می گویند یا شیخ عبد القادر جیلانی شیئاً للہ یا خواجہ شمس الدین ترک پانی پتی شیئاً للہ
جائز نیست شرک و کفر است حق تعالی می فرماید والذین تدعون من دون اللہ عباد امثالکم
انتہی اور اسی طرح شاہ عبد العزیز صاحب کی تقریر کے بعض حواشی مین صراحۃ اسی مضمون کا
وال ہے میگوید سوال اگر کسے نام سوائے خدا تعالی را بطریق تقرب ورد سازد از
مسلمانی بیرون گردد جواب اگر نام کسے بطریق تقرب ورد زبان می سازد مشرک گردد
انتہی ملخصا اور شہرت دینے والا بسبب اعتقاد جواز کے مشرک ہے اور شہرت جواز کی دینی
علاوہ شرک کے ایک اور وبال ہے واللہ یہدی من یشاء الی صراط المستقیم فقط

ہذا الجواب صحیح محمد قاسم علی عفی عنہ مرادآبادی

الجواب صحیح

لقد صح الجواب
احقر محمد حسن عفی لہ

اصاب من اجاب
محمد احتشام الدین عفی عنہ

الجواب صحیح
بشیر احمد شاہ عفی عنہ

لقد اصاب المجیب
احمد حسن دیوبندی عفی عنہ

المجیب مصیب
احقر الزمن محمود حسن غفرلہ

اسکی کل صورتین گناہ سے خالی نہین کسی مین شرک ہے اور کسی مین ایہام شرک لہذا اسکا رواج دینا جائز نہین - عبدالرحمن - وظیفہ مجملہ مروجہ یا شیخ عبدالقادر جیلانی شیئاً للہ کسی طرح جائز نہین فقط واللہ اعلم خلیل احمد عفی عنہ انبیٹھوی - واقعی اموات کو بذریعہ شیئاً للہ ندا کرنا یا شرک ہے یا اندیشہ شرک ہے اور مسلمان کو دونون امر سے اجتناب لازم ہے محمود عفی عنہ دیوبندی - خادم الطلبہ حقر الزمن احمد حسن الحسینی الرضوی نسباً والچشتی الصابری مشرباً والحنفی مذہباً والامروہی مولداً ومسکناً اغفر اللہ لہ ولوالدیہ واحسن الیہما والیہ

(اسیر احمد ٢٩٤) **استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اس معاملہ مین کہ ایک قوم مین چند چودھری مقرر ہوے برادری مین یہ بندوبست کیا گیا کہ جو کوئی غیر قوم کی عورت لادے یا ایک عورت کے اوپر دوسرا نکاح کرے تو اوسکے اوپر پچیس روپیہ جرمانہ ہو - دیگر جو بھاجی تقسیم ہو برادرانہ اوسکو جو واپس کرے پھر جرمانہ دے - دیگر جو دوبارہ بھاجی اوس کی کیا چاہے چودھری یا اور کوئی برادری کا پھر جرمانہ دے جرمانہ کرنے کی وجہ یہ ہے کہ کھانا سب کے پاس تقسیم نہونے پاوے تھا جو پہلے سے بعض آدمی کھانا شروع کردیتے تھے تو ایک طرح کی بدانتظامی تھی کھڑے ہوکر مانگنے لگا کرتے تھے اور بعض آدمی پہلی ہولین کو کسی رنج کے باعث نہین لیجاتے ہین اس باعث سے یہ قید جرمانہ کی لگائی گئی ہے جب سے یہ قید لگی ہے برادری کا انتظام اچھا ہوگیا ہے اور جرمانہ کرکے بعد دس پانچ روز کے جرمانہ واپس بھی کردیا ہے تو اس صورت مین جرمانہ کرنا ازروے شرع جائز ہے یا نہین - دیگر ایک جگہ بھاجی تقسیم ہوئی چند جگہ سے واپس آئی عورتون نے واپس کردی مرد اوسکے موجود تھے بعدازان ایک چودھری نے مکرر بھاجی بھیجی یہ بات قایم ہوچکی تھی کہ جو بھاجی دوبارہ بھیجے گا پھر جرمانہ دے گا بعدازان ان چند آدمیون کو چودھریون نے

پنچایت کے روبرو بلایا دریافت کیا کہ تمہارے یہان سے بھاجی کیون واپس آئی اوس
نے حلف سے بیان کیا کہ بروقت پنچایت کے ہم موجود نہین تھے صبح کو ہم کو خبر ہوئی
ہم باہر وباہر بازار چلے گئے بعد مین بھاجی تقسیم ہوئی گھر مین اونھون نے لاعلمی سے واپس
کردی ہمارا کچھ قصور نہین ہے اور بھائی اگر قصور مند تصور فرماتے ہین تو اللہ کے واسطے ہمارا
قصور معاف فرماؤ آیندہ انشاء اللہ ایسا نہوگا اسکے اوپر چودہریون نے کچھہ غور نفرمایا عمرو نے
اونکی طرف سے عرض کیا کہ بھائیو حب اللہ ورسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خطا معاف فرمادیتے
ہین تو بھائی بھی انکی خطا اللہ کے واسطے معاف کردین تو اسکے اوپر تمام برادری کے
سامنے ایک چودہری صاحب نے یہ فرمایا کہ بیشک اللہ ورسولؐ معاف کردیتے ہین گر پنچ
معاف نہین کرسکتے ہین عمرو یہ کلمہ سنکر خاموش ہورہا اوسوقت ان آدمیو نپر فی کس عہ جرمانہ کردیا
اور جن چودہری نے دوبارہ بھاجی بھیجی تھی اوس سے چشم پوشی اختیار کی تو اس صورت مین
اونکو ظالم یا ناانصاف کوئی کہدے آیا جائز ہے یا نہین اگر کسی نے کہدیا ہو تو اوسپر جرمانہ
کرنا یا اوس کو جرمانہ دینا جائز ہے یا نہین از روے شرع شریف **الجواب** یہ چودہریون
کے قواعد ہی خلاف شرع ہین چودہری اور سب لوگ اسکے قبول کرنیوالے بے انصاف اور
ظالم ہین فقط واللہ تعالے اعلم رشید احمد گنگوہی عفی عنہ [مہر: رشید احمد] الجواب صحیح حکیم ابو القاسم
محمد عبد الرشید انصاری سہارنپوری عفی عنہ۔ الجواب صحیح ابو الحسن عفی عنہ۔ جواب جو حضرت
مولانا مخدوم زمان حضرت مولانا رشید احمد صاحب نے تحریر فرمایا ہے درست ہے اور یہ
واضح ہو کہ ایک جماعت اہل اسلام کی متفق ہوکر قواعد خلاف شرع شریف کے تجویز کرے اور
برادری کا دستور العمل اوسکو قرار دے نہایت مذموم ہے اور اس گناہ سے زائد ہے کہ ایک
شخص اس حرکت کا مرتکب ہوا اہل اسلام کا خطاوار ہونا کسی امر مین اور بات ہے اور قواعد

خلاف شرع شریف ایجاد کرنا اور امر سے سرکار سے قانون خلاف اسلام ایجاد کیا دو
جاے تعجب نہین کیونکہ وہ اسلام کی پابند نہین مگر اہل اسلام کی شان سے خلاف شرع
قانون ایجاد کرنا بہت بعید ہی احمد علی عفی عنہ **استفتا** کیا فرماتے ہین علماے دین و
مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ ایک شخص نماز تراویح یا اور کوی نماز لوگون کو پڑہاتا ہے
اور ہر رکعت میں کئی سورتین پڑہتا ہے اور ہر سورۃ کے اول مین بسم اللہ بھی جہر سے کہتا ہے
تو ہر سورۃ کے ساتھ نماز مین بسم اللہ کا ملانا جائز ہے یا نہین اور نماز جہری مین بسم اللہ
آواز سے پڑہنا افضل ہے یا آہستہ پڑہنا فضیلت رکھتا ہے اور اکثر حافظون کا یہ دستور ہے
کہ نماز تراویح مین کسی سورۃ کے اول تمام قرآن مین بسم اللہ نہین پڑہتے صرف سورہ اخلاص
کے اول بسم اللہ پڑہتے ہین سو یہ فعل اونکا ٹھیک ہی یا نہین اور اگر ہر سورۃ کے اول نماز تراویح
مین بسم اللہ نہ پڑہی جاوے تو کچھ حرج ہے یا نہین بسم اللہ کے نہ پڑہنے سے قرآن کی قراۃ
کامل ہوگی یا ناقص رہے گی بینوا توجروا **الجواب** مذہب حنفیہ مین بسم اللہ کا آہستہ
پڑھنا سنت ہی اور جہر سے پڑہنا ترک اولی ہی اور تراویح مین جو قرآن کا ختم ہوتا ہے اوسمین
بھی مذہب حنفیہ کے موافق یہی حکم ہے مگر حفص قاری جکی قراۃ اب ہم لوگون مین شائع ہے
اونکے نزدیک بسم اللہ جزو ہر صورت کا ہے اور جہر سے پڑھنا اونکے نزدیک ضرور ہے پس اگر
اقتداے اونکے کوی ہر سورۃ پر جہر سے بسم اللہ پڑہے تو مضائقہ نہین جیسا بعض قراۃ کا
دستور ہی تو اس حالت مین قرآن کا کامل ہونا حفص کے نزدیک جہر بسم اللہ پر موقوف ہے
اور امام ابو حنیفہ کے نزدیک ایک دفعہ کہین جہر سے بسم اللہ پڑہنا بس ہے بہرحال ہر دو طرح
درست ہے ایسے امور مین خلاف و نزاع مناسب نہین کہ سب مذاہب حق مین ہین فقط واللہ تعالی
اعلم رشید احمد گنگوہی عفی عنہ [مہر: رشید احمد] یہ قول ٹھیک ہے اور لاریب احادیث سے بھی

دونون باتین ثابت ہین یعنی بسم اللہ کا پڑہنا نماز مین جہرا بھی آیا ہے اور سرا بھی ہان
اتنی بات ہے کہ بسم اللہ کا جہراً پڑہنا متروک ہو رہا ہے تو یہ سنت مردہ کے حکم مین ہے
پس اس کو رواج دینے مین امید ہے کہ سو شہیدونکا ثواب ملے پس اولی یہ ہے کہ اکثر بسم اللہ کو جہر کے
ساتھ نماز مین پڑہا کرین خواہ وہ فرض نمازین ہون جنمین قرأۃ جہر کے ساتھ پڑھی جاتی
ہے جیسے فجر عشا و مغرب خواہ تراویح کی نماز ہو حمید اللہ عفی عنہ مقیم مدرسہ مطلع العلوم میرٹھ

حمید اللہ عفی عنہ

استفتا کیا فرماتے ہین علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ
مین کہ ایک شخص نے کسی عورت غیر محرمہ کا سوائے اس مدت کے کہ جو بچون کے لئے
دودہ پینے کی شرع مین مقرر ہے دودہ پیا تو اوس شخص کا اس عورت دودہ پلانے والی
سے نکاح جائز ہے یا نہین اور سوائے اس عورت کے اوسکی بہن یا دختر وغیرہ سے جو نسبًا
حرام ہین نکاح جائز ہوگا یا نہین بینوا توجروا الجواب اگر بعد دو برس تمام ہونے کے
دودہ پیا ہے تو اس دودہ پینے سے رضاعت ثابت نہین ہوئی کہ مدت ثبوت حکم رضاعت
کی دو سال ہے پس اب اس پسر کو اس عورت سے اور اوسکے اقارب سے کوئی علاقہ
بسبب شیر کے پیدا نہین ہوا اسکا نکاح اس عورت سے اوسکی اولاد وغیرہ سے سب
درست ہے کذا فی عامہ کتب الفقہ واللہ تعالی اعلم رشید احمد گنگوہی عفی عنہ رشید احمد

جواب صحیح ہے کیونکہ حدیث کے موافق ہے حمید اللہ عفی عنہ مقیم مدرسہ مطلع العلوم میرٹھ حمید اللہ عفی عنہ

استفتا کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ مٹی کا تیل مسجد مین روشن کرنا
کیا حکم رکھتا ہے بینوا توجروا الجواب مٹی کا تیل مسجد مین جلانا مکروہ تحریمہ ہے کیونکہ
اسمین بدبو ہوتی ہے اور ہر بدبو شی کا مسجد مین داخل کرنا ممنوع ہے حدیث مین ہے
کہ جو کوئی پیاز لہسن خام کھاوے مسجد مین داخل نہو وے اور علاوہ ازین کپڑے و بدن

بنام مولوی عزیز الدین صاحب مرادآبادی …

کی بدبو کے ساتھ مسجد مین آنے کو منع فرمایا ہے اور فرمایا کہ ملائکہ اذیت پاتے ہین جسسے اذیت پاتے ہین انسان لہذا اس تیل کے جلانے مین بھی چونکہ جن و انس و ملائکہ کو اذیت ہے اسکا جلانا حرام ہوتا ہے فقط واللہ تعالے اعلم کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ [مہر] الجواب صحیح عنایت الہی عفی عنہ الجواب صحیح ابو الحسن عفے عنہ اس تیل کا جلانا مساجد مین البتہ مکروہ ہے ابو الحسنات حبیب الرحمن عفے عنہ الجواب صحیح والمجیب نجیح ابو القاسم محمد عبد الرشید انصاری سہارنپوری فقط

بنام شیخ … الدین صاحب … طالب علم …

از بندہ رشید احمد عفی عنہ السلام علیکم آپکا یہ پرچہ آیا بعض ائمہ نے جو یزید کی نسبت کفر سے کف لسان کیا ہے وہ احتیاط ہے کیونکہ قتل حسین کو حلال جاننا کفر ہے مگر یہ امر کہ یزید حلال قتل کو جانتا تھا محقق نہین لہذا کافر کہنے سے احتیاط رکھے مگر فاسق بیشک تھا علی ہذا دیگر قتلہ حسین کا حال ہے اور جس شخص کو تحقیق ہوگیا ہے کہ اس نے اس فعل کو برا جانکر کیا اور توبہ نہین کی وہ کافر نہین کہتے احتیاطاً مگر فاسق پر لعن کرنے کو جائز کہتے ہین سو یہ مسئلہ تاریخ دانی سے تعلق رکھتا ہے مسئلہ مین سب کو اتفاق ہے فقط والسلام مورخہ جمعہ ۲۲ محرم

بنام عزیز الدین صاحب مرادآبادی …

از بندہ رشید احمد عفے عنہ گنگوہی بعد سلام مسنون مطالعہ فرمایند آپکا خط آیا حال دریافت ہوا تم مصطگی کا استعمال کرو جوارش بناکر یا سفوف کرکے اور اسمین دو چند شکر سفید ملاکر حق تعالے نفع دیویگا اور ہزارہ روزہ رجب کا جو مشہور ہے اسکی اصل احادیث سے کچھ نہین نکلتی مگر حضرت شیخ عبد القادر قدس سرہ کی غنیۃ الطالبین مین لکھا ہے وہ احادیث محدثین کے نزدیک ضعیف ہین اگر ضعیف پر عمل کرلیوے فضائل مین درست کہتے ہین فقط والسلام مورخہ ۲ شعبان روز چارشنبہ - از بندہ رشید احمد عفے عنہ بعد سلام مسنون آنکہ چاند کی خبر تحریر خط سے دریافت ہوسکتی ہے جب مکتوب الیہ کو غالب گمان یہ ہے کہ فلان

کاتب عدل کا خط ہی آمین کوئی انحراف نہین ہوا تو اوسپر عمل درست ہے کتاب القاضی جیسی توکید توثیق ضرور نہین اور امام ابو یوسف رح نے خود وہ قیود کتاب القاضی مین بھی کم کردی ہیں بعد تحریر کے فقط دلیل اعتبار خط کی یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دحیہ کلبی کے ہاتھ اپنا نامہ ہرقل کو بھیجا تو ہرقل نے یہ نہ کہا کہ ایک آدمی کا اعتبار نہین ہے اور نہ آپکو یہ خیال ہوا کہ قاصد کا کیا اعتبار ہوگا علی ہذا ارسال نامجات آپکے زمانہ مین اور خلفا کے زمانہ مین کہین دو دو گواہ کہین نہین گئے فقط والسلام۔

از بندہ رشید احمد عفی عنہ بعد سلام مسنون مطالعہ فرمایند مجلس مولود مروجہ بدعت ہے اور بسبب خلط امور مکروہہ کے مکروہ تحریمہ ہے اور قیام بھی بوجہ خصوصیۃ کے بدعت ہے اور امرد لڑکون کا پڑھنا راگ مین بسبب اندیشہ ہیجان فتنہ کے مکروہ ہے اور فاتحہ مروجہ بھی بدعت ہے معہذا مشابہ بفعل یہود ہے اور تشبہ غیر قوم کے ساتھ منع ہے ایصال ثواب بدون اس ہیئۃ کے درست ہے اور جس ضیافۃ مین امور غیر مشروع ہون وہان جانا بھی ناجائز ہے اور جسکا مال حرام ہے خواہ فاحشہ ہو یا مرد مسلم اوس کے ہاتھ بیع کرنا اوس مال حرام کے عوض حرام ہی کیونکہ کل کو حرام کردیتا ہے اگر اچھے مال سے خرید کرے درست ہے فقط والسلام مورخہ ۱۱ محرم روز چہارشنبہ۔

مخدوم زمان حضرت مولانا رشید احمد صاحب دامت برکاتہم بعد السلام علیکم عرض آنکہ۔

آیت وقد نزل علیکم فی الکتاب ان اذا سمعتم آیات اللہ یکفر بہا ویستہزا بہا فلا تقعدوا معہم حتی یخوضوا فی حدیث غیرہ انکم اذا مثلہم الخ مین شرکت جملہ مجالس ممنوعہ غیر مشروعہ وبدعات وضلالات ثابت ہوتی ہے یا نہین۔ زید کہتا ہی ہرگز نہین بلکہ مجالس کفر واستہزا کو فرمایا ہے دیگر امور کو اسکے تحت مین داخل کرنا تحریف کلام اللہ شریف ہے لہذا مقولہ زید صحیح ہے

یا نہین اور تفسیر معالم مین تحت آیت جو قول حضرت ضحاک منقول ہے قال الضحاک

عن ابن عباس رضی اللہ عنہ دخل فی ہذہ الآیۃ کل محدث فی الدین وکل مبتدع الے

یوم القیامۃ یہ زید کے مقولہ کے منافی ہے یا نہین فقط ازبندہ رشید احمد عفی عنہ

السلام علیکم اس آیۃ سے یہ عدم شرکۃ مجالس غیر مشروعہ ثابت ہوتی ہے اسطرح کہ

استہزاء بکتاب اللہ حرام ہے فلہذا یہ بات خلاف حکم حرام مین جیسا کہ اونکی شرکۃ کو

حرمت ثابت ہوتی ہے ایسے ہی دیگر معاصی کے یہی معنی تفسیر ضحاک کے ہین کہ کل مبتدع

کے ساتھ بیٹھنا اور ہر بدعۃ کا شریک ہونا حرام ہے فقط آپکا فہم درست ہے والسلام

مورخہ ۲ شعبان روز چہار شنبہ۔ ازبندہ رشید احمد عفی عنہ بعد سلام مسنون آنکہ

مجلس مولود مروج خود بدعۃ ہے اور اوس مین قیام کو سنۃ موکدہ جاننا بھی بدعۃ ضلالہ

ہے اور فخر عالم علیہ السلام کو مجلس مولود مین حاضر جاننا بھی غیر ثابت ہے اگر باعلام اللہ تعالیٰ

جانتا ہے تو شرک نہین ورنہ شرک ہے اور بوقت ملاقات علما وصلحاء کا ہاتھ چومنا

مباح ہے اور قبور اولیاء اللہ سے دعا چاہنا یہ مسئلہ مختلف فیہا ہے جنکے نزدیک

سماع موتیٰ ثابت ہے وہ جائز کہتے ہین اور جو انکار سماع کا کرتے ہین وہ نعوذ کہتے ہین اور

بعض کہتے ہین کہ سنۃ سے اس طرح دعا کرانا ثابت نہین لہذا بدعۃ ہے۔ بندہ کا

نزدیک مختلف فیہا مسائل مین فیصلہ نہین ہوسکتا ہے البتہ احوط کو پسند کرتا ہون فقط واللہ تعالیٰ اعلم

روز سہ شنبہ ۲ صفر از گنگوہ۔ ازبندہ رشید احمد عفی عنہ بعد سلام مسنون مطالعہ

فرمایند تہجد کا کوئی طریق خاص نہین آپکی عادۃ تھی کہ بعد نصف شب کے اوٹھتے اور

وضو کرکے اول دو رکعۃ خفیفہ پڑھ کر پھر دو دو رکعۃ کی نیت کرکے قرآن کثیر اوس مین

پڑھتے تھے گاہ آٹھ رکعۃ یہ اکثر ہوا گاہ دس رکعۃ گاہ چھ رکعۃ اور بعد رکعات

بنام عزیز الدین صاحب مرادآبادی سنہ ۱۳۰۶ھ

بنام تاج احمد صاحب مرادآباد سنہ ۱۳۱۱ھ

بنام تاج احمد صاحب مرادآبادی سنہ ۱۳۱۸ھ

تہجد کے وتر پڑھتے تھے فقط جب تکبیر فجر کے فرض کی ہو تو سنتہ چھوڑ کر فرض
مین شریک ہو جاوے مگر جو سنتہ کو ایسی جگہ پڑھ سکے کہ سبکی نظر سے غائب ہو
اور جماعۃ کی ایک رکعۃ بھی ملجاوے تو سنتہ پڑھ کر شریک ہو مسجد مین سنتہ ہرگز
نہ پڑھے اور سنتہ رہ جاوین تو بعد آفتاب چڑھنے کے چاہے پڑھ لیوے ورنہ ضرور
نہین جہان جمعہ درست ہے وہان احتیاط الظہر کی کچھہ حاجۃ نہین اور جہان جمعہ
درست نہین وہان فرض ظہر کے جماعۃ سے پڑھے جمعہ نہ پڑھے - انگریزکی عملداری
جمعہ کو مانع نہین مرادآباد مین جمعہ درست ہوتا ہے احتیاط ظہر نہ پڑھو فقط والسلام
مورخہ دوشنبہ ۱۵ صفر - ازبندہ رشید احمد عفی عنہ بعد سلام مسنون مطالعہ
فرمایند آپکا خط لطلب بیعۃ کے آیا سو بندہ تم کو اتباع سنتہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم پر بیعۃ کرتا ہے سب امور موافق شریعۃ کے کرتے رہو اور پنجگانہ نماز اور اوراد
و الفہ مین چست رہو اگر کسی وقت فرصۃ اور کچھہ حرج نہو تو ملاقات کا مضائقہ نہین ورنہ
دور قریب سب محبۃ مین یکسان ہے اگر وظیفہ ورد کی حاجۃ ہو تو دوسرے وقت
بتایا جاوے گا فقط والسلام مورخہ ۴ - رمضان - ازبندہ رشید احمد عفی عنہ
السلام علیکم آپکا خط آیا جواب یہ ہے کہ تراویح مین سورہ اخلاص کو مکرر کرتے ہین
اسواسطے کہ ایکبار مین قرآن کی سورۃ ہونا نیتہ کرتے ہین اور دوبار کہ اس خیال سے
پڑھتے ہین کہ جو کچھہ کی غلطی قرآن مین واقع ہوئی اوسکا جبر نقصان ہو جاوے کہ ثلث
قرآن وصفۃ رحمن تعالے شانہ ہے بعض کتب فقہ مین بھی یہ لکھا ہے پس مضائقہ نہین
اور مکرر پڑھنا کسی سورۃ کا حرج نہین مگر اس کو سنتہ نہ جانے اور مکرر پڑھنا کسی آیۃ کا
تو حدیث سے بھی ثابت ہے کسی وجہ سے مگر اس وجہ خاص سے سراجیہ کتب فقہ مین

لکھا ہے اور کوئی ضروری امر نہین چاہیے نہ پڑھے البتہ ضروری اور سنت جان کر پڑھنا بدعۃ ہو جاوے گا ۱۲ جو مکروہ وقت مین نماز ہووے اوسکا اعادہ چاہیے اگرچہ عصر کو بعد مغرب ہی پڑھے کہ جبر نقصان ہو جاتا ہے ۱۳ امانۃ کو بلا اذن صرف کرنا خیانۃ ہے گناہ ہوگا ۱۴ جماعۃ کو چھوڑ کر دوسری مسجد مین کہ لوری نماز امام کے ساتھ ملے ہرگز نہ جاوے کہ اعراض جماعۃ مسلمین سے ظاہر ہے اور دوسری جگہ کا ملنا محتمل اور اس مسجد کا حق تلف ہوتا ہے اور صورۃ تہمۃ واعراض فقط والسلام میرا سلام مسنون جملہ عنایت فرمایان کو نام بنام پہونچادین فقط والسلام مورخہ یکم شوال روز یکشنبہ

بنام حافظ محمد عاشق صاحب مرادآبادی ۱۳۱۱ھ

از بندہ رشید احمد عفی عنہ السلام علیکم آج کارڈ جوابی آپکا آیا اگرچہ لایق اخذ بیعۃ نہین ہون مگر حسب درخواست آپکے اپنے حضرت مرشد سلمہ کی طرف سے اخذ بیعۃ کر آپکو داخل سلسلہ کرتا ہون آپ صلوۃ خمسہ کو خوب لطمانیۃ وجماعۃ اپنے وقت پر ادا کرتے رہین اور ممنوعات شرعیہ اور بدعاۃ سے اجتناب رہے اور معاملات کو حسب سنۃ ادا کرتے رہین یہی خلاصہ بیعۃ کا ہے اور اس ہی واسطے بیعۃ ہوتے ہین فقط والسلام مورخہ دویم ذالحجہ روز پنجشنبہ۔

مرسلہ ملح احمد صاحب مرادآبادی ذی الحجہ ۱۳۱۱ھ

جناب مولانا صاحب معظم مکرم السلام علیکم بعدہٗ فقیر حقیر واج احمد آپسے چند باتون کے جواب کا طلبگار ہے اگر آپ سے مدعا حاصل ہو جاوے تو کریمی ہے امید قوی ہے کہ آپ جواب سے محروم کمترین کو نفرماوین گے۔ کتاب تقویۃ الایمان کا حال دریافت کرنا چاہتا ہون وہ کیسی کتاب ہے اوس کو اچھا سمجھنا اور اوسکا درس کرنا اور اوسپر عمل کرنا کیسا ہے اور مولانا محمد اسحاق صاحب کو برا سمجھنا اونکو کافر و مردود بتانا اور حقیر سمجھنا کیسا ہے مولوی صاحب اگر کسی کے ان باپ نماز جماعت ووعظ سننے کو منع کرین تو اوس کو

چھوڑ دے یا اونکے کہنے کو رد کرے مولویصاحب مجھ عاجز کے واسطے دعا کیجیے اور کچھ
کوئی دعا تعلیم فرمائیے جس کے ورد سے وسواس ہونے دور ہوں اور اللہ تعالیٰ
کی محبت دل میں پیدا ہو اور عشق حضرت رسول اللہ صلعم کا نصیب ہو۔ آپ سے
اللہ واسطے عرض کرتا ہوں فقط والسلام۔ از بندہ رشید احمد عفی عنہ گنگوہی
بعد سلام مسنون مطالعہ فرمایند آپکا خط آیا تمنے حال بزرگان دین پوچھا ہے لہذا
جواب لکھتا ہوں کہ کتاب تقویۃ الایمان نہایۃ عمدہ اور سچی کتاب اور موجب قوۃ و اصلاح
ایمان کی ہے اور قرآن و حدیث کا مطلب پورا اوس میں ہے اوسکا مولف ایک
مقبول بندہ تھا اور مولانا محمد اسحق دہلوی ولی کامل محدث فقیہ عمدہ مقبولین حق تعالیٰ
کے سے تھے جو کوئی ان دونوں کو کافر یا بد جانتا ہے وہ خود شیطان ملعون حق
تعالیٰ کا ہے فقط اور اگر کسی کا باپ یا والدہ جماعۃ نماز سے منع کرے یا وعظ
سننے سے کسی عالم مقبول متدین کا منع کرے تو قول والدین کا ہرگز نہ مانے بلکہ ان
کاموں کو کرتا رہے اور دفعہ وسوسہ شیطانی کے واسطے لاحول اور استغفار پڑھا
کرو فقط والسلام۔ از بندہ رشید احمد عفی عنہ گنگوہی بعد سلام مسنون آنکہ
آپکا خط درباب جواز جمع بین الصلوتین پہونچا۔ جواب یہ ہے کہ ہمارے امام ابوحنیفہ
رحمہ کے نزدیک دو نماز کا جمع کرنا کسی حالت میں درست نہیں مگر ہاں جمع صوری
اسطرح کہ ظہر کی نماز آخر وقت میں پڑھے پھر ذرا صبر کرے جب عصر کا وقت داخل
ہو جاوے تو عصر اول وقت میں ادا کرے۔ تو اسطرح درست ہے ایسا ہی مغرب
آخر وقت اور عشا کو اول وقت پڑھے تو اسطرح جمع کرنا عذر مرض سے درست ہے
ورنہ درست نہیں فقط والسلام مورخہ شنبہ ۸ صفر۔ استفتا۔ کیا فرماتے ہیں

علماے دین و مفتیان شرع متین درین باب کہ یوم عاشورہ کو یوم شہادت حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ گمان کرنا واحکام ماتم و نوحہ وگریہ وزاری و بیقراری کے برپا کرنا اور اگر گھر مجالس شہادت نامہ منعقد کرنا اور واعظین کو بھی بالخصوص ان ایام مین شہادت نامہ یا وفات نامہ بیان کرنا خاصکر روایات ضعیفہ سے اور سامعین کو بھی ان ایام مین ہر سال کوشش ہوئی کہ اسکی مثل وعظ مین نہین ہوتی ہرگز اور خاص ایام مذکورہ ہی مین ایصال ثواب وصدقات کرنا اور تعین آب طعام بھی مثل شربت ہے یا کھچڑا ہے اور ہر غنی اور فقیر کو اوسکا لینا اور تبرک جاننا اور جو غنی یا سید اوسکو نہ لیوے تو مطعون کرین اور برا جانین اور فی الجملہ ریا کو اسمین بہت دخل ہوتا ہے تو ایسی صورت مین امید ثواب کی ہوسکتی ہے یا نہین اور یہ کل امور بدعات و معصیۃ مین یا نہین بینوا توجروا ۱۶۔ محرم ۱۳۱۲ھ **الجواب** ذکر شہادۃ کا ایام عشرہ محرم مین کرنا بشابہۃ روافض کے منع ہے اور ماتم نوحہ کرنا حرام ہے فی الحدیث نہی عن المراثی الحدیث اور خلاف روایات بیان کرنا سب ابواب مین حرام ہے تقسیم صدقات بتخصیص ان ایام کرنا اگر یہ جانتا ہے کہ آج ہی زیادہ ثواب ہے تو بدعۃ ضلالہ ہے علی ہذا تخصیص کسی طعام کی کسی یوم کے ساتھ کرنا لغو ہے اور صدقہ کا طعام غنی کو مکروہ اور سید کو حرام ہے اسپر طعن کرنا فسق ہے فقط واللہ تعالے اعلم رشید احمد گنگوہی عفی عنہ

از بندہ **رشید احمد** گنگوہی عفی عنہ بعد از سلام مسنون آنکہ آپنے مسئلہ امکان کذب کو استفسار فرمایا ہے مگر امکان کذب باین معنی کہ جو کچھہ حق تعالے نے حکم فرمایا ہے اوسکے خلاف پر وہ قادر ہے مگر باختیار خود اوسکو نہ کریگا یہ عقیدہ بندہ کا ہے اور اس عقیدہ کا قرآن شریف اور احادیث صحاح شاہد ہین اور علماے امت کا

بھی یہ ہی عقیدہ ہے مثلاً فرعون سے ادخال نار کا ہے مگر ادخال جنۃ فرعون پر
بھی قادر ہے اگرچہ ہرگز جنت اوسکو نہ دیوے گا اور یہ ہی مسئلہ مبحوث عنہ وقت
مین ہے بندہ کے جملہ احباب یہی کہتے ہین اوسکو اعدا نے دوسری طرح پر بیان
کیا ہوگا اوس قدرۃ اور عدم ایقاع کے امکان ذاتی و ممتنع بالغیر سے تعبیر کرتے ہین
فقط والسلام۔ از بندہ رشید احمد عفی عنہ مرزا حفیظ اللہ بیگ صاحب سلمہ
بعد سلام مسنون مطالعہ فرمایند لا صلوۃ الا بحضور القلب مین حضور قلب مطلق واقع
ہوا ہے اور مطلق کا قاعدہ ہے کہ اگر ادنی سے ادنی بھی اوسکی پائی جاوے تو
امتثال امر ہو جاتا ہے پس ادنے حضور یہ ہے کہ نماز پڑھنا جانے اور تکبیر تحریمہ
مین نیت نماز کی ہو اور ہر رکن مین یہ جان لے کہ فلان رکن کرتا ہون پس فرض
ادا ہوا کہ مطلق حضور کی ادنے فرد موجود ہے اسیواسطے اگر اول سے آخر تک
کسی رکن مین سو گیا تو وہ رکن ادا نہین ہوتا پس فرض نماز تو اسقدر حضور سے ادا ہوتی
ہے اور کمال کی تہا نہین والسلام۔ **سوال** شرح شریف مین فضائل استغفار
کے بہت آئے ہین اور قرآن شریف اور احادیث شریف مین جابجا اوسکی تاکید
و ترغیب ہے اب دریافت طلب یہ بات ہے کہ مراد استغفار سے کیا ہے آیا توبہ
مراد ہے اور توبہ استغفار ایک ہی چیز ہے یا غیر اور جو لوگ گناہون سے
توبہ نہین کرتے اور کبائر و صغائر مین مبتلا ہین وہ اگر استغفار کرین تو کس طور سے کرین
اور کس نیت سے کرین اور اونکو فوائد اور فضائل استغفار کے کیسے حاصل ہون یا
بغیر توبہ کے استغفار صحیح نہین اور فضائل اور نتائج اوسکے بغیر توبہ کے حاصل نہین
ہوتے اور استغفار لفظ ندامت معاصی بغیر توبہ کا حاصل کرنے کافی ہوگی یا نہین اور

استغفار کفار کی کہ قرآن شریف مین وارد ہی جیسے کہ فرمایا ہے وما کان اللہ معذبہم وہم یستغفرون آیا توبہ کفر سے مراد ہے یا کچھ اور مراد ہے فقط **الجواب** توبہ استغفار ایک شئی ہے اللہم اغفرلی کہین استغفر اللہ کہین الٰہی میری سب گناہون سے توبہ ہے یہ کہین یا جس عادت سے چاہین کہین فقط دل مین نادم ہونا ہی استغفار ہے۔ اگرچہ زبان سے کچھ نہ کہے وہ لوگ کفار غفرانک غفرانک مین کہا کرتے تھے فقط واللہ تعالیٰ اعلم کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ

**سوال** عبادت نافلہ بہتر ہے یا اطاعت والدین اور جو شخص اپنے والدین کی اطاعت نکرے وہ فاسق ہے یا نہین اور ایسے شخص کے پیچھے نماز بلاکراہت جائز ہے یا نہین **الجواب** اطاعۃ والدین کی امر مباح مین واجب ہی اور واجب عادۃ نافلہ سے مقدم ہے پس اگر خدمت والدین سے فرصت نہو تو نوافل کو ترک کرنا لازم ہے اور جو عقوق والدین کرے وہ فاسق ہے امامۃ اوسکی مکروہ تحریمیہ ہے فقط کذا فی کتب الفقہ واللہ تعالیٰ اعلم

**سوال** جو شخص ائمہ مجتہدین پر اور مقلدین پر طعن کرنے والے کو برا نجانے بلکہ اوسکی تعریف کرے اور اوسکو بزرگ ہی جانے وہ شخص بدعقیدہ ہے یا نہین۔ **الجواب** طعن کرنے والا ائمہ مجتہدین پر فاسق ہی اور جو شخص طعن کرنیوالے کو بزرگ جانے اس وجہ سے وہ بھی فاسق ہے اور اگر طاعن مین کوئی صفۃ دینی ہو اور اس وجہ سے اس صفۃ مین اوسکو بزرگ جانے تو معذور ہے اگر اس صفۃ طعن کو اوسکی برا جانتا ہے اور اگر بوصف اس صفۃ شنیع طعن کے اچھا جانے تو وہ بھی مثل اوسکے ہے فقط واللہ تعالیٰ اعلم

**سوال** نوافل کو باجماعت ادا کرنا اور بالخصوص رمضان مین تہجد اور اداہین کو جماعت سے پڑھنا جائز ہے یا نہین **الجواب** جماعۃ نوافل کے سواے اون مواقع کی

[illegible]

کہ حدیث سے ثابت ہین مکروہ تحریمہ فقہ مین لکھاہے اگر تداعی ہوا ور مراد تداعی
چار آدمی مقتدی کا ہونا ہے پس جماعۃ صلوۃ کسوف تراویح استسقار کی درست
اور باقی سب مکروہ ہے کذا فی کتب الفقہ **سوال** ہر حافظ قرآن کو ہر ماہ رمضان
مین محراب سنانا سنت موکدہ ہے یا نہین اور حافظ کو محراب سنانے مین زیادہ
ثواب ہے یا نہین **الجواب** تراویح مین قرآن سنانا اور سننا سنتہ ہے
مگر ہر حافظ پر موکد نہین کہ سب پڑہا کرین اگر کوی جدا پڑھے جب بھی درست ہے
اسکے ترک سے عتاب نہوگا مگر قرآن کا پڑہتا رہنا چاہیئے فقط **سوال** نمازی
کے روبرو جوتیون کا موجود رہنا کہ جو مستعمل ہون موجب کراہت نماز ہے یا نہین
**الجواب** مصلے کے آگے اگر جوتہ مستعمل رکھا ہے اسکی کوی کراہۃ منقول نہین
لہذا کچھ حرج نہین **سوال** منصور کہ جنکو دار پر چڑھایا گیا تھا یہ آپکے نزدیک
ولی ہین یا نہین اور اگر ولی ہین تو یہ کونسی منزل مین تھے قرب نوافل مین یا
فرائض مین اور اگر ولی نہین ہین تو کس دین مین ہین **الجواب** بندہ کے نزدیک
وہ ولی تھے اور منازل ولایۃ سے بندہ ناواقف ہے اور بزرگون کے درجات
جاننا کام میرا اور آپکا نہین اور کلام اپنے مرتبہ سے کرنا لازم ہے نہ اعلے اپنے
حال سے فقط **سوال** اپنے گھر سے مدینہ منورہ کو یا بغداد کو یا گنگوہ کو یا اجمیر
یا پیران کلیر کو خاص زیارت کے واسطے جانا جائز ہے یا نہین اور بعض لوگ
کہتے ہین کہ جسوقت مدینہ منورہ کو جاوے تو مسجد نبوی کا قصد کرے زیارت
کا قصد کرکے نجاوے آیا یہ بات اونکی صحیح ہے یا خلاف اور یہ لوگ کس مذہب
اور کس دین کے ہین اور علماء سنت والجماعۃ کا اسمین کیا حکم ہے **الجواب** ز

بزرگان کے واسطے سفر کرکے جانا علماے اہل سنۃ مین مختلف ہوا ہے بعض درست کہتے ہین اور بعض ناجائز دونون اہل سنۃ کے علما ہین مسئلہ مختلف ہے اسمین تکرار درست نہین فقط اور فیصلہ بھی ہم مقلدون سے محال ہے فقط **سُوال** مولود شریف اور عرس کہ جسمین کوئی بات خلاف شرع نہو جیسے کہ حضرت شاہ عبد العزیز صاحب رحمۃ اللہ علیہ کیا کرتے تھے آپکے نزدیک جائز ہے یا نہین اور شاہ صاحبؒ واقعی مولود اور عرس کرتے تھے یا نہین **الجواب** عقد مجلس مولود اگرچہ اوس مین کوئی امر غیر مشروع نہو مگر اہتمام و تداعی اوسمین بھی موجود ہے لہذا اس زمانہ مین درست نہین علی ہذا عرس کا جواب ہے بہت اشیا ہین کہ اول مباح تھی پھر کسی وقت مین منع ہو گئی مجلس عرس و مولود بھی ایسا ہی ہے فقط **سُوال** بیعت ہونے سے یعنی کسی پیر کے مرید ہونے سے مقصود اصلی کیا ہے اور بغیر ہوئے واصل الی اللہ ہونا ممکن ہے یا نہین **الجواب** مراد بیعت سے تحصیل اخلاص اور نور اسلام کا تجلیہ ہے اور یہ بدون شیخ کے بھی حاصل ہو جاتا ہے اگرچہ اکثر یہی ہے کہ کسی کے توسل کی ضرورت ہے **سُوال** تصور شیخ کہ جو صوفیہ چشت کا معمول ہے اور اقوال حضرت شاہ ولی اللہ صاحبؒ اور حضرت مجدد صاحبؒ اسکے موید ہین اور مولوی اسمعیل صاحب دہلوی اس کو حرام اور کفر و شرک بتاتے ہین آپکے نزدیک نفس تصور شیخ جائز ہے یا حرام اور کفر اور شرک **الجواب** نفس تصور جائز ہے اگر کوئی امر ممنوع اوسکے ساتھ نہو۔ جیسا تمام اشیاء کا آدمی خیال و تصور کرتا ہے مگر جب اوسکے ساتھ تعظیم اوس شکل کا کرنا اور متصرف باطن مریدین جاننا مفہوم ہوا تو موجب شرک کا ہو گیا لہذا قدما اوسکی تجویز کرتے تھے کہ اوسمین خلط معصیۃ کا نہ تھا اور متاخرین نے اوس کو حرام کہا

تو یہ حکم کا اختلاف بسبب اختلاف اہل زمانہ کے ہوا ہے فقط **سوال** سیوم یعنی
تیجہ جو موتا کے واسطے کیا جاتا ہے تو اوسمین کیا برائی ہے اگر تعین تاریخ اوسکا موجب
فساد ہے تو یہ اگر دور ہو جاوے مثلاً پہلے روز ہو یا دوسرے یا چوتھے یا پانچوین یا
چھٹے روز ہو شمار کے واسطے نخود نہون خرمہ ہو یا املی کے بیج ہون یا تسبیح ہو یا اور کوئی
چیز ہو اور اوس مین مال بھی یتیمون کا صرف نہو تو بھی جائز ہے یا نہین **الجواب**
اگر بلا تعین یوم کے جمع ہوکر ختم قرآن کرین یا کلمہ طیبہ اور ایصال ثواب اوسکا کرین
تو جائز ہے اکثر علما کے نزدیک اگرچہ علامہ مجد الدین فیروزآبادی اجتماع میت کے
ایصال ثواب کو بھی بدعت لکھتے ہین سفر السعادۃ مین فقط **سوال** نعت یا حمد کی
غزل عاشقانہ کہ جسمین کوئی کذب اور لغو نہو بلند آواز سے کہ جسمین تشبیب و فراز بھی
طبعی یا کسبی پڑھنا جائز ہے یا نہین **الجواب** ایسے اشعار کا پڑھنا بحسن صوت
درست ہے اگر اوس سے کوئی مفسدہ پیدا نہو فقط **سوال** سرور عالم صلی اللہ علیہ
وسلم ہمارے کس بات مین مثل مین کیا یہ بات ہے کہ جملہ بشریت مین حضور ہماری مثل
ہین صرف نبوت کا فرق ہے یا یہ کہ حضور کی بشریت ہماری بشریت سے کچھ افضل ہے
اور اگر بالفرض افضل ہے تو کسقدر جیسے کہ بڑے بھائی کا مرتبہ یا اس سے بھی
کچھ کم و بیش اور جو شخص یہ کہے کہ سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم کی بشریت ہماری بشریت
سے اسقدر افضل ہے کہ جیسے بڑے بھائی کا مرتبہ تو یہ قول اوسکا قابل تسلیم ہے
یا نہین **الجواب** نفس بشر ہونے مین مساوات ہے اگرچہ آپکی بشریۃ ازکی و اطیب ہے
اور بڑا بھائی کہنا بھی اُس نفس بشریۃ کی وجہ سے ہے نہ یہ بشریۃ کی افضلیۃ ایسی ہے
چونکہ حدیث مین خود آپنے ارشاد فرمایا تھا کہ مجکو بھائی کہو باین رعایۃ تقویۃ الایمان

مین اس لفظ کو لکھا ہے نہ باین وجہ کہ آپکی بشریۃ کا فضل بڑے بھائی کے فضل کا
قدر ہے اس کلمہ پر نافہمون نے غل مچادیا ورنہ لعد حق تعالے کے فخر عالم کو
افضل واکمل خود وہ لکھتے ہین فقط سوال ۲۷ رجب کو روزہ رکھنا کہ جسکو ہزاری
کہتے ہین اور مشہور ہے کہ اس روزہ کا ثواب ہزار روزون کا ہوتا ہے اور حضرت
بڑے پیر صاحب بھی شاید اسکو ایسا ہی لکھتے ہین آپکے نزدیک جائز ہے یا نہین
اور اگر کسی نے یہ روزہ رکھ لیا تو اس کو توڑ دینا چاہیئے یا نہین اور اگر کوئی شخص
بدعۃ بتاکر اس روزہ کو تڑوادے تو گنہگار رہوگا یا نہین اور ۲۷ رجب کو رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم سے یا صحابہ عظام سے روزہ رکھنا ثابت ہے یا نہین الجواب
ستائیسوین رجب کا روزہ رکھنا جائز ہے کہ ہر روز روزہ نفل درست ہے سوا ے
پانچ روز منہی کے اس وجہ سے فضیلۃ اوسکی صحاح احادیث مین نہین ہے فقط
سوال فاسق کی تعریف کرنی جائز ہے یا نہین اور وہ کونسا فسق ہے کہ جسکے فاعل
کی اقتدا درست نہین اور فاسق معلن کی تعریف کرنے والا گنہگار ہے یا نہین۔
**الجواب** فاسق کی تعریف درست نہین مگر جو کسی خاص اوسکے امر کی مدح کرے
جو فسق سے تعلق نہین رکھتی اور اوسکے فسق کی موید بھی نہین تو مضائقہ نہین اور مطلقًا
فاسق کی امامۃ مکروہ ہے اور فاسق کی ایسی تعریف کہ اوسکے فسق کی مدح ہووے
گنہ اور حرام ہے فقط سوال اتفاقًا اگر مرشد مین اور والدین مین کوئی نقیض و
نزاع واقع ہوجاوے اور باہم صلح کرانا بھی ممکن نہو تو کیا کرے اور کس کی طرفداری
کرے درانحالیکہ مرشد کہتے والدین کو چھوڑ دے اور والدین کہین مرشد کو
چھوڑ دے اور یہ مرشد بھی کامل ہو اور خلاف شرع بھی کوئی کام نکرتا ہو الجواب

اگر مرشد حق کہے تو اوسکا چھوڑ نا گناہ ہے والدین کی اطاعۃ اوسمین نکرے اور لکاین والدین کی خدمۃ اور امر مباح کا تسلیم کرنا بھی واجب ہے ترک اوسکا گنہ ہے مرشد کے کہنے سے گنہ بھی نہ کرے فقط **سوال** صوفی کو علم وافر کی ضرورت ہے یا صرف مسائل ضروریات روزمرہ ہی سیکھ لینا کافی ہین اور سالک کو طلب حق کے واسطے تعلیم اور تعلم قرآن و قرآن وحدیث وفقہ اور کثرت نوافل کے کافی ہوجائینگے یا بغیر اُن باتون کے کہ جو صوفیہ کرام نے مقرر و تعلیم فرمائی ہین کام نہ چلے گا **الجواب** قدر حاجۃ کے علم صوفی کو ضرور ہے کہ فرض و واجب عقائد و عبادات سے مطلع ہوجاوے تبحر علم کا ضرور نہین اور طلب راہ حق کے واسطے قرآن وحدیث و فقہ کافی ہے مگر تحصیل نسبتہ بدون شیخ کے حاصل ہونا شاذ نادر ہے اگرچہ ممکن ہے اور بعض کو حاصل بھی ہوجاتا ہے فقط **سوال** ایک شخص ہر مہینہ کی گیارہ تاریخ کو گیارہوین کرتا ہے نذر اللہ اور کھانا پکا کر غربا اور امرا سب کو کھلاتا ہے اور اپنے دل مین یہ سمجھتا ہے کہ جو چیز نذر لغیر اللہ ہو وہ حرام ہے اور مین جو یہ گیارہوین کرتا ہون یا توشہ کرتا ہون کہ جو منسوب ہی بفعل حضرت بڑے پیر صاحبؒ اور حضرت شاہ عبد الحق صاحبؒ کے ہرگز ان حضرات کی نذر نہین کرتا بلکہ محض نذر اللہ کرتا ہون صرف اس غرض سے کہ یہ حضرت کیا کرتے تھے انکے عمل کے موافق عمل کرنا موجب خیر و برکت ہی اور جو شخص ان حضرات کی یا اور کسی کی نذر کرے گا سوائے اللہ جلّ شانہ وہ حرام ہے کبھی حلال نہین ہی تو اب دریافت طلب یہ امر ہے کہ ایسے عقیدہ والے کو گیارہوین یا توشہ کرنا جائز ہی یا نہین اور موجب برکت بھی ہے یا نہین اور اس کھانے کو مسلمان دیندار تناول فرمائین یا نہین **الجواب** ایصال ثواب کی نیۃ

سے گیارہوین و توشہ کرنا درست ہی مگر تعین یوم وتعین طعام کی بدعت اُسکے ساتھ
ہوتی ہے اگرچہ خاص اس تعین کو ضروری نہین جانتا مگر دیگر عوام کو موجب ضلالۃ کا
ہوتا ہے لہذا تبدیل یوم وطعام کرا یا کرے تو پھر کوئی خدشہ نہین فقط **سوال**
کوئی مرید اپنے شیخ پر یا کوئی غیر شخص کسی غیر پیر پر کوئی شرعی اعتراض کرے تو وہ
شیخ اپنے معترض کو جواب بہ نرمی تمام دے یا بجائے جواب ناخوش ہوجاوے
اور بالفرض اگر یہ شیخ اپنے معترض کو جواب کافی نہ دے گا کہ جس سے معترض کی
تسکین ہوجاوے تو گنہگار ہوگا یا نہین **الجواب** جواب نرمی سے بھی درست ہے
بعض مواقع مین اور غصہ سے بھی درست ہے بعض محل مین اور بعض مضمون فہمایش
کے قابل ہوتے ہین بعض نہین لہذا ہر شخص اور ہر موقع اور ہر فعل کا جدا معاملہ ہے اسکا
جواب کلی نہین ہوسکتا فقط **سوال** ایک شخص ہمیشہ صوم داودی رکھتا ہے اور تہجد
اور نوافل بھی کل پڑھتا ہے اور درویشی بھی خوب کرتا ہے اور اچھا کھاتا ہے اور
اچھا پہنتا ہے اور چار نکاح بھی اسنے کئے ہین اور یاد خدا بھی ہروقت کرتا ہے اور
ایک شخص نہ کھاتا ہے نہ پیتا ہے نہ سوتا ہے نہ اپنے والدین سے اور اپنی زوجہ سے
تعلق کامل رکھتا ہے اور درحقیقت اوس کو اپنے والدین اور اپنے متعلقین کا ہونا
بھی بار ہے اور یہ شخص عاقل ہے نہ مجذوب بلکہ اسکے ذہن مین یہ بات سماگئی ہے کہ
سواے یاد خدا کچھ باقی نہ رہے کسی سے کچھ تعلق نہ ہو نہ مال ہو نہ کھانا ہو نہ اہل وعیال
ہو نہ والدین ہون نہ عزیز وقریب ہو کسی سے کچھ تعلق نہو نہ تہجد ہو تلاوت ہو یاد خدا ہو
اور کچھ نہو سب سے کنارہ ہو تو اب استفسار طلب یہ امر ہے کہ ان دونون شخصون مین
کون شخص زیادہ بہتر ہے اور یہ شخص دوم کہ جسنے بالکل تعلقات دنیوی ترک کردئے

ہین اس سے اسکے متعلقین اور والدین کی حق تلفی کا کچھ مواخذہ ہوگا یا نہین اور
یہ بھی ملحوظ خاطر مبارک رہے کہ اسکے والدین اور متعلقین کے کمانے کے واسطے جائداد
قدیمی بہت موجود ہے انکو کسی بات کی تکلیف نہین ہے۔ **الجواب** حق تلفی کا مواخذہ
بزرگ سے بھی ہووے گا اور ہر شخص کا حال متفاوت ہے اسکا فیصلہ نہین ہوسکتا کہ
کون افضل ہے افضل وہ ہے کہ جسکا تقرب الی اللہ تعالے زیادہ ہو بعض کو تعلقات
مانع ہین اور بعض کو مانع نہین بلکہ بعض کو معین ہین اور پھر نسبت کا تفاوت ہے پس ایسے
امور کا فیصلہ ممکن نہین اس ہی سبب سے حالات مشائخ کے بھی مختلف رہے ہین فقط
**سوال** [۲۱] شریعت کہ جس کو علم سفینہ اور طریقت کہ جس کو علم سینہ کہتے ہین فی الحقیقة
یہ ایک چیز ہین یا دو اگر یہ ایک ہی ہین تو فقط علم ظاہر سے ہی تزکیہ کیون نہین
ہوجاتا اور ہر عالم صوفی کیون نہین ہوتا اور ہر صوفی کو عالم ہونا کیون شرط نہین ہے اور
جو حضرت علم ظاہری کے مجتہد ہوے اونھون نے طریقت کا اجتہاد کیون نفرمایا مثلاً
حضرت امام اعظم صاحب رح شریعت کے امام ہین اور خواجہ معین الدین چشتی رح طریقہ
کے مجتہد ہین کہین اسکے برعکس نہین سنا گیا صوفیہ کرام نے جو اشغال اذکار اذکا
مراقبہ ذکر جہر و کرارہ رگ کیماس کا پکڑنا تصور شیخ نسر ہین لگانا چلہ کرنا حبس دم وغیرہ
وغیرہ بہت سے امر تعلیم فرماے کہین یہ بات نہین سنی گئی کہ امام اعظم صاحب رح
نے بھی کوئی بات اس قسم کی کہین کسی کو تعلیم فرمائی ہو یا حضرت خواجہ صاحب رح نے کسی
مسئلہ شریعت مین اجتہاد فرمایا ہو یا اونکو کوئی شخص امام اور مجتہد جانے یا امام صاحب
کو کوئی شخص طریقت کا امام جانے بلکہ بعض علما کو تو تصوف کے ہونے سے ہی انکار ہے
میری غرض ہرگز نہین کہ طریقت شریعت کے خلاف ہے یا امام صاحب علم طریقت نہین جانتے

تھے یا حضرت خواجہ صاحب شریعت نہین جانتے تھے معاذ اللہ منہا۔ مثلاً حضرت
اویس قرنی رضی اللہ تعالےٰ عنہ سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے دیدار سراپا انوار سے
فیضیاب نہوئے تھے اور کوئی عالم بھی ایسے نہ تھے کہ اپنے زمانہ کے امام ہوتے۔
لیکن انکو فیض باطنی سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم سے اسقدر عطا ہوا تھا کہ وہ اصل
اسلے اللہ ہوے اور تمام صوفیون کے سرحلقہ اور اہل سلسلہ اور مقتدا ہوے اور
انسے انشاء اللہ تعالےٰ تا قیامت سلسلہ جاری رہے گا اگر طریقت علم ظاہری کی ہی
وجہ سے ہوتی تو سلسلہ رویہ مین غالباً بہت سے آدمی حضرت اویس قرنی رضی اللہ تعالےٰ
عنہ سے علم ظاہری مین زیادہ ہوئے ہونگے تو اس قیاس سے جو عالم زیادہ فاضل ہو
وہی مرتبۂ ولایت مین زیادہ ہونا چاہیے اور یہان اس کے برعکس معاملہ ہے۔ اس مین
ایک صوفی صاحب یہ جواب دیتے ہین کہ یہان علم ظاہری کا کچھ تعلق نہین ہے انکو رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم سے نسبت تھی لہذا یہ بڑے لوگ ہوے اور جن کو اولیاء اللہ
سے نسبت ہوگی وہ اوسی ہی درجہ کے ولی ہونگے مثلاً حضرت بابا صاحبؒ اور حضرت
صابر صاحبؒ و حضرت نظام الدین رح وغیرہم یہ سب لوگ عالم اور بڑے فاضل تھے
لیکن انسے اسوقت تک علم ظاہری کا کوئی سلسلہ نہین سنا گیا اور طریقت مین یہ
اہل سلسلہ ہین ہزارہا عالم فاضل انکے سلسلۂ طریقت مین موجود ہین مگر زمرۂ علما مین انکا
کہین پتہ نہین اور نیز ابن تیمیہ اور ابن قیم محدث کہ جو نقاد حدیث مین بڑے فاضل ہین
لیکن انسے کوئی سلسلہ صوفیون مین نہ چلا بلکہ زمرۂ صوفیون مین انکا کہین نام نہین لیا
گیا وجہ ہے حالانکہ طریقت اور شریعت ایک ہون اور ایک اسمین سے صوفی ہو اور ایک
اسمین سے عالم ہو یہ کیا معنی۔ امام محمد غزالی رح شافعی ہین اور حضرت خواجہ معین الدین چشتی رح

حنبلی ہین بڑے پیر صاحب حنبلی ہین لیکن یہ لوگ حنفی صوفیونکے بھی مقتدا ہین اور اہل نسبت کو برابر انسے فیض ہوتا ہے اورکبھی بلحاظ مذہب کا اسمین نہین ہوتا مولانا روم فرماتے ہین ؎ علم حق در علم صوفی گم شود ؛ این سخن کے باور مردم شود ؛ یعنی اس بات کا آدمیون کو کب یقین آئیگا کہ علم حق صوفیون مین ہی اور یقین نہ آنے کی وجہ کیا ہے یہ ہے کہ آدمی جانتے ہین کہ خدا صاحب کا جو علم ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا جو کچھ ارشاد ہے وہ کتابون پر ختم ہوگیا ہے جو کچھ ہی وہ علما ظاہر ہی جانتے ہین اور یہان اسکے برعکس معاملہ ہے علم شریعت علما کو عطا ہوا اور علم طریقت فقرا کو عطا ہوا اور اگر مولانا کی غرض یہ نہوتی تو یون فرماتے کہ علم حق در علم عالم گم شود اور مصرع ثانی کی کوئی ضرورت نہین تھی۔ ہر عالم صوفی ہوتا تو کیا معنی بلکہ بہت سے عالم تو صوفیونکی روایت بھی نہین لیتے مثلاً اگر کسی فقط عالم سے پوچھا جاوے کہ اہل نسبت کو قبر اولیا پر مراقبہ ہونا کیسا ہے اور دل مین مرشد کا خیال جمانا اور اسکا تصور کرنا جائز ہے یا نہین تو وہ عالم صاحب بے محابا یہ فرما دینگے کہ یہ شرک ہی کفر ہی گور پرستی اور تصور پرستی ہے اور ہرگز یہ خیال نفرما دینگے کہ پہلے صوفی ہی اسکو رکن اعظم فرما چکے ہین ہم صرف حرام ہی پر اکتفا کرلین شرک اور کفر بتانے مین تو بہت سے آدمی مرتکب کفر ہو جائین گے تو اب ایسے علما کو بھی کیا صوفی جانین نہین نہین بلکہ اوسکا جواب یہ ہی کہ بھائی شریعت اور چیز ہی اور طریقت اور چیز ہی یہ حضرات جو فرماتے ہین انکا بھی فرمانا بجا ہے جو شخص واقف طریقت نہو اہل نسبت نہو واقعی وہ یہی کہے گا کہ حسیّت پرستی ہے اور تصور پرستی ہے اور جو اہل مذاق ہو تو اوسکو بیشک ان باتون سے فیض ہوتا ہے چنانچہ صوفیہ چشتیہ کی بہت کتابین ان مقدمات مین مملو ہین اکثر صوفیہ فرماتے ہین کہ علم حجاب اکبر ہے پھر شریعت اور طریقت کو ایک چیز کیسے

جانینگے۔ حضرت مولانا مخدومنا وہادینا حاجی محمد امداد علی صاحب سلمہ اپنے کلمات پند ونصیحت مین فرماتے ہیں کہ بعد ادائے فرائض و واجبات وسنن شغل باطن گذارد برزیادتی اوراد ونوافل نہ پردازد بلکہ شغل باطنی کا فرض دائمی بداند اگر کسی فقط عالم سے کہ جو صوفی نہو یہ مسئلہ دریافت کیا جاوے توبیشک وہ کہدیگا کہ نماز افضل العبادت ہے ہروقت اسی مین رہنا چاہیئے نوافل سے قرب ہوتا ہے اور شغل باطن چیز ہی کیا ہے صرف صوفیونکی باتین ہین تواب ہم اوسے سوائے اسکے اور کیا کہین کہ بھائی وہ عالم صاحب اس راہ سے واقف نہین شغل ایسی چیز ہی کہ بعض اوقات مین جمیع عبادات سے بہتر ہوتا ہے اور جو نجانے اوسکا کہنا خلاف ثواب نہیں یہ چاہتا ہون کہ شریعت اور طریقت کے ایک ہونے کی کیا دلیل ہے اور فی الحقیقت یہ ایک ہی چیز ہین یا دو۔ اور اسمین صوفیہ کیا فرماتے ہین **الجواب** اس سوال کو بے فائدہ اسقدر طول دیا گیا۔ خلاصہ جواب یہ ہے کہ علم شریعۃ وعلم طریقۃ ایک ہی ہی اور شریعۃ وطریقۃ بھی ایک ہی ہے جب آدمی کو حکم شریعۃ معلوم ہوا علم شریعۃ حاصل ہوا اور جب کنہ اس حکم کی معلوم ہوئی وہ علم طریقۃ ہوا اور عمل قدر ادا اداے فرض وواجب کے بتکلف نفس کرنا عمل شریعۃ کہلاتا ہی اور جب اخلاص وحب حق تعالے تہ دل مین ساری ہوگئی اوسکو عمل طریقۃ کہتے ہین جب تک کشاکش علم وعمل کی ہے شریعۃ ہے جب طمانیت ہوگئی وہ طریقۃ ہے ابتدا اور انتہا کا فرق ہی جیسے اصل شی کے واحد ہونے کو خیال کیا ایک کہا اور یہ بھی درست ہی جیسے اول آخر کا تفرقہ کیا دو کہدیا یہ بھی صحیح ہے حضرات صوفیہ دونوں کو واحد ہے اور ائمہ مجتہدین بھی صاحب طریقۃ ہوتے مگر اس فن کی تحقیق مین مصروف نہوئے اور کہ ظاہر شریعۃ فرض تھا اوسکا شرح کرنا زیادہ ضرور جانا اگرچہ طریقۃ سے خوب ماہر تھے

کہ طریقہ احادیث سے ہی ثابت و مستنبط ہے اور اکثر ائمہ طریقہ عالم تھے مگر وہ علماء
شرع کی تحقیق مین مصروف نہ ہوے کہ ایک جماعت علما کی اون مین تھی وہ کافی تحقیق
فنون نے باطنی شرع کی تحقیقات لکھی ہر ہر فن کو ایک ایک جماعت نے لیا اور بعض اولیا
جو قدر ضرورۃ علم رکھتے تھے وہ ماہر دقائق دقائق طریقہ کے تھے مگر دونون امر کو
تحریر نہین کیا بہرحال بعض علما دونون علم کے محقق و متبحر تھے اور بعض ایک کے اور بعض
دونون مین دوسرے سے کم تھے اسکے تفاوت سے سمجھ لینا چاہیے مگر ضروری علم شرع
سے سب واقف تھے کہ بجز امتثال حکم شرع کے عمل مقبول نہین ہوتا اور بدون قبول
عمل کے ولایۃ نہین ملتی فقط واللہ تعالے اعلم سوال ۲۲ یہ قصہ مشہور ہین کہ جسوقت
حضرت بڑے پیر صاحب کو قبر مین دفن کیا اور نکیرین آئے تو بڑے پیر صاحب نے
نکیرین کا ہاتھ پکڑ لیا اور بجاے جواب دینے سوال کرنا شروع کئے اور نکیرین کو اسکا
جواب دینا غیر ممکن تھا مجبوری نکیرین نے جناب باری مین جاکر عرض کیا کہ الٰہی ماجرا یہ ہے
جناب باری سے ارشاد فرمایا کہ بیشک تم اوسکا جواب نہ دے سکوگے اور تمہارے
واسطے خوب ہوا جو اوسنے تمہین چھوڑ دیا اور دوسرا قصہ یہ مشہور ہے کہ ایک عورت
بڑے پیر صاحب کی خدمت مین گئی اور عرض کیا کہ میرے لڑکا نہین ہوتا۔ بڑے
پیر صاحب نے فرمایا کہ جا تیرے سات بیٹے ہونگے چنانچہ اوسکے سات بیٹے ہوے
اور حالانکہ اوسکی تقدیر مین ایک لڑکا نہین تھا۔ اور تیسرا قصہ یہ مشہور ہے کہ ہر ماہ نو
قبل رویت سے بڑے پیر صاحب کی خدمت مین حاضر ہوتا اور یہ کہتا کہ مجھہ مین اے
اسقدر خدا صاحب نے نقصان رکھے ہین اور اسقدر نفع رکھے ہین۔ اور چوتھا قصہ
یہ ہے کہ ایک روز آپ منبر پر بیٹھکر وعظ فرماتے تھے یکایک کھڑے ہوگئے اور فرمایا

کہ ایک اولیا کی گردن پر میرا قدم ہے اور اوسوقت جسقدر اولیا جمع تھے سب نے
پاے مبارک بڑے پیر صاحب کے اپنی گردن پر رکھ لیے اور حلقہ اطاعت در گوش
کیا اور ایک ولی نے اس بات کا یقین نہین کیا اور اسپر کچھ اعتراض کیا انکا حال تباہ و
برباد ہوگیا اب استفسار طلب یہ امر ہے کہ آپکے نزدیک یہ قصہ صحیح ہین یا غلط
اور جو علما ایسے قصون کو صحیح بتلاتے ہین اونکی کیا دلیل ہے اور جو علما انکو خلاف بتاتے
ہین اونکی کیا حجت ہے اور حضرت مخدومنا و دینا حاجی محمد امداد اللہ صاحب مہاجر رحمہ
اللہ تعالے جو ضیاء القلوب صفحہ ۱۹ قرب نوافل مین ارشاد فرماتے ہین کہ اما قرب نوافل
اینست کہ صفات بشریہ سالک ازوے زائل گردد و صفات حق تعالے بروے
ظاہر آیند چنانچہ زندہ گرداند مردہ را و بمیراند زندہ را باذن اللہ تعالے اور قرب فرائض
ایسی ہی زیادہ نعمت ہے اللہ صاحب جسے نصیب فرماوے اور حضرت محدث دہلوی
رحمۃ اللہ علیہ اخبار الاخیار مین فرماتے ہین کہ عارف کی پہچان یہ ہے کہ وہ جو کچھ کہے
وہ ہوجاوے۔ اب سائل یہ عرض کرتا ہے کہ ممکن نہین کہ بندہ خدا صاحب کے کسی کام
مین دخل دے سکے بندہ چاہے کسی مرتبہ مین ہو بندہ ہے ہر وقت عاجز ہے مگر یہ
مرتبہ قرب نوافل کا اور عارف کا حضرت بڑے پیر صاحب کو حاصل ہوگیا تھا یا نہین۔
اور جس شخص کو یہ مراتب حاصل ہوگئے ہون اوسے ایسے قصون کا وقوع ہوجانا کیون غیر ممکن
ہے اور خدا صاحب تقدیر کے خلاف کرنے پر بھی قادر ہے یا نہین اور کبھی کبھی بندہ پر
خدا صاحب بباعث کسی عتاب یا انعام اپنے کے اوسکی تقدیر کے خلاف کردیتے ہین یا
نہین۔ یا خدا صاحب کسی بندہ کے حق مین کسی بندہ خاص کی سفارش مان کر یا اوس کے
اعمال کی وجہ سے اوسکی تقدیر کے خلاف کردیتے ہین یا نہین مثلاً نیک آدمی کی عمر بڑہادی

ہونا یا ظالم کی عمر کم ہوجانا یا بباعث سئیات مفلسی آجانا یا بباعث خیرات بلاؤن کا رد ہوجانا وغیرہ وغیرہ اور حضرت صابر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے اکثر قصے مشہور ہین کہ جس کو اونھون نے فرمایا کہ کیا تو اندھا ہے تو وہ فورًا اندھا ہی تھا اور جس کو فرمایا کہ کیا تو مرگیا ہے تو وہ فورًا مُردہ ہی ہو گیا غرض یہ ہے کہ جو کچھ وہ فرماتے تھے فضل الہی سے اوسکا وہی فورًا ظہور ہوجاتا تھا تو یہ قصے بھی صحیح ہین یا خلاف اور وہ فرشتہ کہ جن کو نکیرین کہتے ہین انکا مرتبہ زیادہ ہے یا اولیا سے عظام امت محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم کا **الجواب** حکایات بزرگون کے اکثر جہلا نے غلط بنا دئے ہین اور اگر کوئی واقع صحیح ایسا ہو کہ مفہوم نہو وے تو شطحیات کہلاتے ہین جس کے معنی فہم مین کسی کے نہین آتے اوس کو نہ قبول کرے نہ رد کرے سکوت کرے اور جو امور خلاف قاعدہ شرع کے ہین اونکو رد کرنا چاہیئے یا سکوت کرے اگر مصلحت ہو اور قرب فرائض قرب نوافل کا فہم اسکے اہل کا رتبہ ہے بندہ اس سے عاری ہے باقی یہ کہ حق تعالے اولیاء کی قبولیت کے واسطے اکثر دعا اونکی قبول کرتا ہے یہ اونکی کرامۃ ہے مُردہ زندہ کرنا خود خرق عادۃ و کرامۃ ہے حق تعالے ہی کرتا ہے مگر نظاہر کسی ولی نبی کا ذریعہ ہو جاتا ہے لہذا کرامۃ و معجزہ کہلاتا ہے فقط **سوال**[۲۳] مولانا روم فرماتے ہین ؎ ہست قدرت اولیا را از الہٰ تیر جستہ باز گرداند زراہ ؎ اسکا کیا مطلب ہے اور اس شعر کے مصداق اولیاء اللہ ہوتے ہین یا نہین **الجواب** کرامۃ اولیاء حق ہے اور کرامۃ خرق عادۃ کو کہتے ہین جب حق تعالے چاہے اولیا سے ایسا امر کرادیوے یہ ہی مطلب شعر کا ہے فقط **سوال**[۲۴] ایک شخص جماعت کا بلکہ تکبیر اولیٰ کا پابند ہے اب اتفاقًا اوس کو کسی وقت تکبیر اولے نہین ملی اور وقت مین بھی اسقدر گنجایش نہین ہے کہ دوسری مسجد مین جاکر شریک تکبیر اولیٰ ہو

اب مجبوراً اوس کو سب وقت ہونا پڑا اب وہ یہ چاہتا ہے کہ مین کوئی کام ایسا کرون تاکہ مین
مجکو دنیا وما فیہا کے برابر ثواب ہو جاوے جسے مین سمجہون کہ گویا میری تکبیر اولی گئی ہی نہین
تو وہ کونسا کام ایسا کرے کہ جس سے تکبیر اولی کے جانے کی تلافی ہو جاوے اور اگر نماز
قضا ہو جاوے تو سوائے روزہ کے اور کونسا کام ایسا کرے کہ جس سے اوس کے ثواب
کی تلافی ہو جاوے گویا نماز قضا ہوئی ہی نہین **الجواب** نیت سے ثواب تکبیر اولی کا مل گیا
ہے اور قضا نماز کرنے سے تلافی فوت صلوۃ کی ہو جاتی ہے فقط **سوال** زید عمرو سے
مرید ہے اور عمرو بکر سے مرید ہے اور بکر خالد سے مرید ہے اب ولید زید سے مرید ہونا
چاہتا ہے اور خالد کو کہ جو زید کے دادا پیرون مین ہین خوش عقیدہ اور بزرگ نہین جانتا
اب استفسار طلب یہ امر ہی کہ یہ شخص ولید زید سے مرید ہو کر کچھ فیضیاب بھی ہو سکتا ہے
یا نہین درانحالیکہ خالد کو برا جانتا ہی اور اپنے دل مین خالد کی جانب سے کچھ بغض شرعی بھی
رکھتا ہے۔ **الجواب** اگر زید کو کامل جانتا ہے اور فی الواقع زید مین کمال ہے تو
یہ شخص زید سے فیضیاب ہو سکتا ہے فقط **سوال** ایک شخص کے جس وقت دل مین
آتا ہے تو یون کہتا ہی کہ الہی جس قدر مجہسے نیکیان تمام عمر مین ہوئی ہون مین نے انکا ثواب
اپنے والدین کو بخشا ایک شخص نے یہ بات سنکر اوس سے کہا کہ یون اموات کو ہرگز ثواب
نہین پہونچتا تا وقتیکہ کوئی چیز خاص ایصال ثواب کے واسطے نہ پڑہی جاوے تو یہ کہنا
اوس شخص کا صحیح ہے یا نہین اور اس طرح سے ثواب بھی پہونچتا ہے یا نہین **الجواب**
ثواب ہر طرح پہونچ جاتا ہے قول مانع کا صحیح نہین فقط **سوال** ایک شخص تین مرتبہ قل
شریف پڑھ کر اپنے والدین کو بخشدیتا ہے زید نے یہ بات سنکر اوس شخص سے کہا کہ تم
تین مرتبہ قل شریف پڑھ کر تمام زمانہ کے مسلمانون کی روح کو بخشدیا کرو ہر ہر فرد بشر کو

ایک ایک ختم قرآن کا ثواب ملے گا اور تمھارے والدین کے ثواب مین کچھ کمی نہ آئیگی
اب وہ شخص یہ پوچھتا ہے کہ سب دنیا کے مسلمانون کو معہ میرے والدین کے اگر ایک ایک
ختم قرآن کا ثواب ملے اور میرے والدین کے ثواب مین کمی نہ ہو تو سب مسلمانون کی نیت
نیت کرلیا کرون گا ورنہ مجکو کچھ ضرورت نہین کہ مین اپنے والدین کا ثواب کا ٹکڑا اورون
کو دون آمین بات صحیح مسئلہ کیا ہے اجواب میرے اوستادونکا یہ قول ہے کہ صحیح یہ ہے کہ
ثواب تقسیم ہوکر پہونچتا ہے نہ سب کو پورا پورا اور اس باب مین کوئی روایۃ حدیث کی
صحیح نہین فقط واللہ تعالے اعلم سوال تقویۃ الایمان مین کوئی مسئلہ قابل نہین
باطل اوس کے مسائل صحیح اور علماء دین کو مقبول ہین اور ایک بات یہ مشہور ہے کہ مولوی
اسمعیل صاحب شہید نے اپنے انتقال کے وقت بہت سے آدمیونکے روبرو بعض
مسائل تقویۃ الایمان سے توبہ کی ہے آپنے بھی کہین یہ بات سنی ہے یا محض افترا ہے
اور جو شخص مولانا مرحوم کا معتقد نہو اور اونکو خوش عقیدہ اور بزرگ نہ جانے وہ بدعتی
اور فاسق ہے یا نہین اور مولوی صاحب شہید مقلد تھے یا عامل بالحدیث اور اگر مقلد تھے
تو کونسے امام کے حنفی تو شاید نہون چونکہ سنا ہے کہ رفع الیدین اور آمین بالجہر کرتے تھے
اور اکثر غیر مقلد مولانا موصوف کو عامل بالحدیث بتلاتے ہین اور اسی وجہ سے اونکو زیادہ
مانتے ہین اور انھین کے قول کو زیادہ سند مین لاتے ہین بہ نسبت اور علما کے اور انھین کو
اپنے زمانہ کا مجتہد بتاتے ہین حالانکہ اس زمانہ مین اور بہت سے علما و عظام موجود تھے
اور انھین کو اکثر موقع پر حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب رحمۃ اللہ علیہ پر ترجیح دیتے
ہین اور اکثر مسائل حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے نہین مانتے اور انکے کل مسائل
مقبول جانتے ہین ان باتون سے تو معلوم ہوتا ہے کہ مولوی اسمعیل صاحب مقلد نہین تھے

عامل بالحدیث تھے اور بعض علما یہ فرماتے ہین کہ نہین مقلد تھے غیر مقلد ہرگز نہین تھے
بعض یہ کہتے ہین کہ انکو مرتبہ اجتہاد کا تھا سو وجہ سے اونھون نے تقلید نہین کی اسکا کیا حال
عال جو ہو تحریر فرمادیجئے اور مولوی صاحب کے عقیدہ مین اور محمد بن عبدالوہاب کے عقیدہ
مین کچھ فرق تھا یا یہ دونون صاحب ایک ہی مسلک کے ہیں اور حضرت سید صاحب شہید
رحمۃ اللہ علیہ کہ جو اونکے مرشد ہین یہ بھی عامل اور مقلد تھے یا نہین اور حضرت سید صاحب
کے خلفا مین اور بھی کوئی انسے زیادہ لایق خلیفہ ہوا یا سب سے زیادہ سر برآوردہ یہی حضرت تھے
اور جو مسائل تقویۃ الایمان مین مختلف ہین اونپر عمل کرے یا کرے اور مولوی صاحب موصوف
سے سلسلہ صوفیت کے نہ چلنے کی کیا وجہ ہے حالانکہ مولوی صاحب خود سید صاحب سے
بیعت ہوئے ہیں اور انسے بھی آدمی غالبًا مرید ہوئے ہونگے۔ اور مولوی صاحب ممدوح علما
مین شمار کئے گئے ہین یا صوفیہ مین **الجواب** بندہ کے نزدیک سب مسائل اوس کے
صحیح ہین اگرچہ بعض مسائل مین بظاہر تشدد ہے اور توبہ کرنا اونکا بعض مسائل سے محض
افترا اہل بدعۃ کا ہی اور اگر اونکو بزرگ جانتے جھوٹے تھے حالات اونکے سکر تو معذور ہے
اور اگر کتاب کے خلاف عقیدہ رکھتا ہے تو وہ مبتدع فاسق ہی اور وہ یہ فرماتے تھے کہ
جب تک حدیث صحیح غیر منسوخ ملے اوسپر عامل ہون ورنہ ابوحنیفہ رحمہ کی رائے کا مقلد
ہون اور سید صاحب کا بھی یہی مشرب تھا اور محمد بن عبدالوہاب کے عقائد کا مجکو حال
معلوم نہین اور نہ خلفاء سید صاحب کا اور مولوی اسمعیل صاحب وعظ ورد بدعۃ مین مصروف
رہے پھر جہاد مین جاکر شہید ہوگئے سلسلہ بیعۃ کا کہان جاری کرتے اور تمام تقویۃ الایمان پر
عمل کرے فقط **سوال** ۲۹ بعض اشخاص جو قت التحیات مین بیٹھتے ہین اول ہی سے
انگشت شہادت اوٹھالیتے ہین حتی کہ سلام پھیرین حالانکہ حنفیونکا یہ مذہب ہے کہ جب

تشہد پر پہونچے تب اونگلی اوٹھاے بعدہ مین پست کرلے اسمین صحیح قول کیا ہے
اور حنفی کو کسوقت سے کسوقت تک اونگلی اوٹھانا چاہیے اور اسمین امام اعظم
صاحب کیا فرماتے ہین **الجواب** تشہد پر انگشت کو اوٹھادے اور سلام تک
اوٹھاے رکھے فقط **سوال** العلم حجاب الاکبر اسکے کیا معنی ہین سالک کی جسوقت
علم کی جانب توجہ ہوگی وہ اوس راہ سے محروم رہ جاے گا علم کو کیا اسوجہ سے حجاب
کہا ہے اگر علم بھی اسوجہ سے حجاب ہوگیا تو نماز اور روزہ اور زکوۃ اور حج اور اطاعت
والدین بلکہ کل کام دارین کے سواے یاد الہی حجاب ہو جانا چاہئین اور یہان صرف
علم کی ہی نسبت فرمایا ہے اور اگر یہ وجہ ہے کہ علم پڑھنے سے دو عالمون مین باعث
اختلاف راے نقیض اور جھگڑے واقع ہو جاتے ہین اور لڑنا اور جھگڑے کرنا تو فعل ہے
جو چاہے سو کرے اسمین علم کا کیا قصور ہے بلکہ اختلاف راے علما تو رحمت ہی اور اگر
اسکے یہ معنی ہین کہ درمیان بندہ اور معبود کے علم کا ایک حجاب حائل ہی تاوقتیکہ علم کا
حجاب طے ہو جاوے یعنی علم نہ سیکھ لے خدا نہ ملے تو یہ معنی صوفیہ نے اسکے ہرگز نہین لیے
اس معنی سے تو تاکید نکلتی ہی اور یہان یہ مقصود ہے نہین اور اگر یہ کہا جاوے کہ یہان
مراد علم سے علم دنیوی مثل معقول اور فلسفہ وغیرہ ہے تو یہ بھی نہین ہوسکتا چونکہ صوفیہ
اور علما علم دین کو علم کہتے ہین نہ اور فنون کو اور اگر یہ کہا جاے کہ یہ قول صوفیہ کا
نہین ہے تو یہ بھی نہین ہوسکتا امام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہین کہ ہرگز انکار مت کرو
کہ علم حجاب نہین ہے علم بیشک حجاب اکبر ہے۔ اب دریافت طلب یہ امر ہے کہ علم جو
ارشاد ہے خدا اور رسول کا اگر یہی حجاب اکبر ہوگیا تو بے حجاب کونسی چیز ہوگی اس مین
باریکی کیا ہے اور صوفیہ نے کس معنی کر اس کو حجاب کہا ہے **الجواب** اس فقرہ کے

یہ معنی ہیں کہ اپنا جاننا کہ میں بھی اہل ہون یہ حجاب ہے جب تک اپنی خودی و تکبر و عجب کو نہ فنا کردیوے محجوب ہی مثل شیطان کے اور جب خود اپنے آپ کو لاشیٔ جان لیوے اور اپنے سب کمالات کو محض موہبۃ حق تعالی کی جان گیا اور تیرہ دل مین اپنی حقیقۃ کھلگئی حجاب رفع ہوگیا مراد علم سے اپنی خودی ہے فقط واللہ تعالی اعلم

۲۳ سوال نشہ فروش کو واسطے فروخت مسکرات کے مکان یا دوکان کرایہ پر دینا جائز ہے یا نہین اور اسمین حنفیہ کا مذہب اصح کیا ہے۔ الجواب اصح اور فتوے اسپر ہے کہ نہ دیوے فقط

۲۴ سوال جمعہ کی نماز اور ظہر کی نماز کا وقت ایک ہی ہے یا نہین اور جمعہ کی نماز ظہر کی وقت سے کچھ پہلے پڑھنا سنت ہے یا دونون مساوی وقت ہین۔ مثلاً جو شخص ظہر کی نماز دو بجے پڑھتا ہے اوس کو جمعہ کی نماز ایک بجے پڑھنا مستحب ہوگی یا دو ہی بجے الجواب جمعہ و ظہر کا وقت ایک ہے مگر جمعہ کو ذرا پہلے پڑھنا کہ لوگ سویرے کے آئے ہین اونکو جلد فراغۃ ہو جاوے تو بہتر ہے فقط

۲۵ سوال - سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم کو جو شخص بغیر حاضر و ناظر جاننے پکارے اور مثلاً اس قسم کے اشعار پڑھے ۔ ترحم یا نبی اللہ ترحم ؛ زمہجوری برآمد جان عالم ؛ جائز ہے یا نہین

الجواب ایسے اشعار مین شرک تو نہین مگر عوام کو موجب اضلال کا ہوجاتا ہی لہذا کسی کے روبرو نہ پڑھے اور یا مین خیال پڑھے کہ حق تعالے اس میری عرض کو پیش فخر عالم علیہ السلام کے کردیوے فقط

۲۶ سوال شفق سفید تک وقت مغرب کا رہتا ہی یا نہین اکثر فقہاء حنفیہ تو فرماتے ہین کہ شفق سفید تک مغرب کا وقت ہی اسکے بعد عشا کا وقت ہے اور حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب رحمۃ اللہ علیہ اپنی تفسیر مین فرماتے ہین کہ بعد شفق سرخ کے عشا کا وقت ہو جاتا ہے قول اصح یہی ہے اب تردد یہ ہے کہ شفق

سفید مغرب مین داخل ہی یا عشا مین اور علما حنفیہ کے نزدیک قول مفتی بہ کیا ہے۔
**الجواب** یہ مسئلہ مختلفہ ہی امام صاحب اور اونکے صاحبین مین احوط یہ ہے کہ دونون کی رعایت رکھے اور بعض نے فتوی صاحبین کے قول پر لکھا ہے جیسا شاہ عبدالعزیز صاحب نے لکھا فقط شرح وقایہ مین بھی شرح پر فتوی دیا ہے فقط **سوال** سمع اور غنا اور راگ یہ تینون ایک ہی چیز ہین یا غیر اور یہ تینون چیزین بلا مزامیر کے سننا جائز ہین یا نہین درانحالیکہ گانے والا انکا موافق قواعد موسیقی کے گاوے **الجواب** یہ ہر سہ الفاظ ایک معنی رکھتے ہین بلا مزامیر راگ کا سننا جائز ہے اگر گانے والا محل فساد نہو اور مضمون راگ کا خلاف شرع نہو اور موافق موسیقی کے ہو تو کچھ حرج نہین فقط **سوال** مسجد کے اندر بباعث دہوپ یا بارش بیٹھ کر وضو کرنا درانحالیکہ پانی بھی وضو کا صحن مسجد مین پھیلے جائز ہے یا نہین اور مسجد کے اندر بیٹھ کر مسجد کی دیوار سے تیمم کرنا جائز ہے یا نہین **الجواب** مسجد کے اندر وضو کرنا کہ غسالہ مسجد مین گرے حنفیہ کے نزدیک منع اور گناہ ہے اور تیمم دیوار مسجد سے کرنے کو بھی بعض کتب فقہ مین مکروہ لکھا ہے فقط
**سوال** - داڑہی کے بال برابر ہو جانے کی غرض سے کچھ تھوڑے کترواد دینا باوجودیکہ داڑھی بھی ایک مشت سے کم ہو جائز ہے یا نہین **الجواب** مجموعہ داڑھی کا ایک مشت سے کم نہو اگر بعض بال کم ہون حرج نہین فقط **سوال** سر برہنہ اور پا برہنہ رہنا سنت ہی یا نہین اور بعض صوفی ان افعال کو سنت جانکر کرتے ہین سو یہ افعال فی الحقیقت سنت ہین یا نہین **الجواب** احیاناً پا برہنہ ہونا مضائقہ نہین ورنہ آپ علیہ السلام اکثر اوقات نعلین یا موزہ پہنتے تھے اور سر برہنہ ہونا احرام مین تو ثابت ہی سوائے احرام کے بھی احیاناً ہو گئے ہین نہ دائما چلتے پھرتے فقط

سوال پیتل کے برتن مین کہ جو بلا قلعی کا ہو کھانا پینا بمذہب امام ابو حنیفہؒ جائز ہے
یا نہین اور کپڑے مین چاندی سونے کے بٹن لگا کر استعمال کرنا حنفیہ کے نزدیک
جائز ہے یا نہین **الجواب** پیتل کے ظروف مین کھانا درست ہے مگر اوسکے لئے نہین اور اگر
مشابہت کفار ہنود سے ہو تو بسبب مشابہت کے منع ہے فقط **سوال** سرور عالم صلے اللہ
علیہ وسلم سے کبھی بلا عمامہ کے بھی نماز پڑھنا ثابت ہی یا نہین اور حضور نے کبھی بلا عمامہ نماز
باجماعت کبھی پڑھی ہے یا نہین **الجواب** اسکا صریح ثبوت اسوقت بندہ کو معلوم نہین ہوا
مگر احرام کی حالت مین سر برہنہ نماز پڑھنا محقق ہے لیکن ہذا نماز فرض مرض موت مین
بلا جماعۃ پڑھی ہو ورنہ جماعت سے ہی پڑھتے تھے فقط **سوال** جنازہ خارج مسجد
ہو اور اوسکی نماز پڑھنے والے اکثر خارج مسجد ہون اور بعض بباعث دہوپ یا بارش
خاص مسجد مین ہون تو بمذہب حنفیہ جائز ہے یا نہین اور اگر اکثر خاص مسجد مین ہون اور
بعض خارج مسجد ہون تو بھی جائز ہے یا نہین اور اگر جنازہ بھی خاص مسجد مین ہو اور سارے
نمازی بھی بباعث دہوپ یا بارش خاص مسجد مین ہو جائز ہے یا نہین **الجواب** نماز
جنازہ کی مسجد مین پڑھنا ہر حال مین مکروہ لکھا ہے فقط **سوال** ایک شخص کو نماز پڑھنے
مین اکثر یہ خیال ہوتا ہی کہ مین نے الحمد شریف نہین پڑھی کبھی یہ خیال ہوتا ہے کہ بیچ
کا قاعدہ نہین کیا کبھی یہ خیال ہوتا ہی کہ سجدہ ایک کیا ہی دوسرا نہین کیا کبھی یہ خیال
ہوتا ہے کہ نیت ہی نہین کی اس سبب سے اکثر اوسکو نیت توڑنا اور سجدہ سہو کرنا
پڑتے ہین اور نماز مین قسم قسم کے تخیلات باطلہ پیدا ہوتے ہین اسکا کیا علاج ہے اور
ایسے شخص کو بار بار نیت توڑنا اور سجدہ سہو کے کرنا چاہئین یا نہین **الجواب** ایسے امور
خطرات پر التفات نکرے ظن غالب پر عمل کرے فقط **سوال** روافض سے اس کھنا

اور اتحاد رکھنا اور رسم دوستی ادا کرنا اور اوسکی دعوت کرنا اور اوسکے یہان دعوت کھانا باوجودیکہ اوسے دین و دنیا کا کوئی مطلب نہو جائز ہے یا نہین اور جو شخص بلا ضرورت روافض سے اتحاد رکھے وہ کیسا ہی اور سقات کو اوسکی بیعت مین اکل شرب بلا کراہت جائز ہے یا نہین **الجواب** روافض خوارج اور سب فساق سے ربط ضبط مودة کا حرام ہی مگر بسبب معاملہ ناچاری کے معذور ہے اور اونسے مودة کرنے والا مداہن فی الدین عاصی ہے فقط **سوال**[٤٤] کرتہ کی گھنڈی یا بٹن کھلا رکھنا کہ جس سے سینہ بھی کھلا رہے سنت ہے یا نہین **الجواب** درست ہے احیاناً رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کھولے رکھے ہین فقط **سوال**[٤٥] زید مرحوم نے ایک مسجد بنائی اور عمرو اوسکا متولی ہے اور بکر اوسکا امام ہی اور خالد اوسکا خادم ہے اور اوس مسجد کی آمدنی اخراجات مسجد سے بہت زیادہ ہی اور بعض ایسے خرچ ہوتے ہین کہ اونکو متولی مسجد مذکور سے امام مذکور ہرچند کہتا ہے لیکن متولی بباعث کفایت شعاری بالکل خیال نہین کرتا مثلاً پنکھا یا گھڑی یا خادم مسجد کی تنخواہ کی قلت یا مثل اوسکے ایسی حالت مین امام مذکور بعض آمدنی مسجد سے بطور خود بلا اطلاع متولی کچھ وصول کرکے صرفہائے مذکور مین خرچ کرے جائز ہی یا نہین درانحالیکہ متولی مذکور کو اگر خبر ہوگی تو اندیشہ ہے کہ وہ خفا ہوگا کہ تمنے ہماری بلا اجازت کیون تحصیل کی اور کیون خرچ کیا **الجواب** امام کو بدون رضا متولی کے کہین صرف کرنا آمدنی مسجد کا درست نہین فقط واللہ تعالیٰ اعلم

کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ [مہر: رشید احمد] **سوال**[١] اس حدیث

ان اللہ یبعث لہذہ الامۃ علیٰ راس کل مائۃ سنۃ من یجدد لہا امر دینہا رواہ ابو داؤد مین مراد شروع صدی ہے یا آخر اور علامات مجدد کے کیا ہوتے ہین

ف مولانا ... عزیز الرحمن صاحب دیوبندی ... ما مراد ... سرخم

جس سے وہ پہچانا جاوے اور تمام عالم میں ایک ہی مجدد ہوتا ہے یا انکی جگہ جہاں
ضرورت تجدید کی ہو اور ایک شخص اوسکے اوقات میں احیا یا مجدد ہونا بھی ضرور ہے یا نہیں اور اس
تا سنہ ہجری تک کون کون مجدد اور کہاں کہاں ہوئے اور صدی حال کا کون مجدد
اور کہاں ہے مفصل ارقام فرماویں **الجواب** راس سر کو کہتے ہیں لہذا مجدد شروع
صدی میں ہو جاوے گا مگر جو شروع صدی ہے وہ آخر پہلی صدی کا بھی ہے پس انتہا
اوسکی کوئی آخر کہہ دیوے تو ہو سکتا ہے ورنہ جب صدی میں ہووے گا اوسکی ابتدا میں
ہو گیا تا کہ آخر تک تجدید کا اثر ہے اور علامت اوسکی یہی ہے کہ اوسکی تقریر تحریر سے اور
سعی اور کوشش سے بدعات منع ہو ویں سنت کا شیوع اور مردہ سنن کا احیا ہووے
اور احیا یا مجدد ہونا اوسکے نام میں ضرور نہیں نہ کسی حدیث سے یہ معلوم ہوتا ہے اور انکا
علی التعیین جاننا محقق نہیں ہوا اپنے ظن و تخمین سے بعض علما نے جس کو عالم محقق دیکھا
مجدد اوس کو ٹھیرا لیا چنانچہ بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے تمامی صدی اول پر عمر بن
عبد العزیز رضی اللہ عنہ کو اکثر لوگوں نے لکھا ہے دوسری صدی کی تمامی پر کسی نے شافعی
رحمہ اللہ کو کہا کسی نے دوسرے کو کہا علی ہذا اگر کوئی محقق قول نہیں اور جلال الدین
سیوطی نے کچھ اسمیں لکھا ہے بندہ کے نزدیک وہ قول اسلم ہے جسنے یہ کہا کہ مجدد صدی
کا ایک عالم ہونا ضرور نہیں ہر وقت میں دو چار دس بیس پچاس سو کا مجموعہ ہو یا
ایک ہو لہذا بعد ہر صد سال کے جماعت متفرقہ عالم میں ہوتی ہے اور سب کی سعی اصلاح
دین میں ہوتی ہے انکو قدر اپنے علم و رتبہ کے حصہ تجدید کا ملتا ہے فقط واللہ تعالی اعلم
مگر کسی کو مقرر معین نہیں کہہ سکتے فقط واللہ تعالی اعلم حقیقۃ الحال رشید احمد گنگوہی عفی عنہ
**سوال** اعادہ کرنا سرور فرحت کا بدون تجدید نعمت حقیقی کے آیا جائز ہے یا

نہین اور یہ دلائل جو مجوزین مولود زمانہ پیش کرتے ہین مثل صوم عاشورہ کہ شکریہ
و موافقت حضرت موسیٰ علیہ السلام مین رکھا گیا تھا اور ابتک جاری ہے اور صوم
دوشنبہ کہ بوجہ یوم ولادت و یوم نزول قرآن شریف مین رکھا گیا تھا اور ابتک
جاری ہے اور مثل اعادہ عقیقہ کے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے بعد نبوت کے
کیا تھا حالانکہ آپکے دادا حضرت عبدالمطلب آپکا عقیقہ کر چکے تھے لہذا روایات
مذکورہ سے اثبات اعادہ سرور ہوتا ہے یا نہین اور نیز روایت عقیقہ صحیح ہی یا ضعیف
ارقام فرماوین **الجواب** اسکا جواب مفصل چار پانچ مستقل رسالہ بنتا ہے اسکی تحقیق اور
جواب براہین قاطعہ مین دیکھو فقط واللہ تعالیٰ اعلم رشید احمد گنگوہی عفی عنہ **سوال**
حضرت شاہ ولی اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ در الثمین فی مبشرات النبی الامین مین جو
اپنے والد ماجد حضرت شاہ عبد الرحیم صاحب علیہ الرحمۃ سے نقل فرماتے ہین۔

اخبرنی سیدی الوالد قال کنت اصنع فی ایام المولد طعاما صلۃ بالنبی صلے اللہ علیہ
وسلم فلم یفتح لی سنۃ من السنین شیء اصنع به طعاما فلم اجد الا حمصا مقلیا فقسمتہ
بین الناس فرایتہ صلے اللہ علیہ وسلم بین یدیہ ہذہ الحمص متبہجا بشاشا فقط عبارت
مذکورہ سے نظاہر معلوم ہوتا ہے کہ بتعین یوم ولادت ایصال ثواب باسرور ولادت
مین اطعام الطعام وغیرہ چونکہ شاہ صاحب قدس سرہ کے معمولات مین سے تھا جائز
و مستحب ہے اور باعث خوشنودی آنحضرت صلعم اور جلال الدین سیوطی علیہ الرحمۃ بھی
اجتماع صلحاء یوم ولادت مین اور اطعام الطعام کو مستحسن لکھتے ہین حسن المقصد مین جو
وجہ مبنائین استحسان مولود مروجہ زمانہ پر استدلال کرتے ہین اور قاعدہ شرع سے
ایسی تعینات و تخصیصات حد بدعات مین شامل ہوتی ہین لہذا معہ توضیح عبارت مذکور

کے جواب سے سرفراز فرماوین فقط الجواب ایصال ثواب ہر روز درست اور موجب ثواب ہے کوئی تاریخ ووقت شرع سے موقت نہین روز ولادت اور روز وفات بھی درست ہی پس اگر کسی دن کو ضروری نہ جانے بلکہ مثل دیگر ایام کے جانے ایصال ثواب مین اور کسی عوام کو بھی اس طرح کے ایصال مین ضرر نہ ہو تو کچھ حرج نہین سب کے نزدیک درست ہی پس شاہ عبد الرحیم صاحب کا یہ فعل ایسا ہی تھا تو اس سے کوئی حجۃ نہین لاسکتا اپنے بدعۃ زمانہ پر اور خبر دہ طعام ایصال ثواب کا تھا کہ صلۃ بالنبی کا لفظ موجود ہے اسمین نہ کوئی سرور ولادۃ کا کلمہ ہے نہ اجتماع ذکر ولادۃ کے واسطے پس اس مین کوئی حجۃ جواز مولد کی نہین اور سیوطی کے وقت مین بھی ہماری زمانہ جیسی بدعۃ نہوئی تھی براہین قاطعہ کو دیکھو اس مین سیوطی کا مقصد بمفصل لکھا ہے فقط واللہ تعالےٰ اعلم سوال علے ہذا فیوض الحرمین مین شاہ ولی اللہ صاحب قدس سرہ فرماتے ہین وکنت قبل ذلک بمکۃ المعظمۃ فی مولد النبی صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم فی یوم ولادتہ والناس یصلون علے النبی صلے اللہ علیہ وسلم یذکرون ارہاصاتہ التی ظہرت فی ولادتہ ومشاہدہ قبل بعثتہ فرائت انوارا سطعت دفعۃ واحدۃ لا اقول انی ادرکتہا ببصر الجسد ولا اقول ادرکتہا ببصر الروح فقط للہ اعلم کیف کان الامر بین ہذا وذاک فتاملت تلک الانوار فوجدتہا من قبل الملائکۃ الموکلین بامثال ہذہ المشاہد وبامثال ہذہ المجالس ورایت یخالط انوار الملائکۃ انوار الرحمۃ عبارۃ مذکورہ مین جواز واستحسان شرکت مجلس یوم ولادت وذکر دلائل ولادت ومشاہدہ انوار ملائکہ ثابت ہوتا ہے اور اس سے جواز مولود زمانہ پر حجت لائی جاتی ہے لہذا یہ حجت لانا اونکا درست ہی یا نہین مع مطالب عبارت مذکورہ کے

ارقام فرمادین الجواب فیوض الحرمین مین حاضری مولد النبی ہین کہ مکان ولادہ
آپکا علیہ السلام ہی لکھا ہے وہان ہر روز زیارۃ کے واسطے لوگ جاتے ہین یوم
ولادۃ بھی لوگ جمع تھے اور صلوٰۃ و ذکر کرتے تھے نہ وہان تداعی سے اہتمام طلب کیے
تھے نہ کوئی مجلس تھی بلکہ وہان کے لوگ خود بخود جمع ہوکر کوئی درود پڑھتا تھا کوئی ذکر
معجزات کرتا تھا نہ کوئی شیرینی نہ چراغ نہ کچھ اور نفس ذکر کو کوئی منع نہین کرتا فقط واللہ
تعالےٰ اعلم رشید احمد گنگوہی عفی عنہ سوال راگ کس کو کہتے ہین اور مکروہ ہے یا حرام
اگر اشعار مثل مولانا جامی و مولانا نظامی و مولانا سعدی و مولانا روم رحمہما وغیرہم کے پڑھے
جاوین توکس طور سے راگ مین ہو جاوین اور کس طرح پر بلا راگ ارقام فرماوین الجواب
راگ کہتے ہین اچھی آواز کے ساتھ کچھ کہنے کو خواہ شعر ہو جامی و نظامی وغیرہا کا علیہم الرحمۃ
خواہ اور کوئی کلام ہو یہ ترجمہ غنا کا ہے اردو مین اور لوگون کے نزدیک راگ جب ہوتا
ہے کہ آواز کو بے موقع گھٹا بڑھا کر کچھ کہین سواس طرح کہ لفظ اپنے موقع پر رہین اور خوش
صوت ہو قرآن و حدیث کا بھی پڑھنا درست بلکہ مستحب ہے اور البتہ اگر لفظ کم زیادہ ہیچے
جاوین درست نہین مگر اشعار مین کچھ حرج نہین فقط واللہ تعالےٰ اعلم رشید احمد گنگوہی
عفی عنہ سوال رنگ انگریزی پڑیا کا جو کسم ہین آتا ہے رنگنا کپڑے کا اس سے
درست ہے یا نہین اگر نا جائز ہے تو بوجہ رنگت کے یا کسی اور وجہ سے ارقام فرماوین
الجواب رنگ انگریزی مین شراب پڑتی ہے لہذا اس رنگ کا استعمال درست
نہین اور یہ امر واقف لوگون سے معلوم ہوا ہے واللہ تعالےٰ اعلم رشید احمد گنگوہی عفی عنہ
سوال سایۂ مبارک رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا پڑتا تھا یا نہین اور جو ترمذی نے
نوادر الاصول مین عبد الملک بن عبد اللہ بن وہب سے اونھون نے ذکوان سے

کہ رسول اللہ صلعم کا سایہ نہین پڑتا تھا سند اس حدیث کی صحیح ہے یا ضعیف یا موضوع
ارقام فرماوین **الجواب** یہ روایۃ صحاح کتب مین نہین اور نوادر کی روایۃ کا بندہ
کو حال معلوم نہین کہ کیسی ہے نوادر الاصول حکیم ترمذی کی ہے نہ ابو عیسی ترمذی کی فقط
واللہ تعالے اعلم **سوال** جنات کا سر پر آنا اور ستانا کہین شیخ سدو و اللہ بخش وغیرہ
مشہور ہین اور تکالیف پہونچاتے ہین اور خبیث بھوت وغیرہ بھی ادنکو کہتے ہین ان امور کی
شرعا کچھ اصل معتمد بھی ہے یا واہی باتین ہین مفصل ارقام فرماوین **الجواب** شیخ سدو
اور اللہ بخش دونون جن ہین لوگون کو ستاتے ہین خبیث بھوت پری دیو جن سب
ایک چیز کا نام ہے سر چڑھنا اور تکلیف دینا جنات کا حق ہے فقط واللہ تعالے اعلم
**سوال** جو شخص مجالس غیر مشروعہ مین شریک ہووے اور مال خرچ کرے اور اوس کو
مستحسن اور حلال جانے کہ جنکی حرمت نص صریحہ سے ثابت ہے مثل ناچ وغیرہ
و مجالس عرس در روشنی وغیرہ منکرات کثیرہ تو ایسا شخص فاسق ہوگا یا کافر کیونکہ افعال ممنوعہ
حرام کو حلال جانتا ہے **الجواب** ایسا شخص فاسق ہے کافر کہنے سے زبان بند رکھنا چاہیے
اور فعل مسلم کی تاویل کرکے اسلام سے خارج نہ کرے جہانتک ہوسکے لا نکفر احدا من اہل
القبلۃ ائمہ مجتہدین فرماگئے ہین فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** یہ تعینات جیسے ربیع الاول
مین کونڈا اور عشرہ محرم مین کھچڑا اور صحنک حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہ کی اور گیارھوین اور
توشہ اور سہ منی بو علی قلندر اور خضر علیہ السلام کے نام کا چادر پر لیجانا مذکورہ بالا مین
طعام کی تخصیص اور ایام کی تعین کر اسکے خلاف ہرگز نہون بدعت اور حرام مین یا نہین اور
اس قسم کے طعام کو کھانا مکروہ ہے یا حرام کیونکہ افعال جہال ان معاملات مین نہایت
بشتیہ بہ کفر و شرک کو پہونچے ہوے ہوتے ہین نفع ضرر و توقع منافع اسپنے

نقشبندیہ سید نواب شاہ فقط

اپنے مرادات کی طلب انہین کیجاتی ہے تو ایسے لوگون اور ایسے عقائد کی نسبت حکم کفر و شرک کا کرنا درست ہے یا نہین ارقام فرماوین۔ **الجواب** یہ تعینات بدعت ضلالہ ہین اور طعام مین اگر نیت ایصال ثواب کی ہے تو طعام مباح اور صدقہ ہے اور جو بنام ان اکابر کے ہے تو داخل ما اہل بہ لغیر اللہ مین ہے اور حرام ہے اور ایسے عقائد فاسد موجب کفر کے ہین ان افعال کو کفر ہی کہنا چاہیے مگر مسلم کے فعل کی تاویل لازم ہے جیسا اوپر کے جواب مین لکھا گیا فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** [۱۱] کانچ کی چوڑیان جو عورتین پہنتی ہین جائز ہین یا نہین **الجواب** درست ہین قل من حرم زینۃ اللہ الآیۃ واللہ تعالے اعلم رشید احمد گنگوہی عفی عنہ **سوال** [۱۲] مسجد کا فرش لوٹے وغیرہ دیگر مسجد مین ضرورتًا لیجانا اور بعد رفع ضرورت واپس کردینا یا نکرنا جائز ہے یا نہین ارقام فرماوین **الجواب** ایک مسجد کا مال دوسری مسجد مین لیجانا درست نہین مگر جو دینے والا دیتے وقت اجازۃ دیوے تو مضائقہ نہین کہ وہان حاجۃ روائی کرکے واپس کردوین مگر جو نا کارہ اشیا ہوون اور خراب ہونے کا احتمال ہو تو بقیمت دوسری مسجد مین دیدوین تو درست ہے فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** [۱۳] اگر متولی و مہتمم مسجد آمدنی مسجد کو دیگر مال مین خلط کرلیوے یا خرچ کرلیوے کہ ضرورت مسجد مین وقت پر صرف کردونگا تو یہ تصرف جائز ہے یا خیانت مین داخل ہوگا ارقام فرماوین **الجواب** یہ تصرف ناجائز ہے اور خیانۃ مین داخل ہے ضمان اسکا متولی کے ذمہ پر واجب ہے اور گنہ بھی ہووے گا فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** [۱۴] نوٹ کی خرید و فروخت کمی یا زیادتی پر جائز ہے یا نہین بالتفصیل ارقام فرماوین **الجواب** نوٹ کی خرید و فروخت برابر قیمت پر بھی درست نہین مگر اس مین حیلہ حوالہ ہوسکتا ہے اور بحیلہ عقد حوالہ کے

جائز ہے مگر کم زیادہ پر بیع کرنا ربوا نا جائز ہے یہ تفصیل اسکی ہے فقط واللہ تعالیٰ اعلم

**سوال** جو جانور قبروں پر یا تھان یا نشان جھنڈے پر چڑھائے جاتے ہیں مجاور یا کوئی اور اونکو پکڑ کر اگر بیع کرے تو اونکا خریدنا حلال ہے یا حرام اور خود چڑھانے والے کچھ تعرض بھی نہیں کرتے خواہ کوئی لیجاوے اور اس قسم کے جانور بحیرہ وسائبہ میں داخل ہیں یا نہیں اور بحیرہ وسائبہ حلال ہیں یا حرام مفصل ارقام فرماویں۔

**الجواب** جو جانور مالک نے کسی بت یا تھان و قبر کے نام پر چھوڑا وہ ملک چھوڑنے والے سے نہیں نکلتا پھر اوس کو اگر کوئی پکڑ کر بیع کر دیوے اور مالک منع نکرے تو اوسکا خریدنا مباح ہے اور وہ حلال ہے اور جو جانور مجاور کو قبض کرا دیا اور تملیک مجاور کی کردی وہ حرام ہے اوسکو خریدنا نچاہیئے کہ وہ معصیتہ کی نیتیہ سے مجاور کے پاس آیا ہے اوسمیں حرمتہ معصیتہ کے سبب عقد ہبہ کی ہو گئی ہے اور بحیرہ وسائبہ کا حکم وہی ہے جو اوپر کی شق میں لکھا گیا کیونکہ بحیرہ وغیرہ کا کوئی مالک نہیں بنایا جاتا بلکہ بت کے نام چھوڑ دیتے ہیں فقط واللہ تعالیٰ اعلم رشید احمد گنگوہی عفی عنہ

**سوال** ہندوستان دار الحرب ہے یا دار الاسلام مدلل ارقام فرماویں **الجواب** دار الحرب ہونا ہندوستان کا مختلف علماء حال میں ہے اکثر دار الاسلام کہتے ہیں اور بعض دار حرب کہتے ہیں بندہ اسکا فیصلہ نہیں کرتا فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

**سوال** - عدم سوال قبر مخصوص شہدائے مقتولین سے ہی ہے یا ہر قسم شہداء کے اور اولیاء اللہ بھی بمرتبہ شہداء اور داخل تحت آیۃ بل احیاء عند ربہم ہیں یا نہیں کیونکہ وہ مجاہد فی النفس ہیں کہ یہ جہاد اکبر ہے فقط **الجواب** اولیاء کرام بھی بحکم شہداء ہیں اور شمول آیۃ بل احیاء عند ربہم کے ہیں اور سوال قبر نہ ہونا شہداء

سے بندہ کو معلوم نہین مگر ہان حدیث مین آیا ہے کہ شہید کو عذاب قبر سے امن دی
جاتی ہے اور یہ فضیلت اولیاء عظام کے واسطے بھی ہے فقط واللہ تعالے اعلم
۱۸ سوال سماعت موتی ثابت ہی یا نہین درصورت جواز یا عدم جواز قول راجح کیا ہی
اور تلقین بعد دفن ثابت ہی یا نہین فقط الجواب یہ مسئلہ عہد صحابہ رضی اللہ تعالے
عنہم سے مختلف فیہا ہی اسکا فیصلہ کوئی نہین کر سکتا تلقین کرنا بعد دفن کے اسپر ہی
مبنی ہے جسپر عمل کرے درست ہی فقط واللہ تعالے اعلم ۱۹ سوال صلوۃ الرغائب
رجب کے اول جمعہ کی شب کو اور صلوۃ نصف شعبان اور صلوۃ الضحی بہیئت مخصوصہ
ثابت ہین یا نہین درصورت عدم ثبوت اسکا فاعل کس درجہ کا گنہگار رہوگا کبیرہ
یا صغیرہ کا فقط الجواب یہ نمازین باین قیود جو مروج ہین بدعۃ ضلالۃ ہین
جسکا مآل کبیرہ کا ہے اگرچہ نفس صلوۃ نفل مندوب ہی شرح اسکی براہین قاطعہ مین
دیکھو فقط واللہ تعالے اعلم ۲۰ سوال جس مقام پر تفسیر مصر حسب فقہا صادق نہ آتی ہو مثل
قریہ وغیرہ یا جس مصر مین حاکم اور نائب بھی نہو کہ اجراے حدود شرعیہ کرے اور کفار
وہان کے مانع احکام شرعیہ بھی نہون تو وہان جمعہ عیدین قایم کیا جاوے یا نہین
اگر ایسی جگہ قایم کر لین تو صحیح ہوگا یا ظہر ذمہ باقی رہیگی اور حدیث لاجمعۃ ولا
تشریق الا فی مصر جامع صحیح ہے یا ضعیف الجواب یہ حدیث قول حضرت علی رضی
اللہ تعالے عنہ کا صحیح ہے اور اسپر ہی عملدرآمد حنفیہ کثرہم اللہ تعالے کا ہے قریہ مین نماز
جمعہ ادا نہین ہوتی کسی حال البتہ قصبہ یا شہر مین اگر غلبہ کفار کا ہو اور اپنا امام خطیب
مقرر کر کے جمعہ ادا کرین جیسا اب مروج ہے تو جمعہ ادا ہو جاتا ہے ظہر ساقط ہو جاتی ہے
فقط واللہ تعالے اعلم ۲۱ سوال لوتا مع چاندی کے درست ہین یا نہین اگر درست

ہین توکس وجہ سے اور جیب گھڑی چاندی کی جائز ہے یا نہین فقط **الجواب** جو تمام
چاندی سونے کے درمختار مین درست لکھے ہین اور قاعدہ شرع سے جواز ثابت ہے
اور گھڑی چاندی کی درست نہین گھڑی ایک ظرف مستقل ہے اور جو تمام تابع کپڑے کے مین
مثل گوٹہ ٹھپہ کے فقط **سوال**[۲۲] سالگرہ بچون کی اور اوسکی خوشی مین اطعام الطعام کرنا جائز
ہے یا نہین **الجواب** سالگرہ یادداشت عمر اطفال کے واسطے کچھ حرج نہین معلوم
اور بعد چند سال کے کھانا لوجہ اللہ تعالے کھلانا بھی درست ہے فقط **سوال**[۲۳] ابتدائے
مکتب مین بسم اللہ بچون کی خاص چار سال اور چار ماہ اور چار روز ہی مین کرنا ثابت
اور جائز ہے یا نہین اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا سن شریف ابتدا انشراح صدر
کیا تھا ارقام فرماوین **الجواب** ابتداء مکتب کی کوئی قید نہین اور شرح صدر اول
چار سال کی عمر مین تھا فقط واللہ تعالے اعلم کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ [مہر: رشید احمد]

**سوال** ناف کے تلے ہاتھ نماز مین باندھنا سنت ہین یا اوپر ناف کے اگر کوئی
ناف کے اوپر باندھے توکیا غیر مقلد ہو جاوے گا اور بعد جمعہ کے سنت چار رکعت پڑھنی
چاہیے یا چھ رکعت اور نماز جنازہ مین سورۂ فاتحہ اگر قراءۃ کی نیت سے پڑھ لیوے گا
توکیا گنہگار ہوگا اور اعتکاف اگر پورے دس روز کا نہین کیا تو ادائے سنت ہوئی
نہین فقط — از بندہ رشید احمد عفی عنہ بعد سلام مسنون آنکہ خط آیا جواب یہ
ناف کے نیچے ہاتھ باندھنا مستحب ہے اور اس مسئلہ مین خلاف شافعی صاحب رحمہ اللہ
کے اوپر مستحب فرماتے ہین اگر کسی نے ناف کے اوپر ہاتھ باندھ لئے تو اتنی حرکت سے
غیر مقلد نہین ہوتا۔ بعد جمعہ کے چار رکعۃ سنت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالے کے
نزدیک ہین اور امام یوسف نے چھ رکعۃ فرمائی اول چار پھر دو جس پر عمل کرے

سوال از مرزا [illegible] صاحب مرادآبادی ۱۰ شعبان ۱۳۱۱ھ

؎ نماز جنازہ مین سورۂ فاتحہ پڑھنا بہ نیۃ قراءۃ امام صاحب رحمہ منع فرماتے ہین
بطور دعا مضائقہ نہین اگر قراۃ کی نیۃ سے پڑھ لیوے گا تو گنہگار بھی نہو گا کیونکہ
محدثین اور شافعی صاحب رحمہم کے نزدیک سُنۃ ہے لہذا گنہگار نہو گا ؎ اعتکاف
مسنون تو پورے دس رات دس دن کا ہوتا ہے یا نوروز کا اگر چاند ۲۹ دن کا ہو اور
اگر خیال ادائے سنۃ کا نہین تو جسقدر چاہے کرلیوے فقط والسلام مورخہ ۲ شعبان روز شنبہ

از بندہ **رشید احمد** عفی عنہ بعد سلام مسنون آنکہ کارڈ جوابی آج آیا آج ہی
جواب لکھتا ہون اور اس سے پہلے کوئی خط نہین آیا - اگر کسی پر دس بیس روزہ رمضان
کے عمداً توڑنے کے سبب کفارات ہون اگرچہ چند رمضان کے ہون تو سب کا ایک کفارہ
آتا ہے ہر یک روزہ کا جدا نہین ہوتا - بعد ختم قرآن کے دعا مانگنا مستحب ہے خواہ تراویح
مین ختم ہوا ہو خواہ نوافل مین خواہ خارج نماز پڑھا ہو کہ بعد عبادۃ کے نماز ہو یا ذکر ہو
اجابۃ کی توقع ہے اور جو کچھ کنز العباد وغیرہ مین لکھا ہے وہ قابل اعتبار نہین حدیث سے
یہ ثابت ہے کہ بعد تلاوۃ قرآن کے اور بعد ختم قرآن کے وقت اجابۃ کا ہے لہذا ختم
بعد تراویح بھی اسمین داخل ہے اگر اس وقت کی دعا کو واجب اور ضروری جانے تو بدعۃ
ہے اوس کو ہی شاید کنز العباد وغیرہ مین بدعۃ کہا ہو واللہ تعالے اعلم اور ایک دفعہ
بسم اللہ کا پکار کر پڑھنا ختم مین چاہیئے حنفیہ کے نزدیک خواہ فاتحہ کے ساتھ پڑھ
لیوے خواہ کسی اور سورۃ کے ساتھ فقط والسلام مورخہ ۲۹ - رمضان روز چارشنبہ

**سُوال** جماعت دوسری کرنا جائز ہے یا نہین اور دوسری جماعۃ کے ہوتے ہوئے
اکیلے نماز پڑھنا کیسا ہے **سُوال** امامت قاری کی بہتر ہے یا عالم کی **سُوال** کسی کا
کپڑا دھوبی کے پاس سے جاتا رہے اور وہ دھوبی کسی کا کپڑا اوس کو بدلکر دیدے اوس

کپڑے کو لینا اور اوس سے نماز درست ہی یا نہین **سوال** بعض لوگون کو بندہ نے
اکثر دیکھا ہے کے بعد نماز فرضونکے ہاتھ سر پر رکھ کر دعائین پڑہتے ہین ارشاد فرماوین
کہ وہ کیا دعا ہین فقط از بندہ **رشید احمد** عفی عنہ السلام علیکم جماعۃ دوسری
کرنا اوس مسجد محلہ مین جہان نمازی معین ہین مکروہ ہے تنہا نماز پڑھنا بہتر ہی دوسری
جماعۃ کی شرکت سے مگر فساد ہونے کا اندیشہ ہو تو وہان نہ پڑھے دوسری جگہ چلا جاوی
اگر عالم ایسا قرآن پڑھتا ہی جس سے نماز ہوجاوے تو قاری کو امام ہونا چاہیے
اور جو ایسا قرآن پڑھتا ہے کہ نماز فاسد ہو تو قاری امام ہووے اگر کپڑا دہوبی کے
یہان بدلا گیا تو اگر اپنا کپڑا اچھا ہے اس کپڑے سے یا مساوی ہے اس سے نماز پڑھنا
اور استعمال کرنا اسکا درست ہی اور اپنا خراب تہا یہ اچھا آیا تو درست نہین بعد تحقیق تمام
اگر نشان نہ لگے تو خود حاجتمند ہی تو استعمال کرے ورنہ صدقہ کر دیوے بعد فرضون کے

---

مقدم راس پر ہاتھ رکھ کر یہ دعا پڑھے بسم اللہ الذی لا الہ الا ہو الرحمن الرحیم اللہم اذہب
عنی الہم والحزن اسکی تصحیح کسی عالم سے کرا لینا زیر زبر کی درستی وہ کر دیوینگے فقط والسلام
سہ شنبہ دوشنبہ یکم جمادی الاولے **استفتاء** کیا فرماتے ہین علمای دین و
مفتیان شرع متین ان مسائل مین جو حسب صراحت ذیل عرض کئے جاتے ہین - اول
زید پیری و مریدی کا پیشہ کرتا تھا قضائے الہی سے فوت ہوگیا - مرید لوگون نے
زید کو ایک جلیل القدر بزرگ سمجھ کر وقت دفن کرنے کے قبر مین ہر چہار طرف پتھر لگا کر
دفن کیا اور پھر حسب دستور زمانہ حال زید کی قبر کی چار دیواری پختہ بنائی - دوم مرید
لوگ زید کی سالانہ برسی کرتے ہین یعنی ایک تاریخ مقرر کر کے کسی دوسرے بزرگ کی
خانقاہ مین سب مرید جمع ہوتے ہین وہان پر خلیفہ زید کا مریدان حاضرین کو توجہ

دیتا ہے اور نیز ظاہر کرتا ہے کہ زید اسوقت جلسہ ہذا مین تشریف لائے بلکہ شریک جلسہ ہذا ہین اور فلان فلان ارشاد فرماتے ہین شرعًا امورات مذکورۃ الصدر درست ہین یا خلاف اور جو شخص امورات مذکور کا مرتکب ہوا اوسکا امام بنانا درست ہے یا نہین اور وہ شخص کس درجہ مین ہے فتوے مفصل بشرح ارقام فرمایا جاوے۔

الجواب قبرین پتھر لگانا مکروہ ہے اور فقہا نے صراحۃً اسکو منع لکھا ہے اور مولانا محمد اسحق دہلوی مہاجر رحمۃ اللہ تعالے کہ تمام ہندوستان کے علمای محدثین کے استاد و استاد زادہ نواسے و شاگرد و خلیفہ مولانا شاہ عبدالعزیز قدس سرہ کے ہین اپنے مسائل اربعین اور مایۃ مسائل مین اسکو منع لکھتے ہین الفاظ اربعین کے یہ ہین پختہ ساختن قبر و تعمیر بر او کنب و چہار دیواری و چبوترہ نزد قبر جائز نیست اور عرس کے باب مین بھی جواب یہ ہے کہ منع ہے اربعین مین مولانا ممدوح لکھتے ہین مقرر ساختن روز عرس جائز نیست در تفسیر مظہری مینویسد لایجوز مایفعلہ الجہال بقبور الاولیاء والشہداء من السجود والطواف حولہا واتخاذ السرج والمساجد الیہا ومن الاجتماع بعد الحول کالاعیاد ویسمونہ عرسا انتہی اور یہ ہفوات کہ شیخ جلسہ مین حاضر ہے اور یہ امر فرماتا ہے اگرچہ بتاویل صحیح شرک نہین مگر منجر بشرک اور باعث فساد عقیدہ عوام ہے تو یہ امر بھی بدعۃ و ضلالۃ گناہ سے خالی نہین بسبب انجام شرک کے لہذا یہ سب امور ممنوع و خلاف سنۃ ہین۔ اگر مرتکب و منسوب ان امور کا اصرار کرے اور ترک نکرے تو امام بنانا اوسکو منع ہے گو اوسکے پیچھے نماز ادا ہوجاتی ہے جب تک فساد عقیدہ اوسکا محقق نہو اور بندہ مولانا محمد اسحق مرحوم کے فتاوی سے یہ نقل کرتا ہے اگر کسی کو شبہہ ہو دونون رسالہ مذکورہ بالا کو مطالعہ کرلیوے اور نصوص حدیث و فقہ کو نقل نہین کرتا کہ اونکے مطالعہ سے عوام بلکہ خواص ہمارے زمانہ

رشید احمد

بس قاصر میں فقط واللہ تعالے اعلم رشید احمد گنگوہی عفی عنہ

الجواب صحیح والمجیب مصیب — فخرالدین عفی عنہ گنگوہی
الجواب صحیح والمجیب مصیب — گل محمد
الجواب صحیح — سرور علی شاہ عفی عنہ مدرس مدرسہ مظاہرالعلوم سہارن پور

الجواب صحیح — حبیب الرحمن مدرس مدرسہ مظاہرالعلوم سہارنپور
ہذا الجواب صحیح — محمد اسمعیل مدرس مدرسہ عربی دیوبند
جواب سوالات صحیح ہیں — عنایت الٰہی عفی عنہ

جواب صحیح ہے اللہ تعالے ان قبائح کے مرتکب کو اجتناب کی توفیق دیکے اتباع سنت پر قایم رکھے مشتاق احمد عفی عنہ ۔ جواب صحیح ہے اور اس عبارت سے گریز بھی کمال درجہ گمراہی ہے احمد علی عفی عنہ اخوانپوری واردحال سہارنپور ۔ الجواب صحیح فضل الرحمن عفی عنہ دیوبندی

الجواب صحیح — خلیل احمد عفی عنہ مدرس مدرسہ عربی دیوبند
ہذا الجواب صحیح وبنکرہ فسیح — محمد مراد عفا اللہ عنہ از مظفر نگر
صحیح الجواب — تصدیق احمد مدرس مدرسہ حسین بخش دہلی

المجیب مصیب — محمد اسحاق امبہوری عفا اللہ عنہ مدرس مدرسہ حسین بخش دہلی
الجواب صحیح — محمد علی عفی عنہ مدرس مدرسہ حسین بخش دہلی
الجواب صحیح — عبدالرزاق

الجواب صحیح — بندہ محمود عفا عنہ دیوبندی
جواب صحیح ہے — محمد عبدالرشید انصاری سہارنپوری
الجواب صحیح — بندہ عزیز الرحمن عفی عنہ دیوبندی

الجواب صحیح — محمد یعقوب علی عفی عنہ مدرس مدرسہ عربی دیوبند
الجواب صحیح — غلام رسول عفی عنہ مدرس مدرسہ عربی دیوبند
اصاب من اجاب — محمد حسین عفی عنہ دیوبندی

الجواب صحیح ۔ حبیب الرحمن عفی عنہ دیوبندی ۔ من اجاب اصاب محمد شبیر احمد عفی عنہ ۔ تام شد

**استفتاء** کیا فرماتے ہین علماے دین و مفتیان شرع متین اس بارہ مین کہ زید کہتا ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اور حضرت یعقوب علیہ السلام کو پہلے وحی سے معلوم تھا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا تہمت منافقین سے بری ہین اور حضرت یوسف علیہ السلام فلان مقام پر ہین اور عمرو کہتا ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اور حضرت یعقوب علیہ السلام کو پہلے وحی کے یہ علم نہ تھا فرمائے کہ زید کا کہنا اور عقیدہ ٹھیک ہے یا عمرو کا اگر زید کا کہنا اور عقیدہ ٹھیک نہین ہے تو عمرو کو زید کے پیچھے نماز پڑھنی کیسی ہے جائز ہے یا مکروہ اگر مکروہ ہے تو کس قسم کی کراہت ہے جواب اسکا بحوالہ کتب احادیث و روایات فقہ حنفیہ کے صاف صاف تحریر فرمائے بینوا و توجروا

**الجواب** قبل نزول وحی کے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اور علی ہذا حضرت یعقوب علیہ الصلوۃ کو کچھ معلوم نہ تھا بعد وحی کے معلوم ہوا اگر پہلے سے معلوم ہوتا تو یہ اضطراب و حیرانی کیون ہوتی پس عقیدہ عمرو کا درست ہے اور زید کا غلط ہے پس اگر عقیدہ زید کا اس سبب سے ہے کہ آپکو حق تعالے نے علم دیا تھا تو خطا صریح ہے ایسا سمجھنا اور کفر نہین اور جو یہ عقیدہ کہ خود بخود آپکو علم تھا بدون اطلاع حق تعالے کے تو اندیشہ کفر کا ہے لہذا پہلی شق مین امامت درست ہے دوسری شق مین امام نہ بنانا چاہیئے اگرچہ کافر کہنے سے بھی زبان کو روکے اور تاویل کرے فقط واللہ تعالی اعلم

رشید احمد گنگوہی عفی عنہ — (مہر: رشید احمد ۱۳۰۱)

الجواب صحیح محمود حسن غفر لہ

المجیب مصیب محمد اسمعیل بیگ عفا عنہ

ہذا الجواب حق والحق بالاتباع حقیق — (مہر: محمد عبد الرشید)

الجواب صحیح — (مہر: محمد اسمعیل صانہ الجلیل)

(مہر: بنیظ ... ۱۳۰ شگفتہ محمد گل)

الجواب صحیح محمد جان علی

... مرادآبادی ... [illegible]

حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ملال خاطر ہونا بوجہ اتہام منافقین کے اور جناب عایشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا فرمانا کہ مجھپر اللہ جل شانہ کا احسان ہے کہ خداوند تعالے نے میری برئیۃ اور عصمۃ نازل فرمائی اور بعد اسکے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا منافقین متہمین کو سزا کا فرمانا چنانچہ ماہر علم حدیث پر روشن و ہویدا ہے یہ دلیل بیّن ہے کہ جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو قبل نزول وحی کے علم نہ تھا پس قول زید کا صحیح نہیں ہے قول عمرو کا درست ہی واللہ اعلم وعلمہ اتم

محمد ابو الفضل عفا عنہ

محمد ابو الفضل ١٢

مسہور فضل محمد امام محمد

اصاب من اجاب جولی حسان مرادآباد

محمد احتشام الدین عفی عنہ

محمد احتشام الدین ١٢٩٢
خادم الموحدین ہجری

فی الحقیقت اعتقاد عمرو صحیح و درست ہے اور عقیدہ زید مخالف نصوص ہی اور ایک قسم کی بہتان وافترا نسبت جناب رسالت مآب حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم اور حضرت یعقوب علیہ الصلوۃ والسلام کے ہے اللہ تعالے اسکو ہدایت فرماوے

فقط محمد قاسم علی عفی عنہ

محمد قاسم علی ١٢٩٢
ملقب مولانا ...

امام و مفتی شہر مرادآباد

اصاب من اجاب

محمد دایم علی عفے عنہ

محمد دایم علی ١٢٩١

چونکہ عرف میں علم یقینی ہی کو علم کہتے ہیں پس ثبوت تردد وحی سے پیشتر نفی علم کے لیئے کافی ہے یعنی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو قبل وحی کے علم برائتہ نہ تھا چنانچہ حدیث افک سے علم کا نہونا عمدہ طورسے ثابت ہے

حررہ عبد الرحمن کان اللہ لہ ولوالدیہ

فی الواقع عقیدہ عمرو نہایت صحیح و درست موافق کتاب اللہ وکتاب الرسول کے ہے اسلیے کہ جو کچھہ رسول کو معلوم ہوتا ہے وہ بغیر وحی کے معلوم ہی نہیں ہوسکتا پھر زید کا کہنا کہ قبل وحی کے دونوں پیغمبر علیہما السلام کو قصۃ معلوم تھا بالکل خلاف عقل ونقل ہے۔

محمد ہدایت العلی عفے عنہ لکھنوی

محمد ہدایت العلی

تمام شد

**سوال** کونڈا کرنا حضرت کا اور سحنک حضرت فاطمہ کی رضی اللہ عنہا اور کھچڑا حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کا اور توشہ شاہ عبد الحق رحمہ کا اور دلیا خواجہ خضر کا کرنا اور ان مین کھانوں کی خصوصیت کرنی کیسی ہے۔ **الجواب** ایصال ثواب بلاقید طعام ایام کے مندوب ہے اور قید تخصیص یوم کی اور تخصیص طعام کی بدعت ہے اگر تخصیص کے ساتھ ایصال ثواب ہو تو طعام حرام نہین ہوتا گو اس تخصیص کی وجہ سے معصیت ہوتی ہے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم

**سوال** ۲۷ رجب کے روزہ کو ہزاری روزہ سمجھنا کیسا ہے **الجواب** ۲۷ رجب کے روزہ کی فضیلت صحاح احادیث مین ثابت نہین مگر غنیہ مین سیدنا عبد القادر جیلانی قدس سرہ نے لکھا ہے اوس کو محدثین ضعیف کہتے ہین حدیث ضعیف سے ثبوت نہین ہوسکتا ہے نفس روزہ جائز ہے فقط واللہ تعالیٰ اعلم

**سوال** نبی بخش پیر بخش سالار بخش مدار بخش ایسے نامونکا رکھنا کیسا ہے **الجواب** ایسے نام موہم شرک ہین منع ہین اسکا بدلنا چاہیئے فقط واللہ تعالیٰ اعلم

**سوال** ورق قرآن کے کسی شخص کے پاس موجود ہون اگر اونکی بے تعظیمی ہوتی ہو تو کیا کرنا چاہیئے **الجواب** گھول کر پانی یا کسی شئی مین پی لیوے یا ادب کے ساتھ پارچہ پاک مین لپیٹ کر کسی ایسی جگہ کہ پامال نہوتی ہو دفن کردے فقط

**سوال** سرخ پڑیا کے رنگ کا کپڑا اور سرخ لول کا استر لگانا درست ہے یا نہین اور اس کپڑے سے نماز ہو جاتی ہے یا نہین **الجواب** پوڑیا کا رنگ تو بسبب نجاست شراب کے مرد عورت کو دونون کو درست نہین اور مردوں کے واسطے سرخ رنگ سواے معصفر کے مختلف بین علماء حنفیہ مین ہے احتیاط ترک ہے مگر فتوے بعض علماء کا جواز پر ہے اگر اسپر عمل کرے تو بھی درست ہے فقط واللہ تعالیٰ اعلم رشید احمد عفی عنہ

**سوال** ایک شخص

نماز پڑھتا ہے اور وہ انگوٹھی یا ہی کی یا روپیہ غلطانہ مین مقبول آیا نماز پڑھنے کی
حالت مین یاد ہوا اب وہ کیا کرے نماز توڑ کر لاوے یا نہین اور وہ یہ بھی جانتا ہے
کہ مجکو گم شدہ چیز ملجاوے گی **الجواب** اگر احتمال گم ہونے اور نہ ملنے کا غالب ہے
تو نماز کو توڑ کر لانا جائز ہے ورنہ نماز کو تمام کرے فقط واللہ تعالے اعلم **سوال**
دعا مین بحق رسول اللہ و ولی اللہ کہنا ثابت ہے یا نہین بعض فقہا و محدثین منع کرتے ہین
اسکا کیا سبب ہے **الجواب** بحق فلان کہنا درست ہے اور معنی یہ ہین کہ جو تونے
اپنے احسان سے وعدہ فرمالیا ہے اوسکے ذریعہ سے مانگتا ہون مگر معتزلہ اور
شیعہ کے نزدیک حق تعالے پر حق لازم ہے اور وہ بحق فلان کے یہی معنی مراد
رکھتے ہین اسواسطے معنی موہم اور مشابہ معتزلہ کے ہوگئے تھے لہذا فقہا نے ایسا
لفظ کا بولنا منع کردیا ہے تو بہتر ہے کہ ایسا لفظ نہ کہے جو رافضیون کے ساتھ تشابہ ہوتا
فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** مسجد کی کوئی چیز اپنے صرف کے لئے لانا بعد کو رکھنا
جائز ہے یا نہین **الجواب** مسجد کا مال اپنی حاجت مین لاکر صرف کرنا درست نہین
اس مین گنہگار ہوتا ہے فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** تقویۃ الایمان کے صفحہ ۱۱
مین ہے (یہ یقین جان لینا چاہیئے کہ ہر مخلوق بڑا ہو یا چھوٹا وہ خدا کی شان کے آگے
چمار سے بھی زیادہ ذلیل ہے) اس عبارت کے مضمون کا کیا مطلب ہے مولانا علیہ
نے کیا مراد لیا ہے **الجواب** اس عبارۃ سے مراد حق تعالی کی بے نہایت بڑائی ظاہر
کرنا ہے کہ اوسکی سب مخلوقات اگرچہ کسی درجہ کا ہو اوس سے کچھ مناسبت نہین رکھتی
کمہار لوٹہ مٹی کا بناوے اگرچہ خوبصورت پسندیدہ ہو اوسکو احتیاط سے رکھے
مگر توڑنے کا بھی مختار ہے اور کوئی ساداہ کسی وجہ سے لوٹہ کو کمہار سے نہین ہوتی

پس حق تعالیٰ کی ذات پاک جو خالق محض قدرة سے ہے اوس کے ساتھ کیا نسبة ودرجہ خلق کا ہوسکتا ہے چمار کو شاہنشاہ وتیلے سے اولاد آدم ہونے مین مناسبة ومساواة ہے اور شاہنشاہ نہ خالق ورازق چمار کا ہی تو چمار کو تو شاہنشاہ سے مساواة بعض وجوہ سے ہے بھی مگر حق تعالیٰ کے ساتھ اسقدر بھی مناسبة کسی کو نہین کوئی عزة برابری کی نہین ہوسکتی فخر عالم علیہ السلام باوجودیکہ تمام مخلوق سے برتر ومعزز وبے نہایة عزیز ہین کہ کوئی مثل اونکے نہوا نہ ہوگا مگر حق تعالیٰ کی ذات پاک کے مقابلہ مین وہ بھی بندہ مخلوق ہین تو یہ سب حق ہی مگر کم فہم اپنی کج فہمی سے اعتراض بیہودہ کر کے شان حق تعالیٰ کو گھٹاتے ہین اوراسکا نام حب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم رکھتے ہین فقط واللہ تعالیٰ اعلم **سوال** عورت کو حالت عدت زوج مین اپنے والد کی عیادت کو جانا جائز ہے یا نہین **الجواب** عیادة پدر کے واسطے خروج معتدہ کا گھر سے درست نہین فقط واللہ تعالیٰ اعلم **سوال** حالت جنابة مین کلام اللہ شریف ایک مقام سے دوسرے مقام پر رکھنا جائز ہے یا نہین **الجواب** جنابت کی حالت مین مصحف شریف کا اوٹھانا جزدان مین یا کسی شی سے پکڑکر درست ہی اور مس کرنا حرام ہی اگرچہ دوسری جگہ رکھنے کے واسطے ہو فقط **سوال** ہندوستان دارالحرب ہی یا دارالسلام **الجواب** ہندوستان کے دارالحرب ہونے مین علماء کا حال مختلف ہین اسمین بندہ فیصلہ نہین کرنا فقط واللہ تعالیٰ اعلم **سوال** یزید پر لعنت کرنا جائز ہے یا نہین **الجواب** یزید پر لعنة کرنے مین جو علما تحقیق کرچکے ہین کہ وہ تائب نہین ہوا لعن کو جائز کہتے ہین اور جن کو یہ تحقیق نہین ہوا وہ سکوت ومنع کرتے ہین یہ احوط ہے فقط واللہ

تعالیٰ اعلم رشید احمد عفی عنہ **سوال** نوشہ کو سسرال کی طرف سے جو جوڑہ ملتا ہے
اوسمین گوٹہ ٹھپکہ بھی لگا ہوتا ہے اوسکو پہننا درست ہے یا نہین **الجواب** اگر گوٹہ ٹھپکہ
چار انگشت ہے تو یہ لباس مرد کو درست ہے اگر زیادہ ہے تو ناجائز ہے گوٹہ ٹھپکہ تُشتیہ پہننا
مرد کو مطلقاً چار انگشت تک کا جائز ہے نکاح ہو یا بغیر نکاح فقط واللہ تعالیٰ اعلم
**سوال** کفار کے میلون مین مثل گنگا وہردوار وغیرہ مین جاکر مال فروخت کرنا درست
ہے یا نہین اگر قرضدار ہو اور امید فروختگی مال کی ہو کہ قرض ادا ہو جاوے گا تو کیا
کرے **الجواب** ہرگز جانا درست نہین گناہ کبیرہ ہے اگرچہ قرضدار ہو اور امید
فروخت مال اور نفع کثیر کی ہو مطلقاً شرکت ایسے مواقع کی حرام ہے فقط **سوال** تصور
کرنا اولیاء اللہ کا مراقبہ مین کیسا ہے اور یہ جاننا کہ جب ہم اونکا تصور باندھتے ہین تو
وہ ہمارے پاس موجود ہو جاتے ہین اور ہم کو معلوم ہوتے ہین ایسا اعتقاد کرنا کیسا ہے
**الجواب** ایسا تصور درست نہین اسمین اندیشہ شرک کا ہے فقط واللہ تعالیٰ اعلم
**سوال** اشعار اس مضمون کے پڑھنے یارسولِ کبریا فریاد ہے یا محمد مصطفےٰ فریاد ہے
مدد کر بہر خدا حضرت محمد مصطفےٰ + میری تم سے فریاد ہے + کیسے ہین **الجواب** ایسے
الفاظ پڑھنے محبت مین اور خلوت مین باین خیال کہ حق تعالیٰ آپکی ذات کو مطلع فرما دیوے
یا محض محبت سے بلا کسی خیال کے جائز ہین اور بعقیدہ عالم الغیب اور فریادرس ہونے کے
شرک ہین اور مجامع مین منع ہین کہ عوام کے عقیدہ کو فاسد کرتے ہین لہذا مکروہ ہونگے
فقط واللہ تعالیٰ اعلم **سوال** صلوٰۃ غوثیہ اکثر مشائخون مین مروج ہے اوسکا پڑھنا جائز
ہے یا نہین **الجواب** بندہ اسکو پسند نہین کرتا اور نہ جائز جانے فقط واللہ تعالیٰ اعلم
**سوال** ایک شخص کو مرض قطرہ ہے اگر حالت نماز مین قطرہ نکل جاوے تو نماز توڑے

یا نہین اگر وسواس اس امر کا ہوتا ہو تو کیا کرے **الجواب** اگر قطرہ نکلا خود نماز فاسد ہوگئی یہ کیا توڑے گا مگر ان جو وسوسہ ہوا تو نہ توڑے بعد نماز دیکھ لیوے اگر نکلا ہے تو اعادہ کرلیوے ورنہ نماز ہوگئی فقط **سوال** کفار کو سلام کرنا جائز ہے یا نہین اگر کسی ضرورت کے سبب ہو **الجواب** کفار سے سلام نکرے مگر بضرورۃ مباح ہے فقط **سوال** ایک شخص مسجد مین آیا حالت جماعت مین جب تک وضو کیا امام نماز ختم کرکے قعدہ مین تھا وہ شریک قعدہ نہین ہوا دوسری مسجد مین پوری جماعت کے واسطے چلا گیا لہذا اس مسجد کے نکلنے اور شریک جماعت نہونے سے گنہگار ہوگا یا نہین **الجواب** اس نماز کو چھوڑکر دوسری جگہ جانا گناہ ہے گویا اعراض کیا صلوۃ سے لہذا اس صلوۃ مین شریک ہونا چاہیئے کہ صورۃ اعراض نہووے فقط واللہ تعالی اعلم کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ رشید احمد **سوال** میلاد شریف آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا اس صورۃ سے جائز ہے یا نہین استفسار کیا فرماتے ہین علمای دین اس بارہ مین بلا مقرر کیے دنکے میلاد مبارک پڑہوانا یا پڑھنا اور بلا راگ یا راگنی کے نظم پڑھنا جسمین جھوٹ (؟) امیز نہووے اور اس نظم مین سوائے تعریف سچی کے اور کوئی کلمہ تو یا صنم یا کنھیا وغیرہ کا نہووے اور تعظیم وقت ولادت کے کھڑا ہونا اس خیال سے کہ وقت پیدا ہونے نبی صلعم کے ملائکہ مقربین کھڑے ہوئے تھے اور ستارے جھک گئے تھے اور ایام شیر خوارگی مین چاند آپ سے باتین کرتا تھا اور پیدا ہوتے وقت بعض دریا خشک اور بعض جاری ہوگئے تھے اور دیوانخانہ نوشیروان بادشاہ کا جسکے کنگورہ گر گئے تھے دہشت سے اور شیاطین خوف سے پہاڑون مین جا چھپے تھے اور طرح طرح کی کرامتین ظاہر ہوئین تھین جسکی روایتین معتبر موجود ہین اگر کھڑا ہو جاوے تو کیسا ہے اور

سوال القاسم ... محمدی صاحب برادر درود ... احمد صاحب ... ۲۶ ربیع الاول ۱۳۱۲ھ

اور بایں خیال کہ ذرا سے حاکم کو دیکھ کر سب آدمی کھڑے ہوجاتے ہیں اور یہ عقیدہ مَن
وقت حضرت کو خبر ہوجاتی ہے کہ فلاں امتی نے ایسا کیا آپکو حیاۃ ابدی جانکر تعظیم کرنا
پیدایش کے ذکر پر جائز ہے یا نہیں اور سنا ہے کہ آپکے پیر صاحب حاجی امداد اللہ صاحب
بھی مولود سنتے ہیں جواب تفصیل سے فرمائے **الجواب** مجلس مولود کا مفصل براہین
قاطعہ میں دیکھو اور حجۃ قول و فعل مشائخ سے نہیں ہوتی بلکہ قول و فعل شارع علیہ الصلوٰۃ والسلام
سے اور اقوال مجتہدین رحمہم سے ہوتی ہے حضرت نصیر الدین چراغ دہلی قدس سرہ فرماتے
تھے (جب اونکے پیر سلطان نظام الدین قدس سرہ کے فعل کی حجۃ کوئی لاتا کہ وہ ایسا
کرتے ہیں تم کیوں نہیں کرتے) کہ فعل مشائخ حجۃ نباشد اور اس جواب کو حضرت سلطان اولیا
بھی پسند فرماتے تھے لہذا جناب حاجی صاحب سلمہ کا ذکر کرنا سوالات شرعیہ میں بیجا ہے
فقط واللہ تعالے اعلم رشید احمد گنگوہی عفی عنہ رشید احمد **سوال** ایک شخص زانی
اور شرابی ہے اوسکی بیوی اوسکے نکاح سے باہر ہوئی یا نہیں اور اولاد حرام کی ہوئی یا
حلال کی **الجواب** یہ شخص فاسق ہے نہ کافر اور نکاح فاسق کا فسق سے فسخ نہیں
ہوتا لہذا نکاح قایم ہے اور اولاد حلال ہے فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** بعض علما
کہتے ہیں کہ مردہ کی روح اپنے مکان پر شب جمعہ کو آتی ہے اور طالب خیرات و ثواب ہوتی
ہے اور نگاہوں سے پوشیدہ ہوتی ہے یہ امر صحیح ہے یا غلط **الجواب** یہ روایۃ صحیح
نہیں فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** ایک امام نماز پڑہا رہا ہے وضو ٹوٹ گیا تو کیا کرے
**الجواب** از سر نو وضو کرکے نماز پڑہاوے کہ نبار کے مسائل سے لوگ واقف
نہیں ہوتے اور استیناف اولی بھی ہے فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** انگریزی
پڑھنا اور پڑہانا درست ہے یا نہیں **الجواب** انگریزی زبان سیکھنا درست ہے

بشرطیکہ کوئی معصیت کا مرتکب نہو اور نقصان دین میں اوس سننے سے نہ آوے فقط
سوال آریہ سماج کا لیکچر سننا اوس موقع پر کہ سڑک پر ہو رہا ہو ایک کھلے
مکان میں کھڑا ہو جاوے تو گناہ تو نہین ہے الجواب آریہ کے وعظ کو سننے
کا احتمال فساد دین کا ہے مگر جو عالم ہے اور رد کرے تو کھڑا ہونا جائز ہے ورنہ منع فقط
واللہ تعالے اعلم بندہ رشید احمد گنگوہی سوال بازار میں ایک عورت آرہی ہے
یک بیک اوس پر نگاہ جا پڑے تو گناہ تو نہین ہے الجواب فوراً نگاہ کو روک
لیوے تو گناہ نہین اگر دوبارہ قصداً دیکھے گا تو گناہ ہے فقط سوال مکان رہن
لیکر اوسمین رہنا یا کرایہ کو دینا جائز ہے یا نہین الجواب مکان رہن مین رہنا
حرام ہے فقط سوال ہزار بار گناہ صغیرہ وکبیرہ کئے اور ہزاروں بار توبہ کی ہے
اور پھر قصد تھا کہ اب گناہ نکرونگا مگر پھر شیطان نے کرا دیا اب پھر دل سے توبہ
کرتا ہے تو قبول ہوگی یا نہین الجواب توبہ جب خالص دل سے کرے گا قبول ہوگی
خواہ کتنی ہی بار ٹوٹ گئی ہو فقط سوال بروقت نکاح چھوارے لٹانا جائز ہے یا نہین
الجواب چھوارے لٹانے وقت نکاح کے مباح ہین مگر اسوقت مین نہ چاہیے
کہ تکلیف ہوتی ہے حاضرین کو فقط سوال سر کے بالون مین بوجہ گرمی کے پان
کھلوانا جائز ہے یا نہین اسواسطے کہ بالون مین گرمی معلوم ہوتی ہے اون کے
کھلوانے سے گرمی نکل جاتی ہے الجواب سارے سر کے بال منڈا دے
یا سارے سر کے رکھے بعض کا رکھنا اور بعض کا منڈانا منع ہے فقط واللہ
تعالے اعلم کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ

رشید احمد ۱۳۰۱

سوال استعانت از اہل قبور خواہ قبور انبیاء علیہم السلام یا اولیاء کرام ہون سنت

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم و قرون مشہود لہا بالخیر میں صحابہ تابعین ائمہ مجتہدین سے
ثابت ہے یا نہیں در صورت عدم ثبوت بدعت و ممنوع بموجب روایات ذیل ہوگی یا نہ
اگر نہیں تو ثبوت جواز کیا ہے اور در صورت اختلاف بدعت و جواز اولیٰ کیا ہے۔

صحیح بخاری میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے "اللہم انا کنا نتوسل بنبیک ونحن
الآن نتوسل بعم نبیک" اور امام ابن قیم اغاثہ میں روایت فرماتے ہیں "ثنا علی بن
حسین انہ رأی رجلا یجیٔ الی فرجۃ کانت عند قبر النبی صلی اللہ علیہ وسلم فیدخل فیہا
فیدعو فنہاہ وقال الا احدثکم حدیثا سمعتہ من ابی عن جدی عن رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم قال لا تتخذوا قبری عیدا ولا بیوتکم قبورا فان تسلیمکم یبلغنی اینما کنتم" و ایضا
ولقد جرد السلف الصالح التوحید وحموا جانبہ حتی کان احدہم اذا سلم علی النبی صلی
اللہ علیہ وآلہ وسلم ثم اراد الدعاء استقبل القبلۃ وجعل ظہرہ الی جدار القبر ثم دعا وقال
سلمۃ بن وردان رأیت انس بن مالک یسلم علی النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
ثم یسند ظہرہ الی جدار القبر ثم یدعو ونص علی ذلک الائمۃ الاربعۃ انہ یستقبل
القبلۃ وقت الدعاء حتی لا یدعو عند القبر وایضا وکیف یکون دعاء الموتی والدعاء
عند قبورہم والاستشفاع بہم شرعا وعملا صالحا وتصرف عنہ القرون الثلثۃ"
المفضلۃ بنص الرسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ثم یفوز بہ الخلوف الذین یقولون
ما لا یفعلون ویفعلون ما لا یؤمرون" وایضا "وکذلک التابعون کان عندہم من قبور
اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بالامصار عدد کثیر فما استغاثوا بقبر احد
منہم ولا دعوہ ولا دعوا بہ ولا دعوا عندہ ولا استشفعوا بہ ولو کان ذلک منہم لنقل فیکون
ذلک فضلا حرمہ خیر القرون وجہلوہ وظفر بہ الخلوف وعلموہ" اور قاضی ثناء اللہ صاحب

علیہ الرحمۃ فرماتے ہین و دعا آنہا خواستن حرام ست **الجواب** اس مسئلہ کی پہلے تحریرات ہو چکی ہین کہ مایۃ مسائل اور اربعین مسائل مولانا محمد اسحق مرحوم دہلوی کی دیکھے چونکہ اب بندہ سے سوال کیا گیا ہے تو جواب مختصر لکھنا ضرور ہوا استعانہ کے تین معنی ہین ایک یہ کہ حق تعالے سے دعا کرے کہ بحرمۃ فلان میرا کام کردے یہ باتفاق جائز ہے خواہ عند القبر ہو خواہ دوسری جگہ اس مین کسی کو کلام نہین دوسرے یہ کہ صاحب قبر سے کہے کہ تم میرا کام کردو یہ شرک ہے خواہ قبر کے پاس کہے خواہ قبر سے دور کہے اور بعض روایات مین جو آیا ہے اعینونی عباد اللہ تو وہ فی الواقع کسی میت سے استعانہ نہین بلکہ عباد اللہ جو صحرا مین موجود ہوتے ہین اونسے طلب اعانۃ ہے کہ حق تعالے نے اونکو اس ہی کام کے واسطے وہان مقرر کیا ہے تو وہ اس باب سے نہین ہے اس سے حجۃ جواز پر لانا جہل بے معنی حدیث ہے تیسرے یہ کہ قبر کے پاس جا کر کہے کہ اے فلان تم میرے واسطے دعا کرو کہ حق تعالے میرا کام کردیوے اس مین اختلاف علماء کا ہے مجوز سماع موتے اسکے جواز کے مقر ہین اور مانعین سماع منع کرتے ہین سو اسکا فیصلہ اب کرنا محال ہے مگر انبیاء علیہم السلام کے سماع مین کسی کو خلاف نہین ہے اسی وجہ اونکو مستثنی کیا ہے اور دلیل جواز یہ ہے کہ فقہاء نے بعد سلام کے وقت زیارۃ قبر مبارک کے شفاعۃ مغفرۃ کا عرض کرنا لکھا ہے پس یہ جواز کے واسطے کافی ہے اور جس کو قاضی صاحب نے منع لکھا ہے وہ دوسری نوع کی استعانۃ ہے حق یہ ہے کہ یہ مسئلہ مخلوط ہو رہا ہے اور سماع موتے کا مسئلہ بھی صحابہ کے وقت سے مختلف فیہ ہے معہذا سلام کرنے کو کوئی منع نہین کرتا بہر حال یہ مسئلہ مختلفہ ہے اس مین بحث مناسب نہین فقط واللہ تعالے اعلم رشید احمد گنگوہی عفی عنہ

ف: حضرت مولانا شاہ عبد العزیز صاحب رحمۃ اللہ علیہ [illegible]

سوال۔ قبور کا پختہ بنانا اور اوپر عمارات وقبہ و روشنی وفرش فروش وغیرہ جو کچھ کہ لوگ کرتے ہین قابل بیان نہین حالانکہ امور مذکورہ کے منع شد ہین احادیث صحیحہ وارد ہین اور فاعلین پر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالے کی لعنت فرمائی ہے گر پھر لوگ تکذیب احادیث کرکے اپنے فعل کی حجت پر قبور انبیاء علیہم السلام بالخصوص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم واولیاء کرام صحابہ وائمہ مجتہدین کو پیش کرتے ہین اور منع احادیث وسنت کو منکر انبیاء واولیا کہتے ہین اور درپے ایذارسانی ہوتے ہین اور کہتے ہین کہ حرمین اور عرب مین جاکر خلاف شرع انکو نہین کہتے کیا قرآن احادیث وہان پر نہین ہے لہذا عرض ہے کہ عرب وحرمین مین اگر علما امور مذکورہ کا منع ہونا بیان نکرین تو یہ کیا حجت جواز ہوسکتا ہے الجواب ہرگاہ کہ احادیث مین ممانعت ان امور کی وارد ہے پھر کسی کے فعل سے وہ جائز نہین ہوسکتے اور اعتبار قرآن و حدیث واقوال مجتہدین کا ہے نہ افعال خلاف شرع کا اگر عرب مین اور حرمین مین امور غیر شرعیہ خلاف کتاب وسنت رائج ہوگئے تو جواز اونکا نہین ہوسکتا اور جو وہان ان بدعات کو کوئی منع نکرسکے تو یہ حجہ جواز کی نہین ہوسکتی اسپر سکوت کی کوئی وجہ نہین کتاب سنۃ سے رد کرنا چاہئے فقط واللہ تعالے اعلم سوال صلوۃ جنازہ وسجدۂ تلاوۃ وغیرہ طلوع واستوا وغروب شمس مین درست ہے یا نہین درصورت عدم جواز اگر پڑھ لیوے تو ادا ہوگا یا نہین الجواب عین طلوع واستوا وغروب مین نماز جنازہ سجدۂ تلاوۃ کروہ تحریمہ ہے معہذا اس وقت مین اگر پڑھ دیوے تو ادا ہوجاتا ہے اور ذمہ سے سقوط ہوجاتا ہے بشرطیکہ اسی وقت تلاوۃ آیۃ کی ہوئی اور جنازہ حاضر ہوا اور جو پہلے وقت مکروہ سے سجدہ کی آیۃ پڑھے اور جنازہ آیا

مکروہ وقت مین ادا کیا تو ادا نہین ہوتا دوبارہ پڑھنا چاہیئے فقط کذا فی کتب الفقہ واللہ تعالے اعلم **سوال** چور و دیگر ظالم وغیرہ اگر کسی کو مار ڈالین تو مظلوم شہید ہوگا یا نہین اور اگر مظلوم کے ہاتھ سے چور وغیرہ مارے گئے تو یہ گنہگار ہوگا **الجواب** چور اور ظالم اگر مظلوم کے ہاتھ سے مر گئے تو شہید نہین ہوتے بلکہ فاسق مرتے ہین اور مظلوم مارا گیا تو شہید ہوا فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** زید کہتا ہے کہ مصائب مین صبر اور راحت و خوشی مین شکر کرنا چاہیئے کہ اسکا امر قرآن و حدیث مین وارد ہے اور عمرو کہتا ہے کہ نہین بلکہ مصائب امراض وغیرہ مین شکر کرنا چاہیئے یہ حصہ انبیاء علیہم السلام کو عطا ہوا تھا یہ نعمت ورثہ انبیاء علیہ السلام کی حرمت ہوئی ہے اور راحت و عیش مین صبر کرنا چاہیئے کہ یہ عیش دنیا کا کفارون کا حصہ ہے لہذا قول کسکا صحیح ہے **الجواب** تکالیف مین صبر کرنا اور نعمت پر شکر کرنا چاہیئے اور تکالیف پر راضی ہونا اعلے درجہ کے اولیاء کی شان ہے جو اپنے ارادہ سے فنا ہو رہے ہین وہ دوسری شان ہے اور صبر و شکر بلا و نعمت پر دوسری شان ہے فقط واللہ تعالے اعلم اسمین دونون قول بجاے خود صحیح ہین اور علے الاطلاق سب افراد مین دونون بجا ہین فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** کتب اصول مین قاعدہ مقرر ہے کہ حکم مطلق کو مقید کرنا اور مقید کو مطلق کرنا اپنی راے سے تعدی حدود اللہ اور حرام ہے اسی کو بدعت بھی کہتے ہین مثلاً مجلس مولود کہ اہل بدعت نے مطلق ذکر اللہ تعالے خواہ امر و نہی و دیگر سیر و حالات ہون مقید کرکے علیحدہ ایک مجلس ٹھیرالی ہے اسم اسمی لہذا بدعت و حرام ہوئی یا قیام مجلس مولود مین کہ مطلق ذکر اللہ تعالے و ذکر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی مندوب ہے۔ مگر خاص ذکر مولود ہی پر مقید کرنا

بدعت ہو گیا یا ایصال ثواب الے المیت کہ مطلق تھا بلا تعئین و تخصیص کے کہ سب
جا ہو کر و اہل بدعۃ نے اوسکو مقید بقیود کر لیا ہے یہ تعدی حدود اللہ اور بدعت
ہے علی ہٰذا التقلید مجتہدین مسائل اجتہادیہ مین کہ حکم شارع علیہ السلام مطلق ہے جا ہے
جس فرد ماموربہ پر بالتعئین عمل کرے جس اہل ذکر مجتہدین سے چاہے دریافت کرکر
کوئی قید شارع نے مقرر نہیں فرمائی جو مقید کر لیا جاے البتہ نوع واحد پر عمل بوجہ
سہولت و اصلاح عوام بلا لزوم عقیدہ وجوب مضائقہ نہیں کہ یہ مطلق ہی ہے
گر وجوب مقرر کرنا تعدی حدود اللہ ہو کر حرام ہو گا اور صرف مصلحتاً عمل کرنے کو
وجوب کا عقیدہ کر لینا تغیر حکم شرع ہے اور مثلاً جو لوگ جہال مجتہدین کو برا کہیں
وہ خود فاسق ہین مگر حکم شرع کو اونکی وجہ سے مقید کرنا داخل تعدی حدود اللہ
ہو گا ورنہ لازم ہو گا کہ جو جہال محدثین و حدیث کی توہین کرین اونکی وجہ سے
وجوب شخصی کو غیر شخصی کہ دیا جاوے مگر ایسا نہیں لہذا شخصی غیر شخصی کہ دونوں
مامور اور داخل حکم مطلق ہین برابر جانئے اور کسی مصلحت سے ایک پر ہمیشہ عمل کرنے کو
مناسب مندوب جانئے اور عقیدہ وجوب و ضروری کا نہ رکھے تو وہ معصیب ہے
یا نہیں **الجواب** تقلید شخصی اور غیر شخصی دونون مامور من اللہ تعالے ہین
جسپر عمل کرے عہدۂ امتثال سے فارغ ہو جاتا ہے در اصل یہ مسئلہ درست ہے
اور جو ایک فرد پر عمل کرے اور دوسری پر عمل کرے اس مین در اصل کوئی عیب
نہ تھا اور بوجہ مصلحت ایک پر عمل کرنا درست ہے پس فی الواقع اصل یہی ہے لہذا
جو تقلید شخصی کو شرک کہتے ہین وہ بھی گنہگار ہین کہ مامور من اللہ تعالے کو حرام کہتے
ہین اور جو بدون کسی حکم شرع کے غیر شخصی کو حرام کہتا ہے وہ بھی گنہگار ہے کہ مامور کو

حرام بتاتا ہی دونون ایک درجہ کے ہین اصل ہین اور سائل خود اقرار کرتا ہے کہ مطلق شرعی کو اپنی رائے سے مقید کرنا بدعۃ ہے یہ قول اوسکا صحیح ہے مگر حکم شرع سے خواہ اشارۃً ہو یا صراحۃً اگر مقید کرے تو درست ہے پس اب سنو کہ تقلید شخصی کا مصلحۃ ہونا اور عوام کا اس مین انتظام رہنا اور فساد وفتنہ کا رفع ہونا اسمین ظاہر ہی اور خود سائل بھی مصلحۃ ہونے کا اقرار کرتا ہی لہذا یہ استحسان اور عدم وجوب اوسی وقت تک ہے کہ کچھ فساد نہو اور تقلید غیر شخصی مین وہ فساد وفتنہ ہو کہ تقلید شخصی کو شرک اور ائمہ کو سب وشتم اور اپنی رائے فاسد سے رد نصوص ہونے لگے جیسا کہ اب مشاہد ہو رہا ہے تو اوسوقت ایسے لوگون کے واسطے غیر شخصی حرام اور شخصی واجب ہوجاتی ہے اور یہ حرمۃ اور وجوب لغیرہ کہلاتا ہی کہ دراصل جائز ومباح تھا کسی عارض کی وجہ سے حرام اور واجب ہو گیا تو اس سبب فساد عوام کی وجہ سے کہ ہر ایک مجتہد ہو کر خرابی دین مین پیدا کرتا ہے خود مولوی محمد حسین بٹالوی ایسے مجتہدین جہلا کو فاسق لکھتے مین پس اس رفع فساد کے واسطے شخصی کا واجب ہونا اور غیر شخصی کا ایسے جہلا کے واسطے حرام ہونا اور عوام کو اس سے بند کرنا واجب ہوا اور اسکی نظیر شرع مین موجود ہے لہذا یہ تقلید مطلق کی نص سے کی گئی ہے نہ بالرائے دیکھو کہ جناب فخر عالم علیہ السلام نے قرآن کا پڑھنا ہفت زبان عرب مین حق تعالے سے جائز کرایا اور علے سبیل البدل کسی لغۃ مین پڑھو جائز ہوا اور اس وسعۃ کو آپنے علیہ السلام بڑی مشقۃ وسعی سے حلال کرایا اور حق تعالے نے اجازۃ فرمائی مگر جب اس اختلاف لغات کے سبب باہم نزاع ہوئی اور اندیشہ زیادہ نزاع کا ہوا تو باجماعۃ صحابہ قرآن شریف کو ایک لغۃ قریش مین کر دیا گیا اور سب لغات جبراً موقوف کر دئے گئے کہ جملہ دیگر

نفات کے مصاحف جلادے اور حبر اکتبین لیے گئے دیکھو یہان مطلق کو مقید کیا
گر بوجہ فساد امت کے اب اجبکہ تقلید غیر شخصی کرنے مین فساد ظاہر ہے اسمین
کسی کو بشرط انصاف انکار نہوگا تو اگر واجب تقلید شخصی کو کہا جاوے اور غیر شخصی کو
منع کیا جاوے تو یہ بالراے نہین بلکہ بحکم نص شارع علیہ السلام کے ہے کہ رفع
فساد واجب ہر خاص عام پر ہے الحاصل جو کچھ سائل نے لکھا وہ درست ہے مگر یہ اعراد قیت
تک ہے کہ فساد نہو اور خواص کے واسطے ہے نہ عوام کے واسطے اور ایسی حالت موجودہ مین
جو بچشم خود مشاہدہ ہو رہا ہے وجوب تقلید شخصی کا بالراے نہین بلکہ بالنصوص ہے فقط
واللہ تعالے اعلم **سوال** صلوۃ عصر اگر ایک مثل پر پڑہ لیجاوے تو ہو جاویگی
یا قابل اعادہ ہوگی **الجواب** ایک مثل کا مذہب قوی ہے لہذا اگر ایک مثل پر
عصر پڑہے تو ادا ہو جاتی ہے اعادہ نکرے فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** اگر
حالت مرض و سفر وغیرہ مین جمع بین الصلوتین کر لیوے تو جائز ہے یا نہین کیونکہ
شدت مرض و سفر سخت کی تکالیف مین فوت ہونے کا اندیشہ قوی ہے اور اسکے
جواز پر حضرت مولانا شاہ ولی اللہ صاحب قدس سرہٗ کا مسلک بھی ہے کہ مصفی شرح
موطا مین فرماتے ہین مختار فقیر جواز ست وقت عذر و عدم تجویز بغیر عذر۔ اور مولانا
عبدالحی صاحب مرحوم بھی جواز کے قائل ہین مجموعہ فتاوی مین لہذا ایسے عذرات مینا
آپکے نزدیک بھی جواز ہے یا نہین **الجواب** یہ مسئلہ عمل کرنے مقلد کا دوسرے
امام کے مذہب پر ہے تو وقت ضرورۃ کے جائز ہے عامی کو کیا اوسکو سب کو حق
جاننا چاہیے اگر اپنے امام کے مذہب پر عمل کرنے مین دشواری ہو تو دوسرے
امام کے قول پر عمل کر لیوے اسقدر تنگی نہ اوٹھاوے کہ یہ موجب ضرر اور حرج دین کا

ہو جاتا ہے فقط یہی مذہب اپنے اساتذہ کا ہے جیسا اوستاد اساتذنا شاہ ولی اللہ رحمہ نے لکھا ہے فقط سوال بعد وفات رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم نے تشہد مین صیغہ خطاب السلام علیک ایہا النبی کی بجاے السلام علی النبی صیغہ غائب سے بدل لیا تھا چنانچہ صحیح بخاری مین حضرت عبد اللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے یہ مروی ہے اور فتح الباری و عینی وغیرہ شارح حدیث اور دیگر صحابہ رضی اللہ عنہم سے اسکی روایت فرماتے ہین لہذا جبکہ خود صحابہ رضی اللہ عنہم نے صیغہ تعلیم خطاب کو بدل دیا اور پسند نکیا تو معلوم ہوا کہ خطاب غائب کو یا نا جائز ہے یا اولے نہین بہرحال صلوۃ و سلام مین یا تشہد مین خطاب کا نہ کہنا افضل ہے جیسا کہ صحابہ کا معمول تہا یا نہین جیسا کہ معمول زمانہ ہے اگر نہین ہے تو وجہ کیا ہے

الجواب اگر کسیکا عقیدہ یہ ہے کہ علیہ الصلوۃ والسلام خود خطاب سلام کا سنتے ہین وہ کفر ہے خواہ السلام علیک کہے یا السلام علے النبی کہے اور جبکا عقیدہ یہ ہے کہ سلام صلوۃ آپ کو پہونچایا جاتا ہے ایک جماعۃ ملائکہ کی اس کام کے واسطے مقرر ہے جیسا احادیث مین آیا ہے تو دونون طرح پڑھنا مباح ہے پس بعد اس کے سنو کہ اگر ابن مسعود نے بعد وفات شریف کے صیغہ بدل دیا تو کوئی حرج نہین کسی مصلحۃ کو یہ کیا ہوگا اور جو اصل تعلیم کے موافق پڑھا جاوے جب بھی حرج نہین کہ مقصود حکایۃ ہے دیکھو کہ حیات فخر عالم علیہ السلام مین بھی لوگ دور دور اپنے بیوت مین اور مکہ اور بلاد بعیدہ مین خطاب کے لفظ سے پڑھتے تھے جیسا وہان خطاب درست تھا اب کیا وجہ ہے جو حرام ہو علم غیب نہ وہان تھا نہ یہان بلکہ آپکو وہان بھی ملائک پہونچاتے تھے اور اب بھی لہذا صیغہ کو خطاب سے بدلنا کوئی ضرور نہین اور اس مین

تقلید بعض صحابہ کی ضرور نہین ورنہ خود آپ علیہ الصلوۃ ارشاد فرماتے کہ بعد میرے انتقال کے خطاب مت کرنا بہرحال صیغہ خطاب رکھنا اولی ہے کہ اصل تعلیم اسی طرح ہے اور مراد بعض صحابہ کی کسی مصلحت کی وجہ سے تھی یا اجتہاد تھا یا استحساناً تھا نہ وجوباً اسی واسطے جملہ فقہاء ائمہ اربعہ کے متمذہب اس صیغہ کو نقل فرماتے ہین اور تبدیل صیغہ کی ضرورۃ نہین لکھتے فقط واللہ تعالیٰ اعلم **سوال** ایسی مسجدین کہ لوگ وہان بدعات و ممنوعات وغیرہ مثلاً تثویب بعد اذان کہتے ہون جانا اور نماز جماعت مین شریک ہونا چاہیئے یا نہین کیونکہ حضرت عبد اللہ ابن عمر و حضرت علی رضی اللہ عنہما ایک مسجد مین تثویب سنکر چلے آئے تھے اور فرمایا تھا کہ نکلو اس بدعتی کی مسجد سے چنانچہ ترمذی شریف اور فتح القدیر و بحر الرائق وغیرہ مین ہے روی عن مجاہد قال دخلت مع عبد اللہ ابن عمر مسجدا وقد اذن فیہ فثوب المؤذن فخرج عبد اللہ بن عمر رضی اللہ من المسجد وقال اخرج بنا من ہذا المبتدع اور فتح القدیر بحر الرائق عینی شرح کنز وغیرہ مین ہے روی ان علیا رضی اللہ عنہ رای مؤذنا یثوب فی العشاء فقال اخرجوا ہذا المبتدع من المسجد

**الجواب** یہ بدعۃ فی العمل تھی اگرچہ گناہ ہے اور ایسے شخص کے پیچھے نماز ولے نہین مگر چونکہ اوس زمانہ مین اتقی الناس بہت تھے اور جگہ جگہ ایسے شخص متقی کا اقتدا حاصل ہو سکتا تھا اور کوئی حرج نہ تھا تو آپ چلے آئے مگر اب یہ امر نہین تو ایسے جزوی امور پر تشدد مناسب نہین خود حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے حجاج کے پیچھے نماز پڑھی تھی جب مدینہ مین آیا تھا حالانکہ وہ فاسق تھا لہذا اب بھی ایسے نازک وقت مین ایسے جزوی امور پر ترک جماعۃ کرنا موجب زیادہ نزاع کا ہے اس پرہیز رکھے فقط واللہ تعالیٰ اعلم **سوال** رجوع امام صاحب مذہب ائمہ ثلاثہ

وصاحبین رحمہما اللہ ایک مثل ظہر ثابت ہے یا نہین **الجواب** رجوع امام صاحب کا
بندہ کو معلوم نہین بلکہ خود امام صاحب کی ایک روایۃ اس باب مین موجود ہے
اور یہی مذہب صاحبین کا ہے لہذا یہ مذہب قوی ہے مگر رجوع کی روایۃ بندہ
کو معلوم نہین لہذا اگر کوئی حنفی ایک مثل پر عمل کرے ملام نہین اگرچہ احوط عصر کا
بعد دو مثل کے اور ظہر کا قبل ایک مثل کے پڑھنا ہے فقط واللہ تعالے اعلم
**سوال** سفر السعادت مین درباب صوم رجب فرماتے ہین و رجب را روزہ داشتن
نہی فرمودہ وایضا و درباب روزہ رجب وفضل آن چیزے ثابت نشدہ بلکہ
کراہیت وارد شدہ عبارت مذکورہ سے مطلق رجب مین روزہ رکھنا منع و مکروہ
معلوم ہوتا ہے یہ ہی صحیح ہے یا مراد اس سے کوئی خاص روزہ ہے جس کو ہزاری
وغیرہ کہتے ہین **الجواب** رجب کا روزہ رکھنا مباح و جائز ہے مگر خصوصیۃ کسی
تاریخ کی کرنا یا اوس کو مسنون اور دیگر ایام سے افضل جاننا یا زیادہ موجب
ثواب جاننا اوس کو مکروہ و بدعۃ لکھتے ہین ورنہ جیسا تمام سال ہے رجب بھی
ایک ماہ ہے فقط واللہ تعالے اعلم اور ہزاری لکھی کچھ نہین اسی وجہ سے بدعۃ لکھا
ہے فقط از پانی پت نہم شعبان ۱۳۱۱ھ یوم شنبہ مشفق مہربان میان عزیزالدین
سلمہ از عبد الرحمن عفی عنہ بعد سلام مسنون واضح ہو کہ مین بیماری متعلقین اور
معالجہ چشم خود کی فکر مین چند ماہ سے تھا اسی وجہ سے خط و کتابت بند ہے اب بھی
مین پرہیز مین ہون جو مسئلہ سہل اور کم غور کا ہوتا ہے اوسکا جواب لکھتا ہون
اور زیادہ خط و کتابت نہین کر سکتا کیونکہ حکیم صاحب کی طرف سے کام کرنے کی
مناہی ہے تمہارے مسئلون کا جواب یہ ہے نماز پڑھنے مین گھنٹہ کا اعتبار نہین ہے

زوال شمس سایہ اصلی چھوڑ کر ایک مثل کے اندر اندر جمعہ یا ظہر پڑھ لینی چاہیے اور سوائے سایۂ اصلی کے ایک مثل کے بعد بروایت مفتی بہ وقت نماز عصر ہو جاتا ہے اور رجوع امام صاحب کا حال پھر پوچھنا عصر کی نماز بعد ایک مثل کے ہو جاتی ہے اعادہ کی حاجت نہیں ہمنے اوستادون سے یہی سُنا ہی کہ ہزارہ روزہ کی کچھ اصل نہیں اور سب نفل روزونکی برابر ہے فقط واللہ تعالے اعلم بالصواب العبد حبیب الرحمن بقلم عبد السلام غفر لہم شعبان ۱۳۱۳ھ یوم شنبہ از پانی پت عبد السلام عفی عنہ کا سلام مسنون

سوال ۱۴۹ حدیث اصحابی کالنجوم الخ کیا عند المحدثین موضوع ہے اگر نہیں ہی تو یہ کہنا کہ یہ حدیث جھوٹی بناوٹی ایک زٹل ہی اور بے دینی اور بد مذہبی ہے گستاخی نسبت حدیث اور گناہ ہے یا نہیں **الجواب** یہ حدیث موضوع نہیں اور اسکی تائید دوسری حدیث سے موجود ہی اختلاف امتی رحمۃ پس گستاخانہ کلام کرنا خود جزۂ حصہ بد دینی کا ہے اور بناوٹی کہنا گناہ نہیں زٹل کہنا اسکا اگر فسق ہو تو عجب نہیں کہ میاکی نسبت حدیث کے ہے فقط واللہ تعالے اعلم

سوال ۱۵۰ کتنی مقدار مسافت سفر مین نماز قصر کرنا چاہیے حسب احادیث صحیحہ **الجواب** چار برید جسکے سولہ سولہ میل کی تین منزل ہوتی ہین حدیث موطا امام مالک سے ثابت ہوتی ہے مگر مقدار میل کی مختلف ہے لہذا تین منزل جامع سب اقوال کو ہو جاتی ہے فقط واللہ تعالے اعلم

سوال ۱۵۱ فرسخ اور میل کی تحدید معتبر کیا ہے **الجواب** فرسخ تین میل کا اور میل چار ہزار قدم کا لکھتے ہین مگر یہ سب تقریبی امور ہین اصل میل اس مسافۃ کا نام ہے کہ نظر میل کرے اور یہ بھی مختلف ہی وقت اور محل اور راے کے اعتبار سے واللہ تعالے اعلم

سوال ۱۵۲ مکان وغیرہ ایسے لوگون کو کرایہ پر دینا کہ جو

شراب و دیگر محرمات اوس مین فروخت کرتے ہون یا خود افعال خلاف شرع ممنوعات اوس مین کرین یا کفار کہ وہ اوس مین بُت پرستی کرین منع اور داخل اعانت علی المعصیۃ ہوگا یا نہین **الجواب** ایسے کو کرایہ دینا مکان کا درست نہین حسب قول صاحبین کے اور امام صاحب کے قول سے جواز معلوم ہوتا ہے کہ مکان کرایہ دینا گناہ نہین گناہ بفعل اختیاری مستاجر کے ہے مگر فتوی اسپر ہے کہ نہ دیوے کہ اعانت گناہ کی ہے لا تعاونوا علی الاثم والعدوان فقط واللہ تعالیٰ اعلم **سوال** [۱۷] کیا تجارت غلہ کی عموماً حرام ہے زید کہتا ہے کہ عموماً حرام ہے کیونکہ احتکار ہے اور احتکار حرام ہے آیا قول زید صحیح ہے یا نہین **الجواب** احتکار کی حرمت اوس وقت ہے کہ عامہ کو ضرر ہونچاوے یا بدنیتی سے اپنے نفع کو عوام کے ضرر کا امیدوار ہو کر گرانی کا انتظار کرے فقط ورنہ درصورت دونون امر کے نہونے کے گناہ نہین فقط واللہ تعالیٰ اعلم **سوال** [۱۸] گردن کے بال منڈانا درست ہین یا نہین اور یہ سر مین شامل ہے یا الگ ہے اگر الگ ہے تو کس مقام سے اور داڑھی کا خط بنوانا جائز اور ثابت ہے یا نہین اور پنڈلی اور ران کے بالون کا مونڈنا درست ہے یا نہین **الجواب** گردن جدا عضو ہے اور سر جدا لہذا گردن کے بال منڈانا درست ہے سر کا خطرہ علیحدہ کان کی لو کے پیچھے معلوم ہوتا ہے اوس سے نیچے گردن ہے فقط ریش کا خط درست کرانا درست ہے اگر کسی کے بال رخسار پر بے موقع ہون اور نہ منڈانا اولےٰ ہے اور پنڈلی اور ران کے بال کا دور کرنا درست ہے کہ آپ علیہ السلام تمام بدن پر سوا سر چہرہ کے نورہ کرتے تھے فقط واللہ تعالیٰ اعلم **سوال** [۱۹] کتب مخبر مذہب و مبتدعین وغیرہ کی تجارت و طبع و اشاعت کرنا کہ اوس مین ابطال

مذہب حق اور تائید مذہب باطلہ ہوتی ہے منع ونا جائز ہے یا نہین **الجواب**
ایسی کتب کی تجارۃ حرام ہے کہ وہ خود معصیۃ کی اشاعت اور اسلام کی توہین ہے۔
فقط واللہ تعالےٰ اعلم **سوال** اشیا مسجد فرش وغیرہ بعد خراب ہوجانے یا تو ے
زائد ہونے کے دوسری مسجد مین صرف کرنا قیمتًا یا بلاقیمتًا جائز ہے یا نہین اور
تیل مسجد حجرہ مسجد مین جلانا جائز ہے یا نہین کیونکہ دینے والا کچھ تصریح حجرہ کی
نہین کرتا ہے **الجواب** فرش بوریہ وغیرہ مسجد کا جب مسجد مین اوسکی حاجۃ نرہے
یا ٹوٹ کر خراب بیکار ہو جاوے تو مالک کا ہو جاتا ہے مالک جسنے اول ڈالا تھا
تو وہ چاہے فروخت کر کے اس مسجد مین صرف کردیوے یا دوسری مسجد مین
دیدیوے خود کام مین لاوے اسپر فتوی بعض علما نے دیا ہے اور تیل مسجد کا
حجرہ مین جلانا درست نہین عام لوگون کی نیۃ مسجد مین جلانے کی خاصۃ ہوتی ہے
اگر دینے والا تصریح حجرہ مین جلانے کی کردیوے تو درست ہے ورنہ در اصل عرفًا
خاص مسجد مین دینا غرض ہوتا ہے فقط واللہ تعالےٰ اعلم **سوال**[۱۲۱] نکاح باین شرط
کہ بعد ایک ماہ کے طلاق دیدونگا خواہ اس لفظ کو عقد مین لایا ہو یا دل مین رکھا
ہو یا نا کحہ نا کیسے اور سے کہا ہو نا جائز ہے یا نہین **الجواب** نکاح بشرط طلاق بعد
یکماہ تو بحکم متعہ کے حرام ہے اگر زبان سے یہ شرط کیجاوے اور جو دل مین ارادہ
ہے عقد مین ذکر نہین ہوا تو نکاح صحیح ہے کہ عقود مین اعتبار الفاظ کا ہوتا ہے فقط
واللہ تعالےٰ اعلم **سوال** کوڑئین و مروج پیسہ ثمن مین داخل ہین یا نہین اور
سلم انمین جائز ہے یا نہین **الجواب** خر مہرہ اور فلوس نقود مین داخل نہین
عند الشیخین رحمہما اسکی سلم بھی درست ہے مگر امام محمد رحمہ فلوس کو نقد فرماتے ہین اور

اورسلم کو اسمین ناجائز کہتے ہین اگرچہ یہ سلم حسب مذہب شیخین درست ہی مگر موجب
تہمۃ کا اورعوام کے نزدیک سبب طعن کا ہی تواحتیاط چاہیئے فقط **سوال**[۲۳] بھنگی مسلمان
کہ جسکا پیشہ پاخانہ اوٹھانے اوراوسکی بیع ہی ہوتی ہی اوسکے یہان کا کھانا اوراوسکا مال
تعمیر مساجد مین صرف کرنا منع ہے یا نہین **الجواب** پاخانہ اوٹھانے کی اجرت مباح ہے
وہ مال بھی حلال ہی اگرکوئی فساد عقد مین نہو لہذا تعمیر مساجد مین صرف کرنا بھی درست ہی اوسکی
اجرۃ صفائی مکان کی ہی پاخانہ کی قیمت نہین جو شبہ کراہتہ کا ہو فقط واللہ تعالی اعلم
**سوال**[۲۴] اجرت پرختم کلام اللہ شریف کرانا ایسے لوگون سے جنھون نے محض اپنی روزی
اسکو ہی ٹہیرالیا ہے ناجائز ہے یا نہین **الجواب** قرآن کے پڑھانے کی اجرۃ کے
جواز پر توفتوی متاخرین کا ہے سواسمین کیا تکرار ہی مگر ایصال ثواب کرنے کو پڑھکر اجرۃ
لینا حرام ہے کہ اجرت علے الطاعۃ ہے تعلیم کی اجرۃ توضرورۃ جائز کی گئی ہے ایصال
ثواب مین نہ ضرورۃ ہی نہ کوئی حرج دنیا و دین کا متصورہی فقط واللہ تعالے اعلم
**سوال**[۲۵] جماعت کے اوقات معینہ کے قبل اگر کچھ لوگ جماعت کرلین خواہ معینہ جماعت
کے یہ لوگ ہون خواہ باہر کے توانکی جماعۃ ہوگی یا معینہ اوقات والون کی **الجواب**
مسجد محلہ مین حق امام ومؤذن واہل محلہ کا ہی اورجماعۃ کرنا اونکو ہی لایق ہے لہذا اگر
دوسرے لوگ جماعۃ کرین گے تو ثواب جماعۃ کا نہوگا اورجماعۃ اولے اہل محلہ کی ہوگی
اگر انکو جلدی ہے تو دوسری جگہ جاکر جماعۃ کرلیوین فقط واللہ تعالے اعلم اور اگر یہ
بھی اس ہی محلہ کے ہین اورچند آدمی ہین جب بھی یہی حکم ہے فقط **سوال**[۲۶] اگر تنہا نوافل
وغیرہ مین رفع یدین محض بخلوص نیت اتباع ومحبت کے کرلیا کرے کہ یہ سنت رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم احادیث صحیحہ کثیرہ متواترہ وعمل صحابہ ومحدثین ومجتہدین وبعض احناف رحمہما اللہ تعالے

سے ثابت ہے تو ایسی صورت مین اجازت ہوسکتی ہے یا نہین الجواب مقلد حنفی کے نزدیک باتباع اپنے امام کے یہ فعل نکرنا چاہیئے کہ اونکے نزدیک اس مین احتمال نسخ ہے اور منسوخ پر عمل درست نہین ہوتا مثلاً رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے انگشتری سونے کی اور حریر پہنکر منسوخ فرمادیا اب کوئی باتباع حدیث اس عمل کو کرے تو کب حلال ہوگا پس ایسا ہی اس فعل پر عمل کرنا حنفی کو نہین چاہیئے البتہ اگر محقق عالم ہے اور استحباب اس فعل کا جزم مثل قول امام شافعی علیہ الرحمۃ کے ہو تو اگر کرلیوے تو مضائقہ نہین مگر اتباع حدیث کی بہت سے امور مین اس فعل مشتبہ کے کرنے مین کیا بڑا ثواب امید کیا جاتا ہی جو انجام اسکا فساد ہو اور بفعل مستحب ترک واجبات کرنا پڑے اور تواتر سے اسکا ثبوت اولا محل کلام ہی ثانیا متواتر قفل بھی تو منسوخ ہوجاتا ہی نفس تواتر سے جواز عمل نہین ہوجاتا بہرحال صحابہ مین یہ مسئلہ مختلف ہوچکا ہی۔ عدم رفع بھی بہت صحابہ کا مذہب ہے لہذا غیر رافع بھی متبع حدیث وصحابہ کا ہی فقط واللہ تعالے اعلم سوال ؎ رفع سبابہ مین عقد شروع قعود وتشہد سے اور رفع وقت شہادت کے سنت صحیحہ سے ثابت ہی یا نہین باوجود ثبوت اسکے عامل کو برا جاننا اور لامذہب کہنا کیسا ہی اور یہ مذہب حنفیہ مین بھی ثابت ہی یا نہین الجواب عمل رفع سبابہ کا تشہد مین سنتہ ہی اسکے عامل کو برا جاننا زبون امر ہے تعالی اوس کو ہدایۃ فرماوے اور حنفیہ بھی اسکی سنیتہ کے مقر ہین اسپر لامذہب کہنا سخت نازیبا ہے فقط سوال ؎ سورۂ فاتحہ صلوۃ جنازہ مین پڑھی یا نہین اور اگر تکبیر آخرین مین بھی بجائے دعا پڑھ لے تو جائز ہے یا نہین الجواب یہ مسئلہ مختلفہ ہی امام صاحب حدیث سے ممانعۃ قرأۃ قرآن کی نماز جنازہ مین ثابت کرتے ہین اگر دعا کی طرح پڑھے

درست ہے توجب نہی اور جواز دونون حدیث سے ثابت ہین اور مسئلہ مختلفہ تو ایسے فعل کو کرنا کیا ضروری ایسے افعال کرکے لامذہب مشہور ہونا ہوتا ہی اتقوا مواضع التہم خود حکم شارع علیہ السلام کا ہے مستحب مختلفہ کو ادا کرکے فساد برپا کرنا کسی کے نزدیک جائز نہین فقط واللہ تعالےٰ اعلم ۲۹ **سوال** صلوۃ جنازہ اگر بسبب عذر مطر وغیرہ مسجد مین پڑھ لیجاہے تو درست ہی یا نہین **الجواب** عذر کے سبب کہ جگہ بسبب مطر کے نہو اگر پڑھ لیوے تو مضائقہ نہین ورنہ یہ بھی مسئلہ مختلفہ ہے اسکو کرکے محل طعن بننا لایق نہین فقط واللہ تعالےٰ اعلم ۳۰ **سوال** اگر قضا رچند صوم رمضان کے سبب کفارات ہون خواہ دو رمضان کے جمع ہون تو کفارہ ایک ہی کافی ہوگا یا ہر ایک صوم کا علیحدہ اور اگر طالب علمی مین کفارہ نکر سکے تو بعد فراغ علم درست ہی یا نہین **الجواب** کفارات مین تداخل ہوجاتا ہی اگر دس روزہ رمضان کے خواہ ایک ماہ خواہ چند سال کے جمع ہون تو ایک کفارہ کافی ہے اور اگر بعد فراغ طالب علمی کے کفارہ دیوے تو بھی درست ہی مگر جب تک طاقت صوم کی ہے اطعام جائز نہوگا فقط واللہ تعالےٰ اعلم ۳۱ **سوال** بعد تکبیر فرض فجر کے شریک جماعت ہوجاوے یا سنت پڑھکر درصورت پڑھنے کے کس جگہ خارج وغائب مسجد یا داخل مسجد اور درصورت شریک جماعت ہوجانے کے بعد فرض کے سنت پڑھے یا نہین **الجواب** اگر جگہ سنت پڑھنے کی پردہ مین نہین تو شریک فرض کی جماعت کا ہوجاوے شرط ادا سنۃ کی ایسی حالت مین یہ ہی کہ پردہ سے پڑھے اور ایک رکعت امام کے ساتھ پالیوے اور جماعت کے روبرو کھڑے ہوکر پڑھنا سخت معصیت ہی اور جب یہ سنت رہ گئی تو بعد فرض کے کہین بھی نہ پڑھے بلکہ اگر پڑھنا چاہے تو بعد طلوع شمس کے پڑھے کہ نفل ہوجاوینگے

بعد فرض فجر کے نفل کو مطلقًا منع حدیث مین فرمایا ہے یہ مسئلہ بھی مختلفہ ہے فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** مال حرام مثلا بذریعہ سود و زنا ولہو تماشا ڈہول تاشا و تجارت ممنوعات شراب وتصویر وغیرہ سے حاصل کیا ہو ایسے مال کے عوض بیع کرنا اور مشتری کو اوس مال کا لینا حرام ہے یا حلال **الجواب** جسکا مال حرام ہے اوسکے ہاتھ اگر حلال اپنا مال بیع کرے گا تو ثمن حرام ہی رہے گا حلال نہین ہوجاویگا حرام شی ہر جگہ حرام ہی رہتی ہے البتہ مالک کے پاس اگر پہونچ جاوے تو حلال ہوجاویگی کہ وہان اول بھی حلال تھی پہر وہان جاکر بھی حلال ہوجاوے گی کہ وجہ حرمت کی رفع ہوگئی ورنہ جہانتک وہ پہونچے گی حرام ہی رہے گی جب تک مزیل حرمت اوسکا نہ ہوجاوے فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** بال سر کے گردن کے نیچے لٹکا لینا جسکو کاکلین بھی کہتے ہین جائز ہے یا نہین اور کاکلون کو جو فعل یہود اور منع حدیث مین فرمایا ہے اسکے کیا معنی ہین اور بال کانون سے نیچے رکھنا جو سنت سے ثابت ہین اسکے کیا معنی ہین اور کاکل بمعنی فعل یہود اور مشابہت عورات سے ہین یا نہین **الجواب** بال سر کے جہانتک چاہے بڑھالیوے درست ہین مگر بعض سر کا مُنڈانا اور بعض کا رکھنا مشابہۃ یہود ہے یہ مکروہ ہے اور تمام سر کے بال بڑھانا نہ یہ کاکل ہے اور نہ یہ ممنوع ہے فقط واللہ تعالے اعلم کاکل بمعنی حلق بعض و ترک بعض فعل یہود کا اور منع ہے اور بال بڑھانا جو سنۃ سے ثابت ہے وہ منع نہین اونکو کاکل کہنا اصطلاح جدیدہ ہے اور مشابہۃ عورتون کی جب ہوویگی کہ عورتون کی طرح چوٹی گوندہے ورنہ کوئی مشابہۃ نہین نہ کراہۃ فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** جو لوگ کہ حضرت مولانا محمد اسمعیل شہید علیہ الرحمۃ کو غیر مقلد کہتے ہین کہ مجتہدین رحمہما اللہ کی تقلید نہین

کرتے تھے آپکے نزدیک یہ قول صحیح ہے یا نہین اور مولانا صاحب مرحوم کی تالیفات
سے اس امر کی تصریح ہوسکتی ہے یا نہین **الجواب** بندہ نے جو کچھ سُنا ہے
مولانا مرحوم کا حال وہ یہ ہے کہ جب تک حدیث صحیح غیر منسوخ ملی اوسپر عمل کرتے
تھے اگر نہ ملتی تو امام ابوحنیفہ رحمہ کی تقلید کرتے تھے واللہ تعالے اعلم اور بندہ نے
اونکی زیارت نہین کی جو مشاہدہ اپنا لکھون اور اونکی تصانیف سے بھی غالبا
یہی نکلے گا واللہ تعالے اعلم ۳۵ **سوال** اگر بوجہ نملنے پانی یا مٹی کے وضو و تیمم نکر
تو نماز کس طور پر پڑہنی چاہیئے یا قضا کرلیوے **الجواب** اگر ایسا موقع ہو جاوے
تو وہان تشبہ بالمصلین کرے اور نماز کو قضا کرلیوے یہ مذہب امام صاحب
علیہ الرحمۃ کا ہے فقط واللہ تعالے اعلم ۳۶ **سوال** چیتے وغیرہ سباع جانورون کے
چمڑون پر بیٹھنے اور سوار ہونے سے جو احادیث کثیرہ مین ممانعت فرمائی گئی ہے چنانچہ
ترمذی شریف مین ہے ان النبی صلے اللہ علیہ سلم نہی عن جلود السباع ان تفترش انتہی
اور ابو داؤد مین ہے ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نہی عن لبس جلود السباع
والرکوب علیہا اور نسائی مین ہے نہی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم میاثر النمور و نہی
عن جلود السباع انتہی ان احادیث کا مطلب کیا ہے کیونکہ بالعموم عوام و خواص اسکو
مصلی بناتے ہین و دیگر ضروریات بستر فرش وغیرہ مین استعمال کرتے ہین بالخصوص
اہل علم و فضل اور کوئی کراہت تک بھی نہین خیال کرتا لہذا وجہ عدم کراہت درصورت
جواز استعمال کیا ہے **الجواب** استعمال غیر مدبوغ جلد سباع کا تو حرام ہے
اور لبعد دباغت کے استعمال اوسکا مکروہ تنزیہی ہے بوجہ عادت متکبرین کے اور اثر
بد جانور کی اور استعمال اونکا ترک اولے جائز ہے حرام نہین فقط واللہ تعالیٰ اعلم

**سوال** مساجد کے بلند کرنے اور زیب زینت و نقش و نگار طلائی و نقرئی وغیرہ جو کچھ عوام کرتے ہیں احادیث صحیحہ کثیرہ میں اسکی ممانعت وارد ہے اور فعل یہود سے مشابہت دی گئی ہے چنانچہ ابو داؤد میں ہے ما امرت بتشیید المساجد قال ابن عباس لتزخرفنہا کما زخرفت الیہود والنصاریٰ لہذا حسب احادیث امور مذکورہ ممنوع و حرام ہونگے جبر اگر جواز یا استحباب جیسا کہ معمول زمانہ ہے اگر ہو تو ارقام فرماوین **الجواب** فخر و ریا مساجد کا اونچا کرنا حرام ہے اور جو شوکت و ابہت اسلام کے واسطے کرے مباح ہے جیسا حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ نے کیا کسی صحابی نے اوپر انکار و رد نفرمایا اگرچہ آثار سابق کی بنا کو مستحسن جانتے تھے یہی دلیل جواز کی ہے فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

**سوال** یہ مضمون شعر ع محمد سر قدرت ہے کوی رمز اسکی کیا جانے ٭ شریعت میں تو بندے حقیقت میں خدا جانے ٭ محمد کو خدا جانے خدا کو مصطفےٰ جانے ٭ کوئی سمجھے تو کیا سمجھے کوئی جانے تو کیا جانے ٭ خدا و مصطفےٰ کے کنہ میں ادراک عاجز ہے ٭ محمد کو خدا جانے خدا کو مصطفےٰ جانے ٭ وہی ہے ایک دریا اوسکی موجیں دو عالم میں ٭ غریق قلزم عرفان ہو تو جب یہ ماجرا جانے ٭ احد نے صورت احمد میں اپنا جلوہ دکھلایا ٭ بھلا بغیر سطح کوئی اوسکا مرتبہ جانے ٭ چاند بدلی میں چھپا تھا مجھے معلوم نہ تھا ٭ شکل انسان میں خدا تھا مجھے معلوم نہ تھا ٭ اسمیں الوہیت و رسالت میں فرق نہیں جانتے اور یہ ظاہر کفر ہے لہذا انکا پڑھنا بالخصوص مجمع عوام میں اور نیز عقیدہ کرنا کیسا ہے کفر ہے یا فسق ناجائز ہے اور در صورت جواز مطلب کیا ہے فقط **الجواب** ان اشعار کے معانی اگرچہ بتاویل درست و صحیح ہو سکتے ہیں مگر چونکہ بظاہر موہم شرک ہیں اس لئے عوام کے روبرو تو انکا پڑھنا موجب فتنہ کا ہے اس سے حذر کرنا چاہیئے اور پڑھنے والے

انکے مجالس عوام مین گنہ گار ہوتے ہین لہذا پرہیز انکا حرام ہے فقط واللہ تعالی اعلم
**سوال** [۳۹] اگر قرض باوجود قصد و فکر و کوشش کے بوجہ افلاس ادا نہو سکے اور انتقال
کر جاوے تو اوسپر حق العباد رہے گا یا بوجہ مجبوری ماخوذ نہوگا **الجواب** ایسی حالت
مین اوسکے ورثہ کو دین اوسکا دیوے کہ وہ وارث مالک ہو گئے ہین اور جو دینے
کی طاقت نہ ہوئی اور عزم دینے کا رکھتا ہے تو خدا تعالے چاہے معاف کرا دیوے
یا اعمال اوس کے دلا دیویگا اوسکی مشیۃ مین ہے خالص نیۃ ولے کے واسطے معافی کا حکم
حدیث سے معلوم ہوتا ہے فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** [۴۰] اکثر ادویات انگریزی مثل
عرق وغیرہ جو طیار ہوکر آتا ہے لظاہر اوس مین اختلاط شراب جو بوجہ سرعت نفوذ تاثیر
کے باوصف قلت مقدار جو مضایقہ شراب سے ہے اور بعض واقف لوگون سے بعض
عرق و بسکٹ وغیرہ مین اختلاط شراب معلوم ہوا بھی ہے۔ ایسی حالت مین استعمال اوسکا
منع ہے یا نہین **الجواب** جسمین خلط شراب یا نجس شی کا ہے اوسکا استعمال
باوجود علم کے حرام ہے اور لاعلمی مین معذور ہے فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** [۴۱] جو نان پاؤ
یا بسکٹ وغیرہ بخمیر تاڑی ہو جو منجملہ مسکرات ہے کہانا اوسکا ناجائز ہے یا نہین
**الجواب** یہ مسئلہ مختلفہ ہے امام محمد کی روایۃ نجاستہ و حرمۃ کی ہے اور شیخین کی
جواز کی تحقیق اور فتوی دونون جانب فرمائی ہے فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** [۴۲]
کافر یا فاسق کی مدح اگر اوسکی صفات حمیدہ مثل حسن خلق و صدق و حیا وغیرہ کے
کہ حدیث شریف مین وارد ہے الحیا شعبۃ الایمان درست ہے یا ممنوع و حرام
بوجہ حدیث شریف اذا مدح الفاسق غضب الرب تعالے واہتز لہ العرش **الجواب**
بتخصیص یہ کہنا کہ فلان شخص مین یہ صفۃ اچھی ہے اگرچہ وہ کافر ہے تو بظاہر جائز

معلوم ہوتا ہی فقط واللہ تعالیٰ اعلم البتہ مدح مطلق کرنا گناہ ہی کہ اسمین تعظیم فاسق کی ہوتی ہے اور ہم کو حکم اونکی توہین کا ہے فقط واللہ تعالیٰ اعلم **سوال** قبرستان مین صلوۃ جنازہ پڑھنا درست ہی یا نہین **الجواب** قبورمین اگر نماز جنازہ کی پڑہ دیوے تو درست ہی مگر خارج از قبور ہونا بہتر ہے فقط واللہ تعالیٰ اعلم

**سوال** صلوۃ جنازہ معہ جوتہ پڑہنا درست ہے یا نہین بالخصوص زمین نجس پر **الجواب** اگر جوتی پاک ہے تو نماز جنازہ درست ہی ورنہ درست نہین ایسا ہی حال زمین کا ہی پس زمین ناپاک پر کھڑے ہوکر بھی درست نہ ہووے گی فقط اور زمین خشک ہوکر پاک ہوجاتی ہی واللہ تعالیٰ اعلم۔ **سوال** بعض حضرات صوفیہ و بزرگان دین کے احوال جو سُنے جاتے ہین والعلم عنداللہ کہ وہ اپنے نفس پر تکالیف شاقہ دشوار یا مشقتین اوٹھاتے ہین مثلاً ٹاٹ زنجیرین پہنا خصی کرڈالنا جنگلون مین نکلجانا تختی مین پڑنا ترک نکاح ترک لباس ترک طیبات لحم وغیرہ وغیرہ امور کو گویا اپنے اوپر حرام کرلینا کہ جو حسب شرع شریف سنن اور مستحسن یا مباح ہین اور مصائب سختی مین ڈالنا ممنوع کیونکہ آیۃ لا یکلف اللہ نفساً الا وسعہا اور قول ان الدین یسر کے خلاف ہے البتہ یہ رہبانیت یہود و نصاریٰ مین تھی سو اللہ تعالیٰ نے اوسکی مذمت فرمائی قال اللہ تعالیٰ ورہبانیۃ ابتدعوہا ماکتبنا علیہم الآیۃ اور ابوداؤد مین ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ لا تشددوا علی انفسکم فیشدد اللہ علیکم فان قوما شددوا علی انفسہم فشدد اللہ علیہم فتلک بقایاہم فی الصوامع والدیار رہبانیۃ ابتدعوہا ماکتبنا علیہم انتہی جبکہ ایسے امور بدعت اور ممنوع ٹہیرے تو اونکے باعث کمال تو کیا بلکہ زوال ہوگا بعض کو سُنا ہی کہ بارہ برس چاہ مین لٹکے رہے اور دریا مین چھ ماہ سرا مین اور

چھ ماہ گرما مین دہوپ مین پڑے رہے ان امور سے سمجھ مین نہین آتا کہ نماز وغیرہ حوائج دین و دنیا کس طرح ادا ہوئی ہونگی کیونکہ یہ احوال بزرگانِ اہلِ دین کے لوگ بیان کرتے ہین عوام جہال صوفیونکا کیا ذکر اور کیا پوچھنا لہذا عرض یہ ہے کہ اسلام کی درویشی تو محض اتباع سنت واتباع شریعت پر موقوف ہے خلاف اسکے ہرگز نہین ہوسکتی اگرچہ کیساہی کمال حاصل کرے مگر معتبر نہین پھر یہ امور تو سنت اور صحابہ کے رویہ کے خلاف ہین چہ جائیکہ اونکو کمال ماناجاوے پھران امور کو اولیا ءاللہ کی طرف نسبت کرنا اور کمال معتبر جاننا چاہیئے یا خلاف قرآن و حدیث جانکر انکو رد کرے

**الجواب** بزرگانِ دین نے جو مجاہدات کئے ہین کوئی ایسا امر نہین کیا جس سے کوئی بہرو سے شرع کے اوس پر طعن کر سکے کیونکہ حق تعالے فرماتا ہے وجاہدوا فی اللہ حق جہادہ اور مخالفۃ نفس و شیطان کی کرنا خود جہاد اکبر ہے نص سے یہ ثابت ہے پس تہذیب نفس کے واسطے لذائذ و مباحات لباس وراحۃ وغیرہ کو اونھون نے ترک کیا تھا تاکہ نفس اونکا تقاضا معصیتہ سے باز رہے اور امارہ اونکا مطمئنہ ہوجاوے خود فخر عالم علیہ السلام نے بعض اوقات مرغوب شی کو ترک کردیا ہے اور صحابہ نے بھی اور بحکم اذہبتم طیباتکم فی حیاتکم الدنیا لذائذ کو نہین کھایا اور خود زینت مکان کرنے سے حضرت علیہ السلام نے فاطمہ رضی اللہ تعالے عنہا پر رنج ظاہر کیا تو اشارۃً ثابت فرمادیا کہ اگر مباحات کو تہذیب نفس کے واسطے چھوڑین درست ہے اور آپ کا علیہ الصلوۃ فقر اختیاری تھا نہ اضطراری تو اس سے اِن مباحات کو ترک کرنے سے اجازۃ نکلتی ہے اور بزرگون نے ترک مباحات لذائذ کا کیا ہے نہ یہ کہ تحریم اپنے نفس پر کرلی ہو مریض اگر بسبب مرض کی کوئی شی ترک کرے اور تمام عمر بیماری کی وجہ سے

اوسکو نہ کہا دے تو کچھ ملامت شرع کی نہین اور نہ وہ محرّم ہوتا ہے ایسا ہی بزرگون نے
طیبات کو ترک کیا ہے بوجہ معالجہ باطنی اخلاق نفس کے نہ بوجہ تحریم کے اور خصّی
ہونا اور دریا مین پڑا رہنا بترک صلوۃ وغیرہ یہ بزرگون سے نہین صادر ہوا کسی احمق نے
بزرگون پر یہ تہمت لگائی ہے ہان اگر چاہ مین لٹکے اور دریا مین کسی وقت سزا سے نفس کے
واسطے گرے تو نماز فرائض اور اوراد کو بوجہ احسن ادا کرکے یہ کام کیا ہوگا ورنہ تمام مشاق
اصلاح وتکمیل صلوۃ وصوم کے واسطے کرتے تھے اوسکو کیسے ترک کرتے یہ غلط تہمت ہے
اور ترک نکاح کرنا اکثر بزرگوں سے ہوا بوجہ اپنی شہوۃ پر اعتماد کے کہ معصیت سرزد نہوگی
اور فراغ خاطر کی وجہ سے عبادت مین اور مال حرام سے بچنے کو کہ نفقہ حلال کا پیدا
کرنے مین زوجہ کے واسطے دشواری جانتے تھے اور اپنے نفس پر گھاس حلال پر قانع
ہوتے تھے تو ان وجوہ سے ترک نکاح معیوب نہین بلکہ بعض اوقات واجب ہوجاتا ہے
کہ نکاح نکرے پس یہ طعن شرعًا بالکل خطا رفہمی و ناواقفیۃ دین کے قواعد سے ہے۔
بہرحال اونکا مجاہدہ باشارہ نصوص تھا اور اس مجاہدہ کے سبب اونکو قوۃ روحانی اور
تہذیب اخلاق ونفس حاصل ہوتی تھی لہذا یہ اونکے حق مین عبادۃ تھا اور ترک مباح پر
کوئی گناہ وعتاب نہین ہوتا البتہ مباح کو حرام کرنا بدعۃ ومخالفۃ ہے سو اونسے یہ امر ہرگز
سرزد نہین ہوا ترک مباحات بطور معالجۂ امراض نفس کے ہوا ہے پس اُن اکابر کے جملہ
افعال عین کمال تھے اور عین موافقۃ حکم شرع کے ہے ع کار پاکان را قیاس از خود مگیر
گرچہ ماند در نوشتن شیر وشیر فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** اگر قریہ مین جمعہ پڑھ لیوے
بانوجہ کہ احادیث مین وارد ہے اور محدثین اور شافعی صاحب رحمہم اللہ تعالے کا وہ مذہب ہے
تو ہوجاوے گا یا گنہگار رہوگا اور ظہر ذمہ باقی رہے گی **الجواب** قریہ مین جمعہ حنفیہ

کے نزدیک ادا نہین ہوتا تو اونکے نزدیک تو یہ مین جمعہ نہ پڑھے کہ اونکا جمعہ درست
نہین ہوتا اور نہ ظہر ذمہ سے ساقط ہوتی ہی اور جماعۃ نماز جمعہ کی نفل نماز کی جماعۃ ہوکر
کراہتہ تحریمہ ہوتی ہی کہ جماعۃ نوافل کی بتداعی مکروہ تحریمہ ہی فقط الذیہ حسب مذہب شافعی
بعض محدثین کے جمعہ ادا ہوگیا اور ظہر ساقط ہوگئی فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** رسالہ
ہفت مسئلہ مطبوعہ نظامی جوکہ حضرت حاجی صاحب سلمہ اللہ تعالے سے منسوب ہوکر شائع ہوا ہے
یہ نسبت حاجی صاحب سلمہ کی غلط ہے یا نہین کیونکہ اوس مین تائید اہل بدعت اور
اہل حق علمای محققین کی مخالفت ہی مفصل کیفیت سے جو ہو ارشاد فرمادین۔
**الجواب** رسالہ ہفت مسئلہ مین مسئلہ امکان کذب وامکان نظیر مین توکوی امر ایسا
نہین لکھا کہ کسی کے خلاف ہو بلکہ اس کے امکان کا اقرار اور اسکی بحث سے احتراز لکھا
ہے تو اسمین کسی اہل حق کی مخالفۃ نہین اور مسئلہ تکرار جماعۃ مین بسبب اختلاف
روایات فقہ کے فریقین کو نزاع سے منع کیا ہے کہ مسئلہ مختلفہ مین مخالفہ کرنا مناسب
نہین اور مسئلہ ندار غیر مین صاف صاف حق لکھا ہی کہ ندار غیر اگر حاضر وعلم غیب جانکر
کرے گا تو شرک ہوگا اور جو بے اسکے شوق مین کہا ہی تو معذور ہے گنہگار نہین اور
جو بدون عقیدہ شرکیہ کے یہ سمجھ کر کہے کہ شاید اونکو حق تعالے خبر کردیوی تو خلاف محل
نص مین خطاء وگنہ ہے مگر شرک نہین اور جو نص سے ثبوت ہو جیسا صلوۃ سلام مخاطبہ
فخر عالم علیہ السلام کے ملائکہ کا پہونچانا تو وہ خود ثابت ہی سو یہ سب حق ہے اسمین کوی
اہل حق مخالف اسکے نہین کہتا اب رہے تین مسئلہ قیود مجلس مولود کے اور قیود
ایصال ثواب کی اور عرس بزرگان کا کرنا سو اسمین وہ خود لکھتے ہین کہ دراصل یہ
مباح ہین اگر انکو سنتہ یا ضروری جانے بدعۃ ولتعدی حدود اللہ تعالے اور گناہ ہی اور

اور بدون اسکے کہنے مین وہ اباحۃ لکھتے ہین ہم لوگ منع کرتے ہین تو وجہ یہ ہے کہ اونکو رسوم اہل زمانہ سے خبر نہین کہ یہ لوگ ان قیود کو ضروری جانتے ہین لہذا باعتبار اصل کے مباح لکھتے ہین اور ہم لوگون کو عادۃ عوام سے محقق ہوگیا ہے کہ یہ لوگ ضروری اور سنۃ جانتے ہین لہذا ہم بدعۃ کہتے ہین پس فی الحقیقت مخالفۃ اصل مسائل مین نہین ہوئی بلکہ بسبب عدم علم حال اہل زمانہ کے یہ امر واقع ہوا ہے اس کی ایسی مثال ہے جیسا امام صاحب نے صابی کو ایک حکم دیا اور صاحبین نے دوسرا حکم کیا بسبب اختلاف صابی کے ہوا ہے کہ امام صاحب کے وقت اون کا حال اہل کتاب جیسا تھا اور صاحبین کے وقت مجوس جیسا پس اختلاف اصل مسئلہ کا نہین بلکہ بوجہ حال اہل زمانہ کے ہے ایسا ہی دیگر مسائل مین ہے پس ایسا ہی ان تین مسائل ہفت مسئلہ مین سمجھ لو ورنہ حضرت سلمہ کے عقائد ہرگز بدعۃ کے نہین ہین کہ اہل فہم و دانش خود عبارت رسالہ سے سمجھ سکتا ہے معہذا لکھتا ہون کہ یہ رسالہ اونکا لکھا ہوا نہین کسی نے لکھا اور اونکو سُنا دیا اونھون نے اصل مطلب کو دیکھ کر اباحۃ کی تصحیح کر دی اور حال اہل زمانہ سے خبر نہوئی فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** اس عبارت مائۃ مسائل سے انعقاد مجلس مولود کا اثبات کرنا صحیح ہے یا نہین و قیاس عرس بر مولود غیر صحیح ست زیراکہ

در مولود ذکر ولادت خیر البشر ست و آن موجب فرحت و سرورست و در شرع اجتماع

برائے فرحت و سرور کہ خالی از منکرات و بدعات باشد آمدہ الخ **الجواب** اس عبارۃ سے نفس ذکر ولادۃ کی اباحۃ و سرور کا جواز معلوم ہوتا ہے نفس ذکر ولادۃ مندوب ہے اوسمین کراہۃ قیود کے سبب آئی ہے خلاف عرس مروج کے کہ وہ خود قیود کا ہی نام ہے اگر اوس وقت مین مجلس مولود ایسے حال پر ہوتی جیسے اب

وبقیہ حاشیہ صفحہ ۱۱۷

ہوتی ہے تو آپ مثل عرس کے اوس کو بھی حرام لکھتے اوسوقت مین یہ مجلس نہین ہوتی
تھی فقط واللہ تعالے اعلم معہذا وہ خود بدعۃ لکھتے ہین فقط واللہ تعالے اعلم

۴۹ **سوال** حفظ کلام اللہ شریف مین بوجہ کثرت مداولت پڑھنے ومس کرنے کلام اللہ شریف کے باوضو رہنا یا کپڑے سے مس کرنا ہرچند احتیاط رکھی جاوے تاہم ہروقت دشوار ہوتاہے ایسی صورت مین کسی طرح سے رخصت ہوسکتی ہی یا نہین **الجواب** طفل نابالغ تو معذور غیر مکلف ہی مس مصحف بلا وضو اوس کو درست ہوگا مگر بالغ کو اجازۃ نہین ہوسکتی پس باوضو ہو یا ثوب وغیرہ سے تقلیب اوراق کرے فقط واللہ تعالے اعلم

۵۰ **سوال** جو افعال قبیحہ مثل نذر غیر اللہ یعنی گیارہوین توشہ وغیرہ وندائے غیر اللہ یعنی یا شیخ عبد القادر جیلانی شیئاً للہ وغیرہ وسجدہ وطواف قبر واستعانت غیر اللہ وتسمیہ غیر اللہ یعنی عبد النبی وحلف غیر اللہ وشگون بد وغیرہ اگر فاعل کا عقیدہ شرک کفر کا ہے کہ باستقلال حاضر وناظر عالم الغیب جانکر کرتا ہے تو مشرک اور اگر عقیدہ شرکیہ نہین تو اوس کے حق مین یہ افعال حرام وگناہ کبیرہ کے ہونگے یا نہین چنانچہ حضرت مولانا محمد اسحاق صاحب علیہ الرحمۃ مایۃ مسائل مین درتحت امور ذیل فرماتے ہین وبعض افعال اگرچہ شرک حقیقی کہ کفر ست نیستند لیکن مشابہ افعال مشرکان وبت پرستان اند ازان افعال ہم اجتناب واحتراز لازم چنانچہ مردمان روبروے علما وعظما تقبیل زمین می کنند کنندہ این افعال وآنکس کہ راضی باین فعل باشد ہر دو گنہگار می شوند کہ این فعل حرام وگناہ است الخ

**الجواب** ان سب امور مین جیسا کہ مایۃ المسائل مین لکھا ہے وہی بندہ کی طرف سے جواب ہے اوسمین بندہ موافقۃ رکھتا ہے فقط واللہ تعالے اعلم کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ

[مہر: رشید احمد]

**استفتاء** کیا فرماتے ہین علمای دین اس

مسئلہ مین کہ ذات باریتعالے عز اسمہ موصوف بصفت کذب ہی یا نہین اور خدا تعالے جھوٹ بولتا ہی یا نہین اور جو شخص خدا تعالے کو یہ سمجھے کہ وہ جھوٹ بولتا ہے وہ کیسا ہے بینوا توجروا **الجواب** ذاتِ پاک حق تعالے جل جلالہ کی پاک و منزہ ہی اس سے کہ متصف بصفت کذب کیا جاوے معاذ اللہ تعالے اوسکے کلام مین ہرگز ہرگز شائبہ کذب کا نہین ہی- قال اللہ تعالے ومن اصدق من اللہ قیلا جو شخص حق تعالی کی نسبت یہ عقیدہ رکھے یا زبان سے کہ وہ کذب بولتا ہی وہ قطعًا کافر و ملعون ہے اور مخالف قرآن اور حدیث کا اور اجماع امتہ کا ہی وہ ہرگز مومن نہین تعالے اللہ عما یقول الظالمون علوا کبیرا البتہ یہ عقیدہ اہل ایمان کا سب کا ہی کہ خدا تعالے نے مثلًا فرعون و ہامان و ابی لہب کو قرآن مین جہنمی ہونے کا ارشاد فرمایا ہے وہ حکم قطعی ہے اسکے خلاف ہرگز ہرگز نہ کریگا مگر وہ تعالے قادر ہے اسبات پر کہ اون کو جنت دیدیوے عاجز نہین ہوگیا قادر ہے اگرچہ ایسا اپنے اختیار سے نکرے گا- قال اللہ تعالے ولو شئنا لآتینا کل نفس ہدٰیہا ولاکن حق القول منی لاملئن جہنم من الجنۃ والناس اجمعین اس آیہ سے واضح ہے کہ اگر خدا تعالے چاہتا سب کو مومن کر دیتا مگر جو فرما چکا ہی اوسکے خلاف نکرے گا اور سب اختیار سے ہے اضطرار سے نہین وہ فاعل مختار فعال لما یرید ہے یہ عقیدہ تمام علمای امتہ کا ہی چنانچہ بیضاوی تحت تفسیر قولہ تعالے ان تغفر لہم الخ لکھتا ہے کہ عدم غفران شرک کا مقتضی وعید کا ہی ورنہ کوئی امتناع ذاتی نہین اور یہ ہے عبارت اوسکی وعدم غفران الشرک مقتضی الوعید فلا امتناع فیہ لذاتہ

واللہ اعلم بالصواب کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم ما قولکم دام فضلکم فی ان اللہ تعالے ہل یتصف

حرسہ اللہ تعالے من آفات الزمن ۱۲

بصفة الكذب ام لا ومن يعتقد انه يكذب كيف حكمه افتونا ماجورين **الجواب**
ان الله تعالیٰ منزہ من ان یتصف بصفة الکذب ولیست فی کلامه شائبة الکذب
ابدًا کما قال الله تعالیٰ ومن اصدق من الله قیلا ومن یعتقد ویتفوہ بانه تعالیٰ
یکذب فهو کافر ملعون قطعًا ومخالف الکتاب والسنة واجماع الامة تعالیٰ الله عما یقول
الظالمون علوا کبیرا نعم اعتقاد اہل الایمان ان ما قال الله تعالیٰ فی القرآن فی فرعون
وہامان وابی لهب انهم جهنمیون فهو حکم قطعی لا یفعل خلافه ابدًا لکنه تعالیٰ قادر علی ان
یدخل الجنة ولیس بعاجز عن ذلک ولا یفعل هذا مع اختیاره قال الله تعالیٰ ولو شئنا
لآتینا کل نفس ہداها ولکن حق القول منی لاملئن جهنم من الجنة والناس اجمعین
فتبین من هذا الآیة انه تعالیٰ لو شاء لجعلهم کلهم مومنین ولکنه لا یخالف ما قال وکل
ذلک بالاختیار لا بالاضطرار وهو فاعل مختار فعال لما یرید هذا عقیدة جمیع علماء الامة
کما قال البیضاوی تحت تفسیر قوله تعالیٰ ان تغفر لهم الخ وعدم غفران الشرک مقتضی
الوعید۔ فلا امتناع فیه لذاته والله اعلم بالصواب کتبه الاحقر رشید احمد گنگوہی
عفی عنه [مہر: رشید احمد]

## خلاصہ تصحیح علماء مکہ مکرمہ زاد اللہ شرفہ

الحمد لمن هو به حقیق ومنه استمد العون والتوفیق ما اجاب به العلامة رشید احمد المذکور
هو الحق الذی لا محیص عنه وصلی الله علی النبیین وعلی آله وصحبه وسلم امر برقمه خادم الشریعة
راجی اللطف الخفی محمد صالح ابن المرحوم صدیق کمال الحنفی مفتی مکة المکرمة حالا کان الله
لهما [مہر: محمد صالح ابن المرحوم صدیق کمال] رقمه المرتجی من ربه کمال النیل محمد سعید بن محمد بابصیل مفتی الشافعیة
بمکة المحمیة غفر الله له ولوالدیه ومشائخه وجمیع المسلمین [مہر: محمد سعید بن محمد بابصیل] الراجی العفو من
الواهب الوطیة محمد عابد ابن المرحوم الشیخ حسین مفتی المالکیة ببلد الله المحمیة مصلیا مسلما

ہذا وما اجاب به العلامة رشید احمد فیه الکفایة وعلیه المعول لان الحق الذی لا محیص عنه

رقمه الحقیر خلف بن ابراہیم خادم افتاء الحنابلة بمکة المشرفة حامدا مصلیا مسلما

(مہر) خلف بن ابراہیم — (مہر) الشیخ حسین محمد عابد بن المرحوم

نقل خط حضرت سیدنا حاجی امداد اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ مہاجر مکہ مکرمہ زاد اللہ شرفہا
در مسئلہ امکان کذب بہ رفع شبہات مولوی نذیر احمد خانصاحب رامپوری

**شبہ** براہین قاطعہ میں یہ لکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ سے کذب ممکن ہے اس مسئلہ کی وجہ سے کتب الٰہیہ میں احتمال جھوٹ کا پیدا ہو سکتا ہے یعنے مخالفین کہہ سکتے ہیں کہ شاید یہ قرآن ہی جھوٹا ہو اور اسکے احکام ہی غلط ہوں اور براہین قاطعہ کی اس تحریر کی وجہ سے بہت لوگ گمراہ ہو گئے۔" + از فقیر امداد اللہ چشتی فاروقی عفی اللہ عنہ بخدمت مولوی نذیر احمد خانصاحب بعد سلام تحیہ اسلام آنکہ آپکا خط آیا مضمون سے مطلع ہوا ہر چند کہ بعض وجوہ سے عزم تحریر جواب نہ تھا مگر بغرض اصلاح اور توضیح مطلب براہین قاطعہ بالاختصار یہ لکھا جاتا ہے شاید اللہ تعالیٰ نفع پہنچاوے إِنْ أُرِيدُ إِلَّا الْإِصْلَاحَ مَا اسْتَطَعْتُ وَمَا تَوْفِيقِي إِلَّا بِاللَّهِ ۚ

**جواب** واضح ہو کہ امکان کذب کے جو معنے آپنے سمجھے ہیں وہ تو بالاتفاق مردود ہیں یعنی اللہ تعالیٰ کی طرف وقوع کذب کا قائل ہونا باطل ہے اور خلاف ہے نص صریح وَمَنْ أَصْدَقُ مِنَ اللَّهِ حَدِيثًا ۚ وَإِنَّ اللَّهَ لَا يُخْلِفُ الْمِيعَادَ ط وغیرہما آیات کے وہ ذات پاک مقدس ہے شائبہ نقص کذب وغیرہ سے۔ رہا خلاف علماء کا جو درباب وقوع وعدم وقوع خلاف وعید کے جسکو صاحب براہین قاطعہ نے تحریر کیا ہے وہ دراصل کذب نہیں صورت کذب ہے اسکی تحقیق میں طول ہے الحاصل امکان کذب سے مراد دخول کذب تحت قدرت باریتعالے ہے یعنی اللہ تعالیٰ نے جو وعدہ وعید فرمایا ہے اسکے خلاف پر قادر ہے اگرچہ وقوع اسکا نہو امکان کو وقوع لازم نہیں بلکہ ہو سکتا ہے کہ کوئی شئ ممکن بالذات ہو اور کسی وجہ خارجی سے اسکو استحالہ لاحق ہوا ہو چنانچہ اہل عقل پر مخفی نہیں پس مذہب جمیع محققین اہل اسلام صوفیہ کرام وعلماء عظام کا اس مسئلہ میں یہ ہے کہ کذب داخل تحت قدرت باریتعالے ہے پس جو شبہات آپ نے وقوع کذب پر متفرع کئے تھے وہ مندفع ہو گئے کیونکہ وقوع کا کوئی قائل نہیں یہ مسئلہ دقیق ہے عوام کے سامنے بیان کرنے کا نہیں اسکی حقیقت کے ادراک سے اکثر ابناء زمان قاصر ہیں آیات واحادیث کثیرہ سے یہ مسئلہ ثابت ہے ایک دو مثال قرآن و حدیث کی لکھی جاتی ہے۔ ایک جگہ ارشاد جناب باری ہے قُلْ هُوَ الْقَادِرُ عَلَىٰ أَنْ يَبْعَثَ عَلَيْكُمْ عَذَابًا الآیۃ اور دوسری جگہ فرمایا وَمَا كَانَ اللَّهُ لِيُعَذِّبَهُمْ وَأَنْتَ فِيهِمْ الآیۃ آیت ثانیہ میں نفی عذاب کا وعدہ فرمایا اور ظاہر ہے کہ اگر اسکا خلاف ہو تو کذب لازم آوے مگر آیت اول سے اسکا تحت قدرت باریتعالے داخل ہونا معلوم ہوا پس ثابت ہوا کہ کذب داخل تحت قدرت باریتعالیٰ جل علاء

کیون نہو وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ احادیث کو دیکھیے کہ عشرہ مبشرہ مثلاً بالیقین جنتی بارشاد نبوی جو حقیقۃً وحی الٰہی جل وعلا ہی ہو چکے پر جو کہ صحابہ کرام جانتے تھے کہ خدا بے پاک مجبور نہیں اسلئے نظر بقدرت وجلال کبریائی لرزاں ہی رہے بلکہ خود سرور کائنات علیہ وعلیٰ آلہ الصلوات والتسلیمات جنکی شان مین لِیَغْفِرَ لَکَ اللّٰہُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِکَ وَمَا تَاَخَّرَ فرماتے رہے وَاللّٰہِ مَا اَدْرِیْ وَاَنَا رَسُوْلُ اللّٰہِ مَا یُفْعَلُ بِیْ وَلَا بِکُمْ او کما قال اللہ یحق الحق وھو یھدی السبیل فقط مطبوعہ مطبع گلزار ابراہیم مراداباد

بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۲۶ ۱۱— اس لئے محض خیرخواہی کی نظر سے حضرت صاحب کی غرض اور تحقیق کا اظہار ضروری سمجھ کر اطلاع عام دیتا ہون تاکہ مجکو حق پوشی کے گناہ سے اور دوسرے صاحبون کو التباس اشتباہ سے نجات ہو ظاہر ہے کہ یہ امور و اعمال جس ہیئت وکیفیت سے مروج وشائع ہین اکثر عوام بالخصوص جہلاء ہندوستان اونکے سبب انواع انواع مفاسد اعتقادی وعملی مین مبتلا ہو جاتے ہین جنکا تجربہ ومشاہدہ ہر عاقل فہیم منصف کر سکتا ہے مثلاً مولد مین بعض قیود کو موکد سمجھنا اور ترک قیود سے دل تنگ ہونا ایصال ثواب کے طرق مین علاوہ تاکد قیود کے اگر اولیاء کی روح کو ہو تو اونکو حاجت روا سمجھنا اور ترک التزام مین اونسے ضرر رسانی کا خوف کرنا اور اگر عام اقارب کی روح کو ہو تو اکثر قصد نام آوری ہونا اور طعن وتشنیع سے ڈرنا اور سماع مین زیادہ مجمع اہل لہو باطل کا ہونا اور امارد ونساء سے اختلاط اعراس مین اول تو فساق وفجار کا مجمع ہونا اور یہ بھی نہو تو ادا رسم کی ضرورت کو قرض دام کرنا پڑھنے والون کا اکثر طعام وشیرینی کے لئے یا وجاہت داعی کی وجہ سے پڑھنا نداء غیر اللہ مین بعض کم فہمونکا منادی کو خبیر وقدیر جاننا کام پورا ہو جانے پر اونکو فاعل ومتصرف سمجھنا۔ جماعت ثانیہ سے اکثر جماعت اولی مین سستی کرنا حقہ رذیل مین جماعت اولی کو فوت کر دینا اور اسپر متاسف نہونا اخیر کے مسئلون مین بار ہتیا لے کسیر عجز کا اعتقاد کر لینا اور اسیطرح کے بہت سے مفاسد ہین جنکی تفصیل استقراء وتتبع سے معلوم ہو سکتی ہے سو حضرت ممدوح ہرگز ہرگز ان مفاسد یا اونکے مقدمات واسباب کو جایز نہین فرماتے حضرت ممدوح پر ایسا گمان کرکے علی الاطلاق ان امور کے جواز پر تمسک کرنا یا حضرت ممدوح کو سوء عقیدت کر لینا حضرت مرحوم کے کمال اتباع شریعت اور اونکی تقریر دلپذیر کی غرض سے ناواقفی ہے۔ خلاصہ ارشاد حضرت ممدوح کا یہ ہے کہ جن قیود کے ساتھ یہ امور لوگون مین شایع ہین وہ بدعت ہین کیونکہ اس رسالہ مین مصرح ہے کہ غیر دین کو دین مین داخل کرنا بدعت ہے سو جو لوگ ان قیود کو جو فی نفسہ مباح ہین مؤکد کرتے ہین وہ ہی غیر دین کو دین مین داخل کرنیوالے ہین اس مرتبہ مین مانعین حق پر ہین اور بلا التزام قیود ورسم ولزوم مفاسد جیا نا کر لینا اور جیانا نہ کرنا مباح ہے اوسکو حرام کہنا مانعین کا تشدد ہے وہی اس حد مین جواز حق پر ہین یعنی دونکو آپنے حق پر فرمایا چنانچہ بعض اکابر مخصوصین کے پاس جو حضرت مرحوم کا والانامہ مہری آیا تھا اوسمین یہ لفظ موجود ہین کہ نفس ذکر مندوب اور قیود بدعت ہین اسیطرح دیگر باقی مسائل مین تفصیل ہے جو اصول شرعیہ مین غور کرنے سے مفہوم ہو سکتے ہین اس توضیح کے بعد کسی کو اشتباہ والتباس کا محل باقی نہین رہ سکتا اگر رسالہ ہذا کی کوئی عبارت اس تقریر مذکور کے خلاف پائی جاوے وہ اس خادم کی عبارت کا قصور سمجھا جاوے اور حضرت صاحب دامت فیوضہم وبرکاتہم کو بالکل مبرا اور منزہ اعتقاد کیا جاوے۔ وما علینا الا البلاغ ۔ ۱۲

ربیع الاول ۱۳۱۶ ھ — مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی ماہ ستمبر ۹۸ء

**استفتاء** کیا فرماتے ہین فقہا و محدثین اس باب مین کہ جناب مولوی محمد اسمعیل صاحب مرحوم جو ہمراہ جناب سید احمد صاحب علیہ الرحمۃ کے شہید ہوئے تھے اون کو مردود کہنا اور بے ایمان کا فر کہنا درست ہے یا نہین اور اگر نادرست ہے تو مردود اور بے ایمان کہنے والے کا کیا حکم ہے اور تقویۃ الایمان جو ایک کتاب تصنیف مولانا مرحوم کی ہے اوسکا مطالعہ کرنا اور پڑہنا اور پڑہانا اچھا ہے یا برا **الجواب** مولوی محمد اسمعیل صاحب رحمۃ اللہ علیہ عالم متقی بدعت کے اوکھاڑنے والے اور سنت کے جاری کرنے والے اور قرآن و حدیث پر پورا عمل کرنیوالے اور خلق اللہ کو ہدایت کرنے والے تھے اور تمام عمر اسی حال مین رہے آخرکار فی سبیل اللہ جہاد مین کفار کے ہاتھ سے شہید ہوئے پس جس کا ظاہر حال ایسا ہو وہ ولی اللہ اور شہید ہے حق تعالی فرماتا ہے ان اولیاءہ الا المتقون اور کتاب تقویۃ الایمان نہایت عمدہ کتاب ہے اور رد شرک و بدعت مین لاجواب ہے استدلال اوسکے بالکل کتاب اللہ اور احادیث سے ہین اوسکا رکھنا اور پڑہنا اور عمل کرنا عین اسلام ہے اور موجب اجر کا ہے اوسکے رکھنے کو جو برا کہتا ہے وہ فاسق اور بدعتی ہے اگر اپنے جہل سے کوئی اس کتاب کی خوبی کو نہ سمجھے تو اوسکا قصور فہم ہے کتاب اور مولف کتاب کی کیا تقصیر بڑے بڑے عالم اہل حق اوس کو پسند کرتے ہین اور رکھتے ہین اگر کسی گمراہ نے اوس کو برا کہا تو وہ خود ضال و مضل ہے فقط واللہ تعالی اعلم کتبہ الراجی رحمۃ ربہ رشید احمد گنگوہی عفی عنہ

رشید احمد ۱۲۹۱

**المجیب مصیب** واقعی حضرت مولانا مرحوم مغفور کو جو شخص کافر و مردود کہے وہ فاسق ہے کما قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سباب المومن فسوق وقتالہ کفر اور کتاب تقویۃ الایمان واسطے درستی ایمان کے اکسیر اعظم ہے مگر جہلا کو چاہیئے کہ اوسکے مضامین اہل حق سے معلوم کرین تاکہ بوجہ جہالت اپنی کے حق رسی سے محروم ہوکر زبان طعن و طنز کی نسبت کتاب مسلم

ارشاد حضرت مولانا [illegible] صاحب [illegible] مرادآبادی

سے نہ کہولین فقط محمد قاسم علی عنہ — امام و مفتی شہر مرادآباد

**استفتا** رکیا فرماتے ہین علماے دین متین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ مین
کہ پڑھنا آخر جمعہ کو ماہ رمضان المبارک مین الوداع الوداع یا شہر رمضان اور الوداع
الوداع یا سنت التراویح اور اشعار فارسی یا اردو یا عربی کا ہر جمعہ مین یا آخر جمعہ ماہ
رمضان المبارک مین درصورتیکہ عوام الناس خطبۂ الوداع آخر جمعہ رمضان المبارک کو سنت
بلکہ قریب واجب جانتے ہون کیسا ہے آیا حسب زعم اونکے سنت یا مستحب یا بخلاف اس کے
بدعت ہے بدلایل عقلیہ ونقلیہ از کتب معتبرہ جواب ارقام فرمایا جاوے بینوا توجروا۔

**الجواب** یہ خطبہ بدعۃ ہے کہ مرثیہ اور اشعار قرون مشہود لہا بالخیر مین خطبہ مین منقول
نہین علی الخصوص جب اس فعل کو ضروری جانا جاوے کہ موکد جاننا کسی امر مستحب کو بھی دخل
تعدی حدود اللہ اور بدعۃ ضلالہ ہے چہ جائیکہ امر محدث اور پھر غیر زبان عربی مین خطبہ
پڑھنا مکروہ ہے بہرحال یہ فعل عوام جہلا خطبا رکا اور سنت جاننا اسکا بدعۃ ضلالہ واجب الترک ہے
فقط واللہ تعالی اعلم کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ

**استفتا** رکیا فرماتے ہین علماے دین درین مسئلہ کہ علم غیب صفات رحمان
وقدوس جلشانہ مختصہ سمجہا جاوے یا ہر کسی کے ہو یا نہ بینوا توجروا **الجواب** علم غیب
خاصہ حضرت حق سبحانہ جل شانہ خاصۃ الشی مایوجد فیہ ولا یوجد فی غیرہ عقیدۂ فقیر
ہمین ہے فقیر غلام فرید بقلم خود ساکنہ کوٹ مٹھن و چاچڑان ریاست بہاولپور۔
از بندہ رشید احمد عفی عنہ بعد از سلام مسنون الاسلام مطالعہ فرمایند بندہ کو آپکے کارڈ کا مضمون
معلوم ہوا جو کچھ آپ نے لکھا ہے درست ہے۔ الجواب علم غیب خاصہ حق تعالی ہے
اس لفظ کو کسی تاویل سے دوسرے پر اطلاق کرنا ایہام شرک سے خالی نہین فقط

سوالات مرسلہ عزیز الدین صاحب مراد آبادی ۱۰ محرم ۱۳۱۱ھ

والسلام مورخہ ۱۴ ذی الحجہ بروز جمعہ [رشید احمد] سوال اختلاف مطالع معتبر ہے یا نہین یعنی اگر ایک بلدہ مین رویۃ الہلال ہوجاوے اور دوسرے مین اوسکی خبر متحقق طور پر بطریق موجب مثل تحریر خطوط معتبر اس درجہ کی کہ ظن حاصل ہوجاوے اور شبہ باقی نہ رہے قرائن سے صداقت ہوجاوے کیونکہ غلبۃ الظن حجۃ موجبۃ للعمل فقہاء لکھتے ہین یا خبار مین کہ جو ایسے ہی درجہ کی ہو اور خواہ رویۃ الہلال رمضان المبارک ہو یا شوال یا ذی الحجہ یا دیگر کسی ماہ کی **الجواب** اختلاف مطالع صوم اور افطار مین تو ظاہر روایۃ مین معتبر نہین مشرق کی رویۃ مغرب والون پر ثابت ہوجاوے گی اگر حجۃ شرعیہ سے ثابت ہووے مگر قربانی اور صلوۃ عید ذی الحجہ اور حج مین معتبر ہوگا کما حققہ فی رد المحتار فقط واللہ تعالے اعلم رشید احمد گنگوہی عفی عنہ **سوال** اگر رویۃ الہلال رمضان المبارک کی ثبوت شہادت واحدہ ہوئی تو بعد گذرنے تیس دن کے رویۃ الہلال شوال بسبب غبار ابر نہو تو افطار درست ہی یا نہین اور درصورت عدم غبار و مطلع صاف کے کہ تیس دن پورے ہوچکے کہ کوئی مہینہ اکتیس کا نہین ہوتا اور شہادت بھی بطور موجب شرعیہ ہوچکی تھی اور موافق امام محمد علیہ الرحمۃ بھی ہے تو افطار درست ہوگا یا نہین **الجواب** ایسی حالت مین بعد تیس کے غبار ابر اگر ہو تو افطار بالاتفاق درست ہی اور مطلع صاف اگر ہو تو شیخین رحمہما کے قول پر عمل کرے اگر کسی نے امام محمد رحمہ کے مذہب پر عمل کیا تو وہ ملام نہین ہوسکتا کہ وہ بھی مذہب حنفیہ کا ہے فقط واللہ تعالے اعلم رشید احمد گنگوہی عفی عنہ **سوال** اگر مملوکہ قبرستان مین مالک نے قیمت تدفین قبر ورثہ میت سے لے لی ہو دوبارہ سہ بارہ بعد منہدم ہوئے قبرونکے یا بحالت موجودگی ویا عدم موجودگی وارثان میت وہ مالک زمین خود منہدم کرکے قیمت لے لیوے تو یہ بیع حلال ہوگی یا نہین **الجواب**

جب مالک زمین نے قدر قبر زمین کی قیمت لی تو اب وہ زمین ملک ورثہ میت کی ہوجاوے گی پھر مالک کو بیع کرنا اوسکا حلال نہووے گا مگر باذن ورثہ میت کے فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** اگر کسی نے زکوۃ و دیگر صدقہ واجبہ و نافلہ کا وکیل کردیوے کہ اس کو اپنے انتظام سے صرف کردینا پھر اگر خود وکیل بھی کہ وہ بھی اہل حاجۃ ہے اوس مین سے سب یا بعض لے لیوے تو درست ہی یا خیانت مین داخل ہی **الجواب** اگر زکوۃ دینے والے نے وکیل کو عمومًا اجازت دی کہ جہان چاہے محل پر صرف کردے تو بشرط مصرف ہونے کے وکیل خود بھی لے سکتا ہے اور جو مراد دینا غیرون کو ہے تو خود لینا درست نہین فقط واللہ تعالے اعلم کذا فی کتب الفقہ **سوال** اگر امانت خواہ مسجد یا مدرسہ یا دیگر کسی کی ہو مبادلہ یعنی روپیہ کے پیسے اور پیسو نکے روپیہ کرلیوے ضرورتًا درست ہے یا خیانت مین داخل ہے **الجواب** امین کو تصرف کرنا درست نہین خواہ مال مسجد و مدرسہ ہو خواہ کسی شخص کا اگر ایسا کرے گا تو ضامن ہوجاوے گا فقط واللہ تعالے اعلم رشید احمد عفی عنہ

**سوال** ابن حدیث ترمذی شریف النفقۃ کلہا فی سبیل اللہ الا البنیاء فلا خیر فیہ مین مطلق بنار کو فلا خیر فیہ مین داخل فرمایا ہے مگر بعض بنار تو ضرورت پر مبنی ہوتی ہے اگر وہ بھی فلا خیر فیہ مین داخل ہوی تو بڑی دشواری واقع ہوگی یا بنار زائد از حاجت مراد ہوگی **الجواب** جو بنار حاجۃ سے زائد ہو یہ حدیث اوسمین وارد ہوئی ہے جیسا بعض آدمیون کو زائد از حاجۃ بنا رکا شوق ہوتا ہے فقط واللہ تعالے اعلم رشید احمد عفی عنہ

**سوال** تصور شیخ و شغل برزخ جو براے جمعیت خاطر و دفع خطرات مشائخ زمانہ کرتے ہین اور اوسکو رکن طریقت و واجبات سے جانتے ہین کہ بدون اسکے حصول فیوض و برکات محال ہین لہذا ایسی صورت مین یہ شغل کرنا کیسا ہے اور قرون ثلثہ مشہود لہا بالخیر مین

کسی صحابی و تابعین و ائمہ دین رضوان اللہ تعالے علیہم سے ثابت ہر گز نہین کیونکہ جب
ایسا ضروری ہوا تو صحابہ کس طرح اس فعل سے محروم رہے ہونگے اور جو زمانہ خیر القرون
مین اسکا وجود نہ تھا تو پھر کس طرح ایسا ضروری مذکور سوال ہوسکتا ہے گو عقیدہ شرک
تک نہ پہونچا ہو **الجواب** اس شغل مین متاخرین صوفیہ نے غلو کیا اور شرک تک نوبت
ہوگئی لہذا متاخرین علماء نے اسکو منع فرمایا اور اب علما متاخرین کے قول پر عمل چاہئے
اس شغل کی کچھ ضرورۃ نہین اور نہ صحابہ میں اس شغل کا کچھ اثر تھا فقط واللہ تعالے اعلم
رشید احمد عفی عنہ **سوال** حضرت خسرو دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ قول ؎ خلق میگوید
کہ خسرو بت پرستی میکند ٭ آرے آرے میکند با خلق عالم کار نیست ٭ شعر مذکور کا مطلب
کیا ہے کیونکہ اولیاء اللہ سے اور بت پرستی سے کیا علاقہ تھا شاید کوئی اصطلاح ہوگی اگرچہ
حسب ظاہر تو خلاف معلوم ہوتا ہے **الجواب** حسب اصطلاحات شعراء مطلب صحیح ہے
بت پرستی سے مراد اونکی تابعداری محبوب کی ہوتی ہے تو محبوب اونکے سیدی شیخ
نظام الدین قدس سرہ تھے اونکی اطاعۃ اطاعۃ حق تعالے کی تھی فقط واللہ تعالی اعلم
**سوال** یہ قول بعض حضرات صوفیہ رحمہ اللہ کہ لا الہ الا اللہ اگر بطریق صوفیہ کے کہا جاوے
تو عاقبت مین نافع ہوگا ورنہ نہین تو کیا محض اقرار باللسان وتصدیق بالقلب جو
ہر خاص و عام پر فرض ہے نافع نہوگی تاوقتیکہ خاص صوفیہ کے طور پر نہو ہان وہ ایک اعلے
درجہ ہوگا نہ کہ نافع ہی نہو لہذا یہ قول صحیح ہے یا نہین **الجواب** یہ قول بھی بجائے خود
صحیح ہے اور معنی بھی صحیح ہین مگر اس سوال کے جواب کی نہ مجکو لیاقت ہے نہ سائل لائق
ہے نہ اسکا جواب قرطاسی ہے فقط واللہ تعالے اعلم رشید احمد عفی عنہ
کلمہ پڑھے معنی سمجھ کر نافع ہووے گا بفضلہ تعالے فقط **سوال** یہ قول کہ حضرات

اولیاء اللہ بچشم ظاہری در بیداری دیدار رب العزت تعالے شانہٗ کرتے ہین غلط ہے یا صحیح **الجواب** یہ قول اونکا صحیح نہین بلکہ ماوّل ہے اگر کسی کامل سے منقول ہے اور مردود ہے اگر کسی جاہل سے مروی ہے فقط واللہ تعالے اعلم رشید احمد عفی عنہ

**سوال** ذکر جہر افضل ہے یا خفی بالدلائل ارقام فرماوین **الجواب** دونون مین فضیلت ہے من جہ کسی وجہ سے جہر افضل ہے اور بعض وجہ سے خفی افضل ہی اور دلیل یہ ہے کہ حق تعالے نے مطلق ذکر کا حکم فرمایا ہے اذکراللہ ذکرا کثیرا مطلق کی فرد مین ہو مامور ہے اور فضائل خارجی مختلف ہوتے ہین باعتبار ذاکر اور وقت اور کیفیتہ اور ثمرات کے فقط واللہ تعالے اعلم کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ

رشید احمد

**سوال** یہ طریقہ جو اکثر عوام مین مروج ہے کہ اگر کلام اللہ شریف ہاتھ سے گر جاوے تو اوسکی برابر وزن کرکے گندم و جو وغیرہ مساکین کو صدقہ کرتے ہین اور اس خاص طریقہ کو ضروری لازم جانتے ہین اگرچہ قرض کی نوبت ہو لہذا یہ خاص طور بالخصوص کیسا ہے اگرچہ صدقہ دیوے **الجواب** یہ امر کہین ثابت نہین اختراع عوام کا ہے البتہ صدقہ دیدینا ایسی حالت مین اچھا ہی کہ صدقہ سے کفارہ معاصی کا ہوتا ہے مگر واجب نہین بشرط قدرۃ کے صدقہ کر دیوے خواہ کچھ ہو خواہ کسیقدر ہو سواے اس کے دیگر قیود سب لغو بے اصل ہین فقط واللہ تعالے اعلم رشید احمد عفی عنہ

**سوال** بعد مرنے کے جو طریق اسقاط عوام کرتے ہین کہ فرائض واجبات تجویز کرکے اوسکے فدیہ مین جو گندم وغیرہ مقرر ہوتے اونکے عوض ایک کلام اللہ شریف دیکر سب سے بری الذمہ ہو جاتے ہین لہذا الطریق مروجہ ثابت اور جائز ہی یا نہین **الجواب** یہ حیلہ اسقاط کا مفلس کے واسطے علماء نے وضع کیا تھا اب یہ حیلہ تحصیل چند فلوس کا ملانون

کے واسطے مقرر ہوگیا ہی حق تعالیٰ نیتہ سے واقف ہے وہان حیلہ کارگر نہین مفلس کے واسطے بشرط صحۃ نیۃ ورثہ کے کیا عجب ہی کہ مفید ہو ورنہ لغو اور حیلہ تحصیل دنیا دنیہ کا ہی فقط واللہ تعالیٰ اعلم رشید احمد عفی عنہ **سوال** العیال ثواب مین نیت سب اموات کی کرے توسب کو برابر ہونچے گا یا تقسیم ہوکر ہونچے گا **الجواب** یہ ثواب سب پر تقسیم حصہ رسد ہوگا جیسا ظاہر ہے اور سب کو ہر ہر واحد کو پورا ثواب جیسا مشہور ہے کوئی روایۃ صحیح انکی بندہ کو معلوم نہین واللہ تعالیٰ اعلم رشید احمد عفی عنہ **سوال** اولیاء اللہ کو عالم کی سیر کرانا مثلاً مکہ کرمہ و مدینہ منورہ بلا اسباب ظاہری کے یہ ممکن اور کرامات سے ہے یا نہین ایسی بات کا اگر کوئی انکار کرے توگنہگار ہوگا یا نہین **الجواب** یہ کرامات اولیاء سے ہوتی ہے اور حق ہے کہ کرامۃ خرق عادۃ کا نام ہے اسمین کوئی تردد کی بات نہین اسکا انکار کرنے والا انکار کرامۃ کا کرتا ہے اور کرامات کا حق ہونا مسئلہ اجماعی اہل سنۃ کا ہے فقط واللہ تعالیٰ اعلم کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ

رشید احمد ۱۳۰۱

**سوال** مسجد بنانا قبرستان مین یا دیگر کوئی مکان حجرہ وغیرہ برلے راحت رسانی درست ہی یا نہین **الجواب** جو قبرستان وقف قبور کے واسطے ہوا ہے اوسمین مکان یا مسجد بنانا درست نہین کہ وہ سب زمین قبور کے واسطے وقف ہوئی ہی خلاف شرط واقف کے کوئی تصرف درست نہین کذا فی العالمگیریہ فقط واللہ تعالیٰ اعلم بندہ رشید احمد گنگوہی عفی عنہ

رشید احمد ۱۳۰۱

از بندہ **رشید احمد** عفی عنہ بعد سلام مسنون آنکہ خط آپکا اوسوقت مین گنگوہ ہونچا جب مین دیوبند تھا اس لئے جواب مین دیر ہوئی بندہ آپکے واسطے دعا کرتا ہے آپکے سفر حج کی خبر سے مسرور ہوا حضرت کی خدمت مین نیازمندانہ حاضر ہونا اور اگر کوئی امر خلاف طبیعت دیکھو تو سکوت اختیار کرنا اور مین بخیریت ہون آنکھونکا حال بدستور ہے

فقط والسلام اور وہان چند آدمی بدوضع جمع ہین اونسے مت الجھنا اپنے عقائد واعمال جیسے یہان ہین ویسے ہی رکھنا اور حافظ احمد حسین صاحب سے میرا سلام کہنا اور اونسے ملنا فقط والسلام مورخہ ۷ جمادی الثانی روز دوشنبہ

بنام حافظ عبدالرحیم صاحب مرادآباد ۷ شوال ۱۳۱۳ھ

الجواب

مسئلہ ۲۴ / ۷۲ ———— مسئلہ ۲۴ / ۱۲۰

| ماں | بیوی | بھائی | بہن | بیٹی | بیٹی | باپ | زوجہ | اخوات ہم | دختر | پسر ۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴/۱۲ | ۳/۹ | ۲ | ۱ | ۸/۲۴ | ۸/۲۴ | ۴/۲۰ | ۳/۱۵ | محروم | ۱۷ | ۶۸/۳۴ ۴۴ |

شرعاً صورۃ مندرجہ مسئلہ اولی مین ترکہ متوفی بعد تقدیم ماحقہ التقدیم از اداے دیون وتنفیذ وصایا بشرط حصر ورثہ وغیرہ کے بہتر سہام پر اور ترکہ متوفے مسئلہ دوم مین ایکسو بیس سہام پر منقسم ہوکر اوس مین سے بتفصیل مندرجہ حصص نوشتہ اسامی دی جاوینگی یعنی بارہ سہام ماں کو اور نو بیوی کو اور دو بھائی کو اور ایک بہن کو اور چوبیس چوبیس سہام ہر دو دختران کو مسئلہ اولے مین اور بیس سہام باپ کو اور پندرہ زوجہ کو اور سترہ دختر کو اور چوبیس چوبیس ہر دو پسران کو مسئلہ ثانیہ مین دیئے جاوینگے فقط واللہ تعالے اعلم بندہ رشید احمد عفے عنہ

[مہر: رشید احمد]

سوال دعا کرانا اہل قبور سے ممنوع ہے جیساکہ ایضاح الحق مین مولانا شہید مرحوم شاہ عبدالعزیز صاحب علیہ الرحمۃ سے نقل فرماتے ہین ونیز بحکم فتوی رئیس العلما حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب قدس سرہ کہ استمداد را بمعنی طلب دعا از اموات از جنس بدعات شمردہ اند باوجود آنچہ صاحب استیعاب روایت کردہ کہ در زمان حضرت عمر رض اعرابی طلب دعا و استسقاء از مزار مبارک جناب رسالتمآب علیہ الصلوۃ والسلام نمودہ پس باوجود تحقیق این امر مذکور دران قرن بنابرانکہ مروج درآن قرن نگردیدہ از بدعات شمردہ اند الخ اور مولانا محمد اسحاق صاحب مرحوم بھی اربعین مین فرماتے ہین

مرسلہ حافظ عبدالرحیم صاحب از مرادآباد ۱۸ ذی الحجہ ۱۳۱۳ھ

وحق آنست کہ انکار فقہار عام ست از آنکہ استمداد از قبور انبیار کنند یا از قبور غیر ایشان
ہمہ جائز نیست یا جائز ہے اگر جائز ہے تو جواز مع دلائل مفصل کے ارقام فرماوین
**الجواب** از بندہ رشید احمد عفی عنہ بعد سلام مسنون آنکہ بندہ کی آنکہہ مین
پانی آیا ہوا ہے اسواسطے مین لکہنے پڑہنے سے معذور ہون دوسرے کے ہاتہ سے
لکہواتا ہون اسوجہ سے مختصر لکہتا ہون۔ اگر آپکی تسلی ہوجاوے تو بہتر ورنہ بندہ معذور
ہے۔ قبور سے اس طور دعا کرنا کہ اے صاحب قبر اسطرح میرا کام کردے تو یہ تو
حرام اور شرک بالاتفاق ہی اور یہ بات کہ تم میرے واسطے دعا کرو تو اس باب مین
اختلاف ہی منکرین سماع اسکو لغو ناجائز کہتے ہین اور مجوزین سماع جائز جانتے ہین
اور یہی بندہ نے پہلے بعض سائلین کے جواب مین لکہا ہی بندہ مختلف فیہا مسائل
مین فیصلہ نہین کرتا لیکن احوط کو اختیار کرتا ہون فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** قومہ
جلسہ مین دعا مسنونہ پڑہنے سے جو شخص کہتا ہو کہ سجدہ سہو لازم ہوتا ہے یہ قول صحیح ہی
یا نہین **الجواب** یہ مسئلہ صحیح معلوم نہین ہوتا ہے فقط **سوال** صفر کے آخر چار شنبہ
کو اکثر عوام خوشی و سرور وغیرہ اطعام الطعام کرتے ہین شرعاً اسکا کیا ثابت ہے
**الجواب** شرعاً اسکا کچہہ بہی ثبوت نہین جہلار کی باتین ہین فقط **سوال**
صلوۃ غوثیہ جو اکثر عوام پڑہتے ہین جائز ہے یا نہین اور صلوۃ معکوس و صلوۃ ہول بہی جائز
ہے یا نہین **الجواب** صلوۃ غوثیہ کی حقیقت ہم کو معلوم نہین اور صلوۃ معکوس فی الحقیقہ
نماز نہین بلکہ مجاہدہ ہے اور صلوۃ ہول کا ثبوت صحاح احادیث سے نہین فقط
**سوال** شبینہ یعنی کلام اللہ شریف ایک شب مین تراویح مین پڑہنا ثابت ہی یا نہین
بالخصوص ایسی حالت مین کہ ادائے حروف بترتیل حتاکہ تصحیح الفاظ تک نہین ہوتی اور

مقتدیون پر بار تطویل وریاء وشہرت علاوہ لہذا ایسی صورت مین جائز ہے یا نہین
**الجواب** قرآن شریف کا ایک رات مین ختم کرنا بصورت تصحیح الفاظ وغیرہ جائز ہے
اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے ایک رات مین ختم کرنا ثابت ہے اور اگر قرآن ترتیل
کے ساتھ نہین پڑھا مگر الفاظ صحیح پڑھے گئے تو اسطرح پڑھنے مین ثواب کم ہوگا اور بار تین
ثواب زائد اور ریاء تو فرائض مین بھی ممنوع ہے تراویح پر کیا موقوف ہے اور مقتدیون
کو اگر اسطرح پڑہنا دشوار ہوتا ہے تو نہ پڑہین فقط **سوال** ایسا تالاب جو گرمیون مین کسقدر
خشک ہوجاتا ہو اور ایام بارش مین طویل وعریض مگر کسی موسم مین عشر در عشر سے کم نہین رہتا
اور اسمین اکثر نجاسات مثل بول وبراز وشہر کا پانی وغیرہ بھی شامل ہوتا رہتا ہے لیکن
تاہم اوصاف ثلثہ مین تغیر نہین آتا بلکہ ہرطرح صاف رہتا ہے لہذا یہ طاہر ہے یا نجس
**الجواب** یہ تالاب طاہر ہے اور ہرگز نجس نہین ہر موسم مین پاک رہتا ہے فقط
واللہ تعالے اعلم **سوال** اختلاف مطالع رویۃ ہلال رمضان شریف یا شوال یا
ذی الحجہ وغیرہ مین معتبر ہے یا نہین اور تحریر خط یا تار معتبر کر اپنے قرائن سے تصدیق
ہوجاوے اور شبہ مطلق نہ رہے ایسے معاملہ مین معتبر ہے یا نہین **الجواب** اختلاف
مطالع صوم وافطار مین معتبر نہین اور سوائے اسکے معتبر ہے یہ ظاہر روایۃ ہے
اور بعض علماء حنفیہ کے نزدیک صوم وافطار مین بھی معتبر ہے اور تار مثل خط کے
ہے اگر تار وخط مین ذرائع عدول ہونگے تو اعتبار ہوگا ورنہ نہین ہوگا فقط واللہ تعالے
اعلم **سوال** میت پر جو حقوق اللہ مثل فرائض وواجبات کے ہون اگر وارثان ادا
کرین تو ساقط ہوجاوینگے یا نہین اور طریقہ اسقاط مروجہ عوام جو حیلہ وغیرہ کرتے
ہین اسکا وجود خیر القرون مین تھا یا نہین باوجود نہونے کے بدعت ہے یا نہین

الجواب حقوق الٰہیہ تو اداے حقوق سے ادا ہو سکتے ہین اور حقوق بدنیہ جیسے نماز
روزہ تو اگر ہر نماز روزہ کے بدلے نصف صاع گیہون اور ایک صاع جو ادا کرتے سے
امیدوار ہی انشاء اللہ تعالے باقی رہا یہ اسقاط مروجہ محض لغو اور بیہودہ حیلہ ہی اور
اسکا خیر القرون مین کچھ اثر نہین ہی واللہ تعالے اعلم **سوال** اکثر عورتین جو بعض صوفیون
سے بیعت ہوتی ہین بلا حجاب بے پردہ سامنے آتی ہین اور ہاتھ مین ہاتھ دیکر
بیعت ہوتی ہین اور کچھ عیب نہین سمجھا جاتا ہے اور خود یہ بیعت بھی رسمی ہوتی ہے
کیونکہ خود شرک و بدعت مین مبتلا ہوتی ہین نماز تک نہین پڑہتین چہ جائیکہ طریقت
اور اسپر فخر ہوتا ہے اور جو عورتین بیعت نہین ہین انکو طعن کیا جاتا ہے لہذا ایسی بیعت
ہونا حرام ہے یا نہین **الجواب** ایسے پیر سے بیعت ہونا حرام ہے اور ایسی بیعت
بھی حرام اور پیر کے ہاتھ مین ہاتھ دینا غیر محرم عورتون کو حرام ہے رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم بوقت بیعت عورتون کا ہاتھ نہین پکڑتے تھے فقط واللہ تعالے اعلم۔

**سوال** ایک مکان مین چند قبرین پختہ و خام ہین اگر صاحب مکان اوس جگہ
قرآن شریف پڑہا کرے نہ بنیت قراۃ علے القبر کہ جسکو فقہاء منع کرتے ہین تو جائز
ہے یا نہین اور احکام قبر بعد منہدم ہونے کے بدل جاتے ہین یا نہین **الجواب** وہان
قرآن پڑہنا جائز ہے اور جب قبر منطوس ہو جاوے نام و نشان نہ رہے تو بعض احکام
بدل جاتے ہین واللہ تعالے اعلم کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ ۲۷ ذی الحجہ
روز چارشنبہ (مہر: رشید احمد) **سوال** نماز مین فوق ناف ہاتھ باندہنا سنت سے
ثابت ہی یا نہین باوجود ثبوت اسکے عامل کو برا جاننا ولا مذہب کہنا کیسا ہی حالانکہ خود
ہدایہ مین محققین علماء صوفیہ اسکے عامل و ترجیح و توسیع کے قائل ہین چنانچہ حضرت میرزا

مظہر جانجاناں شہید رحمۃ اللہ علیہ کے معمولات میں ہے و دست را برابر سینہ می بستند
و میفرمودند کہ این روایت ارجح است از روایت زیر ناف اگر کسے گوید کہ درین صورت
خلاف حنفیہ بلکہ انتقال از مذہب بمذہب لازم مے آید گوئیم بموجب قول ابی حنیفہ رضی اللہ
تعالے عنہ اذا اثبت الحدیث فھو مذھبی از انتقال در مسئلہ جزئی خلاف مذہب لازم
نمے آید بلکہ موافقت در موافقت ست انتہی اور امام ربانی عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ بھی میزان
میں اولویت کے قائل ہیں چنانچہ فرماتے ہیں وضع تحت صدرہ اولے وبذلک حصل الجمع
بین اقوال الائمۃ رضی اللہ عنہم انتہی اور مولانا شاہ ولی اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ
شرح موطا میں فرماتے ہیں مترجم گویا رضی اللہ عنہ وارضاہ کہ جمہور علما بوضع یمنے
بر یسرے قائل اند باز اختلاف کردند شافعی فوق ناف مے نہد و ابوحنیفہ زیر ناف
و این ہمہ واسع و جائز است اور مولانا شہید رحمۃ اللہ علیہ بھی تنویر العینین میں فرماتے
ہیں والوضع تحت السرۃ وفوقہا متساویان لان کلا منہما مروی عن اصحاب النبی
صلے اللہ علیہ وسلم اور شیخ عبدالحق صاحب رحمۃ اللہ علیہ بھی توسیع کے قائل ہیں
مدارج النبوۃ میں **الجواب** فوق ناف و زیر ناف دونوں طرح ہاتھ باندھنا اگر از روے
دیانت ہے تو جائز ہے اور اگر ہواے نفسانی سے کرے گا تو ناجائز ہے واللہ تعالے
اعلم **سوال** ملفوظات حضرت میرزا مظہر جانجاناں شہید رحمۃ اللہ علیہ میں ہے۔
عجب ست کہ حدیث صحیح غیر منسوخ کہ محدثین بیان آن نمودہ اند و احوال رواۃ آن معلوم
است و بچند واسطہ میرسد بہ نبی معصوم کہ خطا را بران راہ نیست بعمل نمے آرند و روایت
فقہ کہ ناقلان آن قضاۃ و مفتیان اند و احوال ضبط و عدل آنہا معلوم نیست و بزیادہ
از دہ واسطہ میرسد بمجتہد کہ خطا و صواب از شان اوست معمول گردیدہ است ربنا لاتواخذنا

ان نسینا او اخطانا انتہی اس عبارت کی وجہ سے وہ لوگ جو باوجود احادیث صحیحہ غیر منسوخ کے جنکی شہادت عند المحدثین اہل فن ثابت ہوگئی ترک کرکے دیگر کتب و اقوال کہ اونکا حال بضبط نا قلان ثابت نہین عمل کرتے ہین حضرت میرزا صاحب قدس سرہ کو غیر مقلد و برا کہتے ہین یہ قول اونکا گناہ اور ناحق ہی یا نہین اور عبارت مذکورہ صحیح ہی یا نہین **الجواب** یہ عبارت صحیح ہے اور یہ حکم اس شخص کے لیے ہے کہ جو تمام احادیث کی صحت و سقم سے واقف ہو اور دلائل ائمہ مجتہدین و فقہا سے بھی واقف ہو بس یہ عبارت کچھ غیر مقلدون کو مفید نہین اور اس عبارت کی وجہ سے حضرت میرزا صاحب علیہ الرحمۃ کو غیر مقلد و برا کہنے والا فاسق ہی واللہ تعالے اعلم **سوال** احادیث مین جو تغنی بالقرآن کو محمود و مستحسن فرمایا گیا ہے بالخصوص اس حدیث مین لیس منا من لم یتغن بالقرآن اسمین گویا واجب اور اسکے ترک کو حرام کردیا گیا ہے لہذا مراد تغنی بالقرآن سے حسن صوت بے تکلف بلا زیادتی کمی الفاظ ہے یا موسیقی و مطربان کیونکہ اقوال فقہا مختلف ہین بعض مطلق ممنوع کہتے ہین بعض مطلق اجازت دیتے ہین اگرچہ قوانین موسیقی ہو بعض بے تکلف طبع و سماحت جواز و لموسیقی و مطربان عدم جواز کے لہذا استطاب حقیقہ مؤید لقول ثالث ہے یا نہین **الجواب** اس حدیث مین مراد حسن صوت سے اور خوش الحانی سے پڑھنا ہے اور ایسی طرح تغنی کرنا کہ حروف مین زیادت و کمی نہو جائز بلکہ مستحسن ہے اور ایسی طرح پر پڑھنا کہ حروف مین کمی زیادتی پیدا ہو جاوے جائز نہین فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** صلوۃ جنازہ مسجد مین موجب احادیث صحیحہ چنانچہ ابوداؤد مین ہے عن عائشۃ قالت واللہ ما صلے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم علے سہیل بن البیضاء الا فی المسجد انتہی ایضاً قالت واللہ لقد صلے رسول اللہ صلی اللہ

علیہ وسلم علی ابن النبی بیضاء فی المسجد اخیہ انتہی درست ہی یا نہین درصورت عدم جواز
دلیل صحیح کیا ہی اور یہ حدیث ابو داؤد من صلی علی جنازۃ فی المسجد فلا شئی لہ صحیح ہی
یا نہین کیونکہ صاحب سفر السعادت فرماتے ہین گاہ بیرون مسجد وگاہ اندرون مسجد
وہر دو جائز ست وحدیث ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ کہ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم فرمود
من صلی علے جنازۃ فی المسجد فلا شئی لہ غلط ست وصواب آنست کہ خطیب بغدادی
روایت کردہ وگفتہ کہ در اصل فلا شئی علیہ ست وبعض ائمہ حدیث سے گویند این حدیث
خود ضعیف ست چہ از افراد صالح مولی التوأمہ ست ونماز بر ابو بکر رضی اللہ عنہ وعمر رضی اللہ عنہ در مسجد
گذارند بحضرت جمیع مہاجرین وانصار واز کسے انکار وارد نشدہ انتہی اگر کوئی پڑھ لے
تو ہو جاویگی یا قابل اعادہ ہوگی **الجواب** نماز جنازہ کی مسجد مین ادا کرنے مین علما
کا اختلاف ہی امام صاحب کے نزدیک روا نہین اور حدیث ابو ہریرہ حسن ہے
غلط اور ضعیف نہین اور اس حدیث صحیحین سے اسکی تائید ہوتی ہے کہ آپ نے نجاشی پر
نماز مسجد سے باہر تشریف لاکر پڑھی اور اگر کوئی شخص نماز جنازہ مسجد مین پڑھ لے
تو نماز ادا ہوگی اعادہ ضرور نہین فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** سورۂ فاتحہ صلوٰۃ
جنازہ مین کہ حسب احادیث صحیحہ مسنون ہی چنانچہ عن طلحۃ بن عبد اللہ بن عوف رضی اللہ
تعالے عنہ قال صلیت خلف ابن عباس علے جنازۃ فقرأ فاتحۃ الکتاب فقال لتعلموا
انہا سنۃ وحق رواہ البخاری ونسائی انتہی وعن ابی امامۃ رضی اللہ عنہ قال السنۃ
فی الصلوٰۃ علے الجنازۃ ان یقرأ فی التکبیر الاولے بام القرآن مخافتۃ ثم یکبر ثلثا والتسلیم
عند الآخرۃ رواہ النسائی اور محققین علماء بھی اسکی سنیت وفضلیت کے قائل ہین خصوصًا
مولانا شاہ ولی اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ حجۃ اللہ البالغہ مین فرماتے ہین ومن السنۃ

قراۃ فاتحۃ الکتاب لانہا خیر الادعیۃ واجمعہا اللہ تعالے عبادہ فی محکم کتابہ اور ملا علی
قاری رحمۃ اللہ علیہ بھی استحباب کے قائل ہین بنا بر احتیاط مذہب شافعی صاحب رحمۃ اللہ
علیہ کے چنانچہ رد المحتار مین ہے وقول ملا علی القاری ایضا یستحب قراتہا بنیۃ الدعاء
خروجا من خلاف الشافعی اور قاضی ثناء اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ بھی وصیت نامہ
مین فرماتے ہین لہذا برعایۃ ادلہ مذکورہ فاتحہ پڑھنا ہی اولی ہے یا نہین الجواب نبیۃ
فخر عالم صلے اللہ علیہ وسلم نے فاتحہ نماز جنازہ مین احیانًا بجواز پڑھی ہے ورنہ معمول ضرور تھا
کیونکہ امام صاحب قرآن کی ممانعت حدیث سے ثابت فرماتے ہین البتہ بطور دعا پڑھنا
مضائقہ نہین ہے واللہ تعالے اعلم سوال [سلہ] لباس احمر بغیر معصفر خواہ ٹول ومخمل وغیرہ
مردون کو درست ہے چنانچہ شاہ ولی اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ مصفے شرح موطا
مین فرماتے ہین وکروہ نیست لباس مصبوغ بمشق ونحوہ آن در حق مردان ودر حق زنان
واللہ اعلم یا نہین الجواب لباس احمر غیر معصفر مرد کو پہننا جائز ہے علے سبیل الفتوی
اور ترک اولے ہے بنا بر تقوی اور معصفر مرد کو مکروہ تحریمی ہے فقط واللہ تعالے اعلم
سوال تحدید صاع ومد بوزن ہندوستان سو روپیہ کے سیر سے معتبر کیا ہے
اور یہ جو ترجمہ اثاثہ مین مولوی محمد احسن صاحب مرحوم لکھتے ہین کہ مد شرعی رطل کی
تہائی کی برابر ہے یعنی سو روپیہ بھر کے سیر سے قریب ڈیڑھ پاؤ کے ہوتا ہے اور صاع
ایک رطل وتہائی رطل کے قریب یا ڈیڑھ سیر کے قریب ہوتا ہے قول مذکورہ صحیح ہے
یا نہین الجواب [۹۲] باؤن کے سیر سے یعنی چہرہ شاہی باؤن روپیہ کی برابر سیر
ایک صاع تین سیر کا ہوتا ہے اور مد اوسکی چوتھائی ہے اور یہ مد وصاع بمذہب
حنفی ہین اسکے موافق آپ حساب کر لین اور تولہ دو تولہ کی کمی زیادتی شرعًا معتفہ

سلہ سوال استعمال لباس احمر ... جواب ...

نہین فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** معجزہ قدم شریف یعنی سنگ مرمر ہوکر نقش قدم ہوجانا چنانچہ بکثرت دیکھا جاتا ہی کہ لوگ لئے پھرتے ہین احادیث صحیحہ مستندہ سے ثابت ہے یا نہین **الجواب** کتب احادیث سے تو اسکا پتہ نہین چلتا البتہ قصیدہ ہمزیہ مین دیکھنے سے معلوم ہوتا ہی کہ یہ معجزہ نقش قدم شریف کا ظاہر ہوا ہی لیکن آجکل جو لئے پھرتے ہین انکا اعتبار نہین فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** تو تام چاندی کے ایک یہ کہ کپڑے پر ٹانک دئے جاوین دوسرے یہ کہ سوراخ کرکے معہ زنجیرون کے داخل کپڑے مین کئے جاوین کہ ہر وقت نکال اور ڈال سکتے ہین یہ دونون صورتین جواز مین یکسان ہین یا نہین **الجواب** تو تام چاندی کے دونون طرح درست ہین فقط واللہ تعالے اعلم **سوال** جو لوگ وضو مین ہر ہر عضو پر اذکار دعائین پڑھتے ہین آیا کوئی اصل معتبر اسکی ہے یا نہین **الجواب** جو وضو کے اندر ہر ہر عضو پر اذکار پڑھتے ہین انکی کوئی سند صحیح نہین ہے فقط لیکن روایات قابل عمل مین فقط واللہ تعالے اعلم کتبہ الاحقر بندہ رشید احمد گنگوہی عفی عنہ ۲۷ ذالحجہ روز چہارشنبہ

رشید احمد ۱۳۰۱

جناب مولانا صاحب معظم مکرم دام ظلکم آپکی خدمت عالی مین بعد سلام مسنون الاسلام کے التماس ہی کہ بندہ کو آپکی خیر و عافیت مطلوب ہی لہذا امیدوار ہون کہ سوالات کے جوابات سے بندہ کو مشرف فرمائے فقط خادم العلما رونانج احمد **سوال** جسکے ذمہ روزہ کفارہ کے ہون طلب علم مین ہو یا حفظ کلام اللہ مین اگر روزہ رکھتا ہی تو طلب علم مین نقصان ہوتا ہے اور اگر نہین رکھتا ہے تو اسکا مواخذہ سخت ہوتا ہی کہ کفارہ کے روزہ اوسکے ذمہ ہین اگر بعد طلب علم کے رکھ لے تو درست ہی یا نہین **سوال** جس شخص کے پاس مال نصاب ہو اور وہ اوس مال کی کوئی شی مثل مکان وغیرہ خرید لے تو اوس مال پر زکوۃ ہوگی یا اوسکی

سوالات مرسلہ مولوی حاجی احمد صاحب مرادآبادی ۱۳۰۱ھ

آملی پر **سوال** وقت ظہر مثلین تک رہتا ہی یا نہین مذہب حنفیہ مین اگر نہین رہتا
تو جو ظہر مثلین مین پڑھے تو قضا پڑھے یا ادا اور بعد مثل کے عصر اگر پڑھے تو ہوگی
یا نہین اور سایہ اصلی کی پہچان خلاصہ طور پر ایسے قاعدہ کلیہ سے کہ ہر جگہ وہ قاعدہ
دل نشین ہو ارقام فرماوین **سوال** اگر کسی کو کوئی عذر مثل مرض وغیرہ کے ہو تو جمع بین الصلوتین
جائز ہے یا نہین کیونکہ وہ حالت مرض سخت وغیرہ مین نہ پڑھ سکے گا چنانچہ شاہ ولی اللہ صاحب
موطا کی شرح مین فرماتے ہین مختار فقیر جواز ست وقت عذر و عدم جواز بغیر عذر اور مولانا
عبد الحی صاحب مرحوم بھی جواز کو لکھتے ہین اپنے فتاوی مین تو اگر ایسے وقت مین جمع بین الصلوتین
کرلے تو جائز ہے یا نہین اور نماز ہوجاویگی یا نہین **سوال** قبرون کو پختہ کرانا اور عمارات
بنانا اور روشنی وغیرہ کرنا کہ انکے منع مین حدیثین صحیح وارد ہین اور لعنت فرمائی ہی حضرت
صلے اللہ علیہ وسلم نے تو پھر کیا باعث ہی جو خود حضرت ہی کا مزار مبارک پختہ رفیع الشان
بنا ہوا ہے اور رنگین بھی ہوئی ہے اور بڑے بڑے سامان اور صحابہ اور اماموں کی
بھی پختہ بنی ہین کیا کچھ خصوصیت ہی یا کچھ مصلحت ہی دین و دنیا کی اگر کوئی منع کرے تو نہین
مانتے اور غلط بتاتے ہین آپکی خدمت مین عرض ہی کہ جواب ایسے طور پر دیجئے جو اونپر حجت
ہو کیونکہ حدیثون کا صاف انکار لازم آتا ہے اور اگر اونسے کہین کہ حجت تو قرآن حدیث
سے ہے تو وہ کہتے ہین کہ ہم ایسی باتون کو نہین مانتے۔ **سوال** جو شخص مجتہدین علیہ
الرحمۃ کو یا مقلدین کو برا جانے یا تقلید مجتہدین کو شرک کہے معاذ اللہ وہ تو فاسق اور
گنہگار سخت ہی مگر جو شخص ایسا نسمجھے بلکہ سب ائمہ دین کو اپنا پیشوا و مقتدائے دین اپنے
عقیدہ مین جانتا ہو تو وہ شخص عمل ظاہر سنت پر کہ حدیث سے ثابت ہو اور کسی مذہب کے
موافق ہو مذاہب اربعہ مین سے کرلیوے اور باعث فتنہ فساد کا اور پریشانی عوام کا بھی

اوسکے عمل کرنے سے کیونکہ تقلید معین کو جو واجب اور ضروری کہتے ہین تو اس باعث سے کہ موجب درستی اعمال اور صلاحیت اور بوجہ عدم ہر اگندگی و پریشانی و فتنہ و فساد عوام کے ورنہ چاہے جسکی تقلید کرے مذاہب اربعہ پر تو ایسی صورت مین کہ باعث فتنہ و فساد عوام کا ہو مختار ہے چاہے جسپر عمل کرے یا نہین فقط۔ احقر آپکا خادم بہ امید محمد باز ارجوکی امید ہے کہ جواب سے مشرف فرماوین گے۔ **جواب اول** کفارہ کے روزون مین تاخیر نچاہیئے اگرچہ حفظ قرآن و تحصیل علم مین حرج لازم آوے فقط **جواب دوم** جب تک اُس مال سے کوئی شی نہ خریدی تھی اوسپر زکوۃ تھی اور بعد خریدنے کے اوسپر زکوۃ نہین آتی فقط **جواب سوم** ظاہر یہ دونون قولون پر فتوی دیا گیا ہے جسپر عمل کریگا درست ہے اور رسایہ حیلی کا ایسا قاعدہ جو ہر جگہ موافق و مطابق ہو مجھے معلوم نہین فقط **جواب چہارم** نماز ہوجاوے گی فقط **جواب پنجم** یہ سب امور ناجائز ہین اور جہان کہین لوگون نے کیا ہے وہ علماء مقبولین نے نہین کیا بلکہ امرا و سلاطین نے کیا ہے اور خلاف قرآن شریف و سنۃ رسول اللہ کے جو کوئی کرے وہ ناجائز ہے قابل حجت نہین فقط **جواب ششم** اس صورۃ مین اگر ہواے نفسانی سے بھی خالی ہے تو اوس کو جائز ہے کہ کسی مذہب کے موافق عمل کر لے فقط واللہ تعالے اعلم رشید احمد گنگوہی عفی عنہ مورخہ ۱۶ ربیع الثانی روز چہارشنبہ

رشید احمد ۱۳۰۱

**الجواب** عاصم قاری کے نزدیک جنکی قرأۃ ہندوستان مین پڑھی جاتی ہے اور تمام قرآن مطبوعہ اوسی کے موافق ہین بسم اللہ ہر ہر سورۃ کا جزو ہے لہذا اوسکے نزدیک ہر سورۃ کے اوپر بسم اللہ کو جہر کے ساتھ پڑہنا چاہیئے اور امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا مذہب یہ ہی کہ بسم اللہ ایک آیۃ قرآن شریف کی ہے اوس کو کہین ایک جگہ جہر سے

پڑھ دینا چاہیئے سوائے سورہ نمل کے پس جو لوگ کہ مذہب حنفیہ کی رعایت رکھتے ہین وہ بسم اللہ کو ایک دفعہ پکار کر پڑھ لیتے ہین سوائے سورہ نمل کے کیونکہ بسم اللہ کسی سورہ کا جزو نہین مستقل آیۃ ہے امام صاحب کے نزدیک پس رعایت مذہب حنفیہ جس سورہ کے ساتھ چاہے اسکو پڑھ لیوے کوئی قید نہین اور اگر رعایت قاری عاصم کی منظور ہے تو ہر سورہ کے اوپر بجہر پڑہنا چاہیئے درصورت مذہب حنفیہ کوی احتیاط کی بات نہین یکسان ہے فقط اعتکاف مسنون مین اگر فساد ہو جاوے تو اوسکی قضا نہین آتی فقط سحری کھانے کے اندر تاخیر مستحب ہے اور ایسی تاخیر کہ جس سے شک مین واقع ہو جاوے اوس سے بچنا واجب ہے فقط والسلام سب احباب کو سلام مسنون۔

بندہ رشید احمد گنگوہی عفی عنہ ۱۵۔ رمضان یوم پنجشنبہ

کیا فرماتے ہین علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ زید کا نکاح ہندہ نابالغہ بولایت اولیاء ہندہ منعقد ہوا تھا بعد فوت ہونے زید کے ہندہ نابالغہ کا نکاح ثانی برادر زید سے والدین زید نے بلا اجازت و اطلاع اولیاء ہندہ اپنے گھر مین کرا لیا بعد اطلاع کے اولیاء ہندہ بھی شکایت وغیرہ کرکے نکاح ثانی ہندہ سے راضی ہوگئے یہانتک کہ ہندہ کی آمد و رفت برابر اپنے اولیاء و زوج مین رہی کسی قسم کی ناراضی اولیاء ہندہ مین نہین پائی گئی بعد بلوغت کے ہندہ خود بھی بدستور راضی وخوش رہی مگر اب بوجہ کسی نزاع کے اولیاء ہندہ مین و زوج ہندہ مین ہندہ اپنے نکاح سے انکار کرتی ہے اور زوج سے علیحدہ ہوکر اپنے اولیاء مین چلی گئی لہذا ایسی صورت مین کہ ہندہ اپنے نکاح سے راضی تھی نکاح صحیح ہے اور ہندہ آسکتی ہے یا نکاح فسخ ہو سکتا ہے بینوا توجروا الجواب صورۃ مسؤلہ مین جبکہ نکاح صحیح ہوگیا کہ ہندہ کے اولیانے

مرسلہ حافظ عنایت اللہ صاحب رامپوری ۱۳۰۷ھ

ف مرسلہ علی نظر بیگ صاحب مرادآبادی سنہ ۱۳۲۰ھ

اوس کو رد نہین کیا اور دلالۃً اور صراحۃً اوسکی رضا پائی گئی اور بعد بلوغ کے خود منیدہ بھی زوج سے راضی رہی اور اوس کے پاس رہتی رہی تو اب یہ نکاح ہرگز انکار منیدہ سے فسخ نہین ہوسکتا کذا فی کتب الفقہ فقط واللہ تعالے اعلم بندہ رشید احمد گنگوہی عفی عنہ [رشید احمد ۱۳۰۱]

بخدمت شریف جناب مولانا و مخدومنا مولوی رشید احمد صاحب مد ظلہ العالی۔ السلام علیکم زید ایک معمولی سا مولوی ہے لوگون سے مسائل متنازعہ فیہ مین گفتگو کرکے فساد کرتا ہے اور عوام اور جہلاء سے بلاوجہ بحث و مباحثے کرتا ہے مسائل مختلف فیہ مین نہایت تشدد کرتا ہے چنانچہ عمرو سے جو کہ ایک مبتدی طالب علم نفحۃ الیمن وغیرہ پڑھتا ہے مسئلہ رفع یدین فی الصلوۃ عند رکوع مین گفتگو کی زید نے کہا رفع یدین عند رکوع ممنوع فی الحدیث ہے عمرو نے جواب دیا نہین بلکہ سنت ہے چنانچہ سبیل الرشاد مین رفع و عدم رفع کو سنت تحریر فرماکر عدم رفع کو راجح لکھا ہے ممنوع نہین ہے اگر ممنوع فی الحدیث ہوتا تو سبیل الرشاد مین ضرور تحریر فرمایا جاتا تو زید نے اسکے جواب مین کہا مین کسی کا کلام نہین مانتا اور چند کلمات سخت کہے عمرو نے بھی اسکے جواب مین غصہ سے یہ کہا جو سنت کہ حدیث صحیح سے ثابت ہے اوسپر عمل کرنے کو جو ممنوع کہے وہ ملحد ہے لہذا عرض ہے جو طور سبیل الرشاد مین تحریر ہوا ہے یہی درست ہے یا رفع یدین مذکور ممنوع فی الحدیث ہے اور زید جو لوگون کو ایسے الفاظ کہتا ہے اور کہلواتا ہے اور لوگون کو ورغلاتا ہے کس جرم کا مستحق ہے اور اس حدیث کا مصداق ہے یا نہین من طلب العلم لیجاری بہ العلماء لیماری بہ السفہاء یصرف بہ وجوہ الناس الیہ ادخل اللہ النار اور عمرو نے جو اسکے جواب مین ملحد کہا وہ کس درجہ کا گنہگار ہے بینوا وتوجروا **الجواب** جو طور سبیل الرشاد مین مذکور ہے وہ ہی صحیح ہے احادیث صحیحہ سے دونون امر ثابت ہین کسی ایک کو ممنوع

اور اوسکے فعل کو ارتکاب منہی اور فعل منکر نہ کہنا چاہیئے اور جو شخص ایسے کلمات کیے یا مجارات و مبارات کو مقصود بتحصیل علم بنا دے وہ سخت گستاخ بلکہ مستحق تعزیر ہے اور قابل تادیب فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ بندہ رشید احمد گنگوہی عفی عنہ (مہر: رشید احمد)

(حاشیہ: بنام مولوی ظفر حسین صاحب مرادآبادی)

از بندہ رشید احمد عفی عنہ بعد السلام علیکم مطالعہ فرمایند۔ بندہ بخیریت ہے آپکے لئے دعاے خیر کرتا ہے۔ مجھے کوئی وظیفہ ایسا معلوم نہیں کہ جس سے ذوق و شوق پیدا ہو اور دنیا سے بے رغبتی اور اللہ کی طرف توجہ کرنا اسکے لئے مفید ہے جس شی کی ان اسباب کی طرف سے صراحتہً یا دلالتہً اجازت ہو اوسکا لینا مضائقہ نہیں ہے اور بلا مرضی اونکے اوسکے مال میں تصرف درست نہیں ہے فقط والسلام۔ ۲۴ محرم سنہ ۱۳۱۶ھ

(حاشیہ: بنام مولوی ظفر حسین صاحب مرادآبادی)

**الجواب** ایسے ظروف بنانا جنکا استعمال سب زن و مرد کو حرام ہے بنانے نہیں چاہئیں کہ بالآخر سبب معصیت ہوجاتا ہے اور جو انگوٹھی زن و مرد دونوں پہنتے ہیں وہ بیچنا اور بنانا درست ہے اور جو مردوں کو درست ہے یا عورتوں کو درست ہے اوسکا بنانا اور بیچنا بھی درست ہے فقط والسلام مورخہ ۱۲ شعبان سنہ ۱۶ھ (مہر: رشید احمد ۱۳۰۱)

(حاشیہ: بنام مولوی ظفر حسین صاحب مرادآبادی)

از بندہ رشید احمد عفا عنہ بعد سلام مسنون آنکہ جس صورت میں لوگوں کے جمع ہونے مسجد کی بے تعظیمی ہوتی ہے ایسی صورت میں چپکے سے ختم کر دینا اور کسی کو خبر نکرنا بہت اور مناسب ہے۔ اور جس شخص نے بیس تراویح پڑھ لی ہوں پھر کسی دوسری مسجد میں تراویح ہوتے دیکھے تو شریک ہوجاوے کچھ حرج نہیں بلکہ ثواب ہے۔ جس شخص نے اسقدر کھانا کھایا کہ بعد طلوع آفتاب کے ڈکاریں آتی ہیں اور اونکے ساتھ پانی آتا ہے اوس سے روزہ میں حرج نہیں آتا۔ واللہ اعلم ۱۲۔ رمضان یکشنبہ سنہ ۱۷ھ۔ رشید احمد

بوجہ ابر کے یہاں چاند نظر نہیں آیا مگر اور مقامات سے مستند خبریں آئی ہیں کہ چہارشنبہ کی پہلی

بنام علی نظر صاحب گنگوہی مرادآبادی ۱۳۰۹ھ

**الجواب** بھاگلپوری کپڑے ریشمی ہی ہین اونکا حکم ریشم کا ہی ہے گر یہ موٹا ریشم کی
اور معروف ریشم ریشم کی عمدہ قسم سے ہے پس اگر تانا بانا دونون ریشم کے یا بندا سکے ہون
خواہ صرف بانا ریشم کا ہو تو دونون صورۃ مین نادرست ہی اور اگر دونون ریشمی نہون بلکہ
صرف تانا ریشمی ہو تو درست ہے جیسا ریشم کا بھی یہی حکم ہے حاصل یہ کہ بندا ریشم ہے
چھال نہین ہے فقط واللہ اعلم بندہ رشید احمد گنگوہی عفی عنہ مورخہ ۲۱- محرم الحرام ۱۹ھ

بنام عزیز الدین صاحب مرادآبادی ۱۳۰۹ھ

از بندہ رشید احمد گنگوہی عفا اللہ عنہ بعد سلام مسنون الاسلام مطالعہ فرمایند بندہ بحمدہ
تعالے معہ متعلقین بعافیت ہی آپکے لئے دعاے خیر کرتا ہے حق تعالے قبول فرماوے
اگر طاق والماری جسمین کتب شرعیہ وقرآن حدیث رکھی ہون سر کی برابر ہے تو کچھ
حرج نہین ہے اور اگر سر کے نیچے پشت کی برابر ہے تو خلاف ادب کے ہے۔ مولوی
نصر اللہ کو بعد سلام مسنون معلوم ہو کہ تمھارے استفتا بسبیل ڈاک یہان سے روانہ
ہو چکے ہین معلوم نہین کہ آپکے پاس ابتک کیون نہین پہونچے فقط والسلام۔

بنام علی نظر صاحب گنگوہی مرادآبادی ۱۳۰۹ھ

از بندہ رشید احمد گنگوہی عفی عنہ بعد سلام مسنون آنکہ بندہ بخیریت ہے قرآن شریف
پڑھانے کی اجرت لینی درست ہے مگر رمضان شریف مین جو قرآن شریف تراویح
ونوافل مین سنایا جاتا ہی اوسکی اجرت لینی دینی دونون حرام ہین اور آمدنی مسجد سے یہ
حرج اور بھی زیادہ برا ہے بلکہ متولی پر اوسکا ضمان آویگا یعنی جسقدر اس کام مین مال
مسجد سے صرف کر دیا ہے اوسکے دیتے ہی کہ پھر اپنے پاس سے وہ روپیہ مسجد مین دیے
ایسے ہی ختم قرآن مین شیرینی وغیرہ اپنے پاس سے دے تو درست ہی اگر اسکو ضروری نہ
خیال کرین مگر مال مسجد سے یہ اخراجات ہرگز روا نہین ہین فقط اللہ تعالے اعلم۔

مورخہ ۲۵ رجب ۱۹ھ روز جمعہ

**الجواب** طاعون وبا وغیرہ امراض کے شیوع کے وقت کوئی خاص نماز احادیث سے ثابت نہیں ہے نہ اوسوقت اذانین کہنا کسی حدیث مین وارد ہوا ہے اس سئے اذان کو یا نماز وجماعت کو ان موقعون مین ثواب یا مسنون یا مستحب جاننا خلاف واقع ہے۔

فقط واللہ تعالے اعلم بندہ رشید احمد گنگوہی عفا عنہ

(مہر) رشید احمد

منقولہ از مجموعہ فتاوی جلد دوم در سنہ ۱۳۰۲

سوال اول

درکتاب اذر جندی کہ از ملا علی قاری ست روایت ست قال

کان الیوم الثالث من وفات ابراہیم بن محمد صلے اللہ علیہ وسلم جاء ابوذر عند النبی صلے اللہ علیہ وسلم معہ تمرۃ یابسۃ ولبن الناقۃ وخبز الشعیر فوضعہا عند النبی صلے اللہ علیہ وسلم فقرا النبی علیہ الصلوۃ والسلام الفاتحۃ مرۃ وسورۃ الاخلاص ثلث مرات وقرا اللہم صل علی محمد انت لہا وہو لہا اہل فرفع یدیہ ومسح وجہہ فامر ابی ذر ان تقسیمہا وقال النبی صلے اللہ علیہ وسلم ثواب

منقولہ از رسالہ شمشیر خندان مولف مولانا دین محمد صاحب مرحوم مطبوعہ مطبع صدیقی لاہور **الجواب** یہ حدیث وضعی ہے اور بنانے والا اسکا کاذب اور مفتری ہے اور اذرجندی کوئی کتاب ملا علی قاری کی تصنیف سے نہیں ہے انتہی۔

(مہر) محمد صدر الدین

| | | | |
|---|---|---|---|
| (مہر) محمد قطب الدین ۱۲ — شاگرد مولانا اسحاق صاحب دہلوی مؤلف مظاہر الحق شرح مشکوۃ | (مہر) محمد بشیر نذیر ۱۲۷ — قنوجی | (مہر) سید محبوب — دہلوی | (مہر) فقیر ضیاء الدین ۱۲ — دہلوی |
| | (مہر) ۱۲۹۵ — دہلوی | (مہر) سید نذیر حسین ۱۲۸۱ — محدث دہلوی | (مہر) نوار حسین ۱۲۹۲ — دہلوی |
| (مہر) ہو الخالق الکبیر — دہلوی | (مہر) رحمۃ اللہ علیہ ۱۲۹۵ — دہلوی | (مہر) محمد عبد الرب ۱۲ — دہلوی | (مہر) محمد تقی خان — دہلوی |
| (مہر) سید رحمت علی خان عدالت العالیہ سلطانیہ مغفرۃ سراج العلماء ضیاء الفقہاء — مفتی بادشاہی لاہوری | | (مہر) محمد عبد الصمد — دہلوی | (مہر) شریف حسین — |
| (مہر) محمد عبد الحکیم | | (مہر) احمد سید حسین ۱۲۸۹ — دہلوی | (مہر) ابو الحسن ۱۲۸۹ — دہلوی |

هذه الاطعمة لابنى ابراهيم فقط
صحت نام کتاب اور روایت
کی اسمین ہی یا نہین یا اور کسی
کتاب مین ہے - ہوالمصوب
جواب اول نہ کتاب از جندی
از تصانیف ملا علی قاری ست
و نہ روایت مذکور صحیح و معتبر ست
بلکہ موضوع ست و باطل بر آن
اعتماد نشاید در کتب حدیث نشانے
ازہیچ روایت یافتہ نمے شود
حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات
محمد عبدالحی تجاوز اللہ عن ذنبہ
الجلی والخفی -

محمد عبدالحی ابو الحسنات

محمد منصور علی ۱۲۸۳ — دہلوی
عبدہ محمد یوسف ۱۲۸۴ — دہلوی
منصور علیخان ابن احمد خان ۱۲۹۰ — دہلوی
محمد غلام اکبر خان محمد سعید ۱۲۸۹ — دہلوی

مواہیر علمائے مقیم ریاست دوجانہ

محمد عبد الرحیم ۱۲۹۳ھ
محمد امام الدین محمدی ۱۲۸۴ھ

مواہیر علماے مُراد آباد

شاگرد مولانا محمد اسحق رح

محمد عالم علی ۱۲۸۳ — محدث مراد آبادی
محمد قاسم علی ۱۲۸۵ — صاحبزادہ مولانا عالم علی صاحب
نقشبندی محمد رمضان احمدی ۱۲۹۱

رحمت علی
المشہور حافظ رحمت علی صاحب متصل سنبھلی دروازہ
محمد نور عفی عنہ

مواہیر علمای پانی پت

محمد عبد الرحمن
بخشندہ عاصیان رحیم است

## تمام شد

الجواب صحیح اور اسکا واضع ملعون ہے کہ فخر عالم علیہ الصلوٰۃ والسلام پر تہمت کرتا ہے فقط رشید احمد گنگوہی عفی عنہ

رشید احمد

استفتاء
ہمنے ہدیۃ الحرمین مین دیکھا ہے
کہ حضرت نے اپنے بیٹے ابراہیم
کے سیوم و دسوان و بیسوان و چہلم وغیرہ مین چھوہارے پر فاتحہ دیا اور اصحابون کو کھلایا
پس فی زماننا لوگ پھول - پان وغیرہ کرنے سے چہلم و سیوم و دسوان و بیسوان مین مانع
ہوتے ہین کیسا ہے - ہوالمصوب یہ قصہ جو ہدیۃ الحرمین مین لکھا ہے محض غلط ہے

کتب معتبرہ مین اسکانشان نہین واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات
محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی **سوال** (جلد سوم) فاتحہ مروجہ یعنی طعام
را روبرو نہادہ دست برداشتہ چہ حکم دارد **جواب** این طور مخصوص نہ در زمان
آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم بود نہ در زمان خلفا بلکہ وجود آن در قرون ثلثہ کہ مشہود لہا
بالخیر اند منقول نشدہ وحالا در حرمین شریفین زادہما اللہ شرفا عادت خواص نیست و اگر
کسے اینطور مخصوص بعمل آورد آن طعام حرام نمے شود بخوردنش مضائقہ نیست واین را
ضروری دانستن مذموم است وبہتر آنست کہ ہرچہ خواہند خوانندہ ثواب آن بمیت رسانند
وطعام را بہ نیت تصدق بفقرا خورانند وثوابش نیز باموات رسانند۔ **سوال** روز سوم
یا پنجم مردم بطلب یا بلا طلب جمع می شوند وچند ختم کلام مجید میخوانند بعضے آہستہ
وبعض باواز بلند ودر پیالہ خوشبو گل مے اندازند ودیگر خصوصیات در سوم بعمل مے آرند
چہ حکم دارد **جواب** مقرر کردن روز سوم وغیرہ بالتخصیص اورا ضروری انگاشتن
در شریعت محمدیہ ثابت نیست صاحب نصاب الاحتساب آن را مکروہ نوشتہ رسم دراہ
تخصیص بگذارند و ہر روزیکہ خواہند ثواب بروح میت رسانند ومیت قریب مرگ
خود زیادہ تر محتاج مدد مے شود ہر قدر کہ ایصال ثواب بہر روزیکہ شود موجب خیریت
کذا فی فتح العزیز وشیخ عبد الحق محدث دہلوی در شرح سفر السعادت میفرمایند وعادت
نبود کہ برائے میت در غیر وقت نماز جمع شوند وقرآن خوانند وختمات خوانند نہ بر سر گور
ونہ غیر آن واین مجموع بدعت ست ومکروہ نہ عم تعزیت اہل میت وتسلیہ وصبر فرمودن
سنت ومستحب است اما این اجتماع مخصوص روز سوم وارتکاب تکلفات دیگر وصرف اموال
بے وصیت از حق یتامے بدعت است وحرام انتہی حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات

## نقل مکتوب مولانا رشید احمد صاحب گنگوہی سلمہ اللہ تعالیٰ

(مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات)

محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

از بندہ رشید احمد عفی عنہ بعد سلام مسنون مطالعہ فرمایند مجلس مولود مروجہ بدعۃ ہے اور بسبب خلط امور مکروہہ کے مکروہ تحریمیہ ہے اور قیام بھی بوجہ خصوصیۃ کے بدعۃ ہے اور امردلڑکون کا پڑہنا راگ ہین بسبب اندیشہ ہیجان فتنہ کے مکروہ ہے اور فاتحہ مروجہ بھی بدعۃ ہے مع ہذا مشابہۃ بالفعل ہنود ہے اور تشبہ غیر قوم کے ساتھ منع ہے ایصال ثواب بدون اس ہیئۃ کے درست ہے اور سوم و دہم و چہلم جملہ رسوم ہنود کی ہین اس تخصیص ایام مین مشابہۃ بھی ہوتی ہے اور تخصیص ایام کی بدعت بھی ہے اگرچہ اصل ایصال ثواب بدون کسی تخصیص و مشابہۃ کے درست ہے فقط

اما بعد الحمد للہ والصلوۃ والسلام علی رسول اللہ فاقول باللہ المجیب محق و جمیع الاجوبۃ حقہ وانا المفتاق الی اللہ الغنی محمد طیب المکی المدرس الاول فی المدرسۃ العالیۃ الرامپوریہ عرب

(مہر: محمد طیب)

الاجوبۃ صحیحۃ واللہ سبحانہ اعلم بالصواب
محمد لطف اللہ عفی عنہ

ذالک حق للہ
العبد محمد گل مالک و مہتمم مدرسہ امدادیہ مراد آباد

(مہر: بنیاد نظ... ۱۲ ... شگفتہ محمد گل)

المجیب مصیب
عبد الوہاب خان

(مہر: ... عبد الوہاب خان)

المجیب مصیب
محمد قاسم علی عفی عنہ

(مہر: مولانا عالم علی محمد قاسم علی ... ۱۲۹۶)

امام مفتی شہر مراد اباد

ہذہ الاجوبۃ صحیحۃ
محمد جعفر علی عفی عنہ

(مہر: ... محمد جعفر ... خان ۱۲)

رامپوری

(مہر: خادم شریعت رسول اللہ قاضی و مفتی محمد لطف اللہ ۱۲۹۸)

منقولہ از ہدایۃ المبتدعین مطبوعہ ہاشمی میرٹھ۔ زید دعوی کرتاہے کہ حضرت
صلے اللہ علیہ وسلم مجلس مولود شریف مین تشریف لے گئے اور آپ نے اجازت دی اور
آپکے زمانہ مین یہ مجلس ہوئی اور حضرت رسول اللہ صلعم نے دودھ اور چھوہارے
فاتحہ اپنے فرزند ابراہیم کی دی اور عمرو کہتاہے کہ یہ بات محض جھوٹ ہے کسی کتاب
حدیث اور فقہ معتبرہ سے ثابت نہین اللہ کی لعنت ہے جھوٹون پر اگر یہ بات ثابت ہو
تو مین اپنے کہنے اور اعتقاد سے توبہ کرونگا اور زید بھی یہی کہتاہے کہ اگر یہ بات ثابت
نہین ہوئی تو مین اپنے عقیدہ اور قول سے توبہ کرونگا اسواسطے علمائی دین سے
سوال ہے کہ جو کچھ حق ہو اللہ تعالے سے ڈر کر کتب معتبرہ سے اس کا جواب لکھیں

**الجواب** زید جھوٹاہے اور یہ بات کسی کتاب معتبر مین نہین لکھی زید کو چاہئے
کہ ایسی بات سے توبہ کرے اور اگر کسی عالم بیدین سے ایسی بات سنی ہو تو اوس
صحبت مین نہ بیٹھے اور دوسری بات جو زید نے کہی وہ بھی جھوٹ ہے اور آنحضرت
علیہ الصلوۃ والسلام پر افترا مسلمانون کو چاہئیے کہ ایسے بیدین کو سمجھادین اور اگر
پھر بھی توبہ نکرے تو اوسکی ملاقات سے پرہیز کرین اور کسی کتاب سے کہ قابل
اعتبار ہو یہ بات ثابت نہین اور عمرو دونون مسئلون مین سچاہے اور اوسکی بات
بھی ٹھیک ہے۔ فقط واللہ تعالے اعلم بالصواب

حسبنا اللہ ... عبدہ ... | محمد نذیر حسین

فقیر محمد حسن | قول المجیب حق احق بالاتباع | منصور علی ... احمد | فقیر ... ضیاء الدین

سید امیر حسین ۱۲۷۳ | امیر احمد ...

الجواب صحیح احمد علی عفی عنہ محدث سہارنپوری | شاگرد مولانا محمد اسحاق صاحب | مسعود ... امام مسجد ...

الجواب صحیح الراقم عنایت علی | الراقم محمد اسد علی | جواب صحیح است مہر درین ... دیگر ... لہذا بر دستخط ...

ذلک کذلک | الجواب الجواب | اصاب من اجاب واللہ اعلم بالصواب | من اجاب اجاد

عبد الباری عفی عنہ | تراب محمد عالم علی عفی عنہ | من غلب ہواہ عقلہ افتضح | السید ولایت علی | محمد اسحاق

الجواب صحیح | محمد عبد اللہ | السید احمد | حافظ عبد اللہ | محمد یوسف جنیدی | محمد اکبر

الجواب صحیح بندہ رشید احمد گنگوہی عفی عنہ | رشید احمد ۱۲۹۰

کیا فرماتے ہین علماے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ سامنے کھانا یا کچھ شیرینی رکھکر ہاتھ اوٹھاکر فاتحہ اور قل ہو اللہ پڑھنا درست ہی یا نہین کہ جس کو عرف عام مین فاتحہ کہتے ہین۔ **جواب** صورت مسئولہ کا یہ ہی کہ فاتحہ مروجہ شرعًا درست نہین ہی بلکہ بدعت سئیہ ہے کذا فی اربعین و فتاوی سمرقندی فقط محمد قاسم علی عفی عنہ (محمد قاسم علی ۱۲۸۵)

ہذا الجواب صحیح محمد عالم علی عفی عنہ ؛ الجواب صحیح و المجیب نجیح عبد اللطیف عفی عنہ

محدث مراد آباد | محمد عالم علی ۱۲۶۳ | شاگرد مولانا محمد اسحق رحمۃ اللہ علیہ | محمد عبد اللطیف | سہنپوری

کیا فرماتے ہین علمای دین و مفتیان شرع متین اس صورت مین کہ فی زماننا رواج ہے کہ جب کوئی مرجاتا ہے تو اوسکے عزیز و اقارب اوس روز یا دوسرے روز یا تیسرے روز یا اور کسی روز جمع ہوکر مسجد مین یا اور کسی مکان مین قرآن شریف اور کلمہ طیبہ اور درود شریف وغیرہ پڑھ کر بلا تعین شمار ثواب اس پڑھے ہوئے کا متوفی کو بخشتے ہین اور چنے وغیرہ تقسیم کرتے ہین تو اسطرح پر جمع ہونا اور قرآن مجید وغیرہ پڑہنا اور پڑہوانا درست ہے یا نہین بینوا بالکتاب توجروا فی یوم الحساب جزین بمہر فرماوین **جواب** صورت مسئولہ کا یہ ہے کہ مجتمع ہونا عزیز و اقارب و غیرہم کا واسطے پڑھنے قرآن مجید کے یا کلمہ طیبہ کے جمع ہوکر

روز وفات میت کے دیا دوسرے روز دیا تیسرے روز بدعت و مکروہ ہے شرع شریف
مین اسکی کچھ اصل نہین ہے کتاب نصاب الاحتساب مین لکھا ہے ان ختم القرآن
جہرا بالجماعة ویسمی بالفارسیة سیپارہ خواندن مکروہ اور فتاوی بزازیہ مین مرقوم ہے ویکرہ
اتخاذ الطعام فی الیوم الاول والثالث وبعد الاسبوع ونقل الطعام الی القبر فی المواسم
واتخاذ الدعوة لقراءة القرآن وجمع الصلحاء والفقراء للختم او لقراءة سورة الانعام او الاخلاص
اور رد المحتار مین لکھا ہے ومن المنکرات الکثیرة کایقاد الشموع والقنادیل التی توجد
فی الافراح وکدق الطبول والغناء بالاصوات الحسان واجتماع النساء والمردان واخذ الاجرة
علی الذکر وقراءة القرآن وغیر ذلک مما هو مشاهد فی هذه الازمان وما کان کذلک فلا شک فی
حرمته وبطلان الوصیة به ولا حول ولا قوة الا باللہ العلی العظیم این است حکم صورت مسئولہ کہ

تحریر یافت فقط محمد قاسم علی عفی عنہ
مولا امام علی محمد قاسم علی خلف ۱۲۹۱
امام مسجد شہر مراداباد
الجواب صحیح محمد حبیب اللطیف عفی عنہ
الجواب صحیح عبد الغنی
الجواب صحیح محمد مقیم الدین عفی عنہ
محمد عبد الغنی

فتوی مولوی احمد رضا خان صاحب بریلوی
از مولوی عبد الصمد صاحب امام مسجد
فتاوی قلمی مولوی احمد رضا خان صاحب
منقولہ از جلد رابع کتاب الحظر والاباحت صفحہ ۱۳۱ **سوال** تین برس کے بچے کی فاتحہ
دوسرے کی ہونا چاہیئے یا سوم کی ہونا چاہیئے بینوا توجروا **الجواب** شریعت مین ثواب
پہونچانا ہے دوسرے دن ہو خواہ تیسرے دن باقی یہ تعین عرفی ہین جب چاہین کرین
انہین دنون کی گنتی ضروری جاننا جہالت بدعت ہے واللہ سبحانہ وتعالی اعلم

کتبہ عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی
عفی عنہ بمحمدن المصطفی النبی الامی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم

**استفتا** کیا فرماتے ہین علماء دین ومفتیان شرع متین کہ مجلس مولود خوانی
سرور کائنات صلے اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم بایں ہیئت کہ روشنی اسے کثیرہ زائد از

حاجت و امردان خوش الحان پر راگ خوانندہ اشعار وغیرہ وغیرہ قیودات بالخصوص قیام اسی ذکر مولد اور اسی محفل مین ثابت اور جائز ہے یا نہین اور شریک ہونا مفتیان کا ایسی مجالس مین جائز ہے یا نہین و نیز عیدین و پنجشنبہ وغیرہ مین آپ طعام سامنے رکھکر ہاتھ اوٹھاکر فاتحہ وغیرہ پڑھکر ایصال ثواب ہوتے کرنا ثابت و جائز ہے یا نہین و نیز خاص بروز سویم میت کے جمع ہوکر بالخصوص کلمہ طیبہ و ختم قرآن مجید معہ پنج آیت چنے وغیرہ تقسیم کرنا ثابت و جائز ہے یا نہین و نیز دہم و بستم و چہلم وغیرہ میت کا کرنا ثابت و جائز ہے یا نہین بینوا بالکتاب و توجروا بیوم الحساب المرسل بندہ عزیز الدین عفی عنہ از مراد آباد محلہ ساہو ۲۱ شوال ۱۳۱۰ ہجری **الجواب** مجلس مروجہ مولود کہ جس کو سائل نے لکھا ہے بدعۃ و مکروہ ہے اگرچہ نفس ذکر ولادۃ فخر عالم علیہ الصلوۃ کا مندوب ہے مگر بسبب انضمام ان قیود کے یہ مجلس ممنوع ہوگئی کہ قاعدہ فقہ کا ہے کہ مرکب حلال و حرام سے حرام ہو جاتا ہے پس اس ہیئۃ مجموعہ مجلس مولود مین بکثرۃ و زائد از حاجت ضرورۃ چراغ جلانا اسراف ہے اور اسراف حرام ہے کہ ان المبذرین کانوا اخوان الشیاطین الآیۃ حکم ناطق قرآن شریف کا ہے علی ہذا امردان خوش الحان کا نظم اشعار پڑھنا موجب ہیجان فتنہ کا ہے اور کراہۃ سے خالی نہین اور قیام بالتخصیص اس ہی ذکر پر اور اس ہی محفل مین ہونا بدعۃ ہے پس حضور ایسی محفل کا بسبب ان امور بدعۃ و مکروہ تحریمہ کے مکروہ تحریمہ اور بدعۃ ہوگا خواہ عام لوگ جاوین خواہ مفتی جاوے بلکہ مفتی کو زیادہ تر موجب وبال کا ہے کہ وہ عالم ہے اور ایسے فعل سے گمراہ کنندہ خلق کثیر کا ہوتا ہے۔ اور فاتحہ مین ہاتھ اوٹھاکر پڑھنا طعام شراب روبرو رکھکر مشابہۃ فعل ہنود سے ہے اور یہ امر شرع مین ایصال ثواب کے واسطے کہین ثابت نہین اور من تشبہ بقوم فہو منہم الحدیث حکم ناطق حرمۃ مشابہۃ کا ہے لہذا یہ

بیع بھی حرام ہوگا۔ اور تیسوم و دہم و چہلم و چہارم و چہاریہ سوم ہنود کی ہیں اس تخصیص ایام مین
مشابہت بھی ہوتی اور تخصیص ایام کی بدعت بھی ہے یہ سب بسبب ان تخصیصات
کے بدعت و مکروہ تحریمہ ہین اگرچہ ایصال ثواب بدون کسی تخصیص و مشابہت کے درست ہے
اور تفصیل ان جملہ مسائل کی بسط کے ساتھ براہین قاطعہ مین ہے اوسمین ملاحظہ کرلیوین

رشید احمد ۱۳

فقط واللہ تعالی اعلم کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ

محمد حسن ۱۳

الجواب حق وماذا بعد الحق الا الضلال احقر محمد حسن غفرلہ مدرس مدرسۃ الغربا شاہی مسجد مرادآباد
ذلک حق حقیق بالاتباع احقر الزمن محمود حسن غفرلہ مدرس مدرسۃ الغربا مرادآباد

خلیل احمد ۱۳ — محمود حسن

الجواب صحیح خلیل احمد عفی عنہ مدرس مدرسہ عالیہ دیوبند
قد صح الجواب محمد حسن عفی عنہ مرادآبادی۔ الجواب صحیح عبد الصمد عفی عنہ
المجیب المصیب محمد عبد اللہ عفی عنہ الجواب حق عبد الحق عفی عنہ

الحمد للہ کہ حضرت مجیب لبیب دامت فیوضہم نے جو کچھ تحریر فرمایا ہے بلاشک صحیح ہے کسی کو جائے
مقال نہین کیونکہ وہ مخدوم العلما اور راسخ فی العلم ہیں البتہ بوجہ مزید اطمینان عوام چند
عبارات کتب محققین سے تائیداً نقل کرتا ہوں فی الواقع نفس ذکر ولادت رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم کا کوئی منکر نہین ہوسکتا بلکہ وہ مندوب ومستحسن ہے مگر بوجہ الحاق امور
نامشروعہ جیسا کہ مروج زمانۂ حال ہے بدعت وحرام ہے سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر کبھی
مگر جیسا کہ قرون ثلثہ مین تھا کہ نہ مجلس مولود منعقد ہوتی تھی نہ ذکر ولادت پر قیام ہوتا تھا
ہم سب مامور کئے گئے ہین اتباع سلف صالحین پر نہ کہ ابتداع خلف پر امام علامہ
ابن الحاج رحمۃ اللہ علیہ جو بڑے اکابرین دستندین سے ہین مدخل میں فرماتے

ہین ومن جملۃ ما احدثوہ من البدع من اعتقادہم ان ذلک من اکبر العبادات اظہار

الشعائر ما یفعلونہ فی شہر الربیع الاول من المولد وقد احتوی ذالک علے بدع ومحرمات الی

ان قال وہذہ المفاسد مترتبۃ علے فعل المولد اذا عمل بالسماع فان خلا منہ وعمل طعام فقط

ونوی بہ المولد ودعی الیہ الاخوان وسلم من کل ما تقدم ذکرہ فہو بدعۃ بنفس نیتہ فقط لان

ذالک زیادۃ فی الدین ولیس من عمل السلف الماضیین واتباع السلف اولے ولم

ینقل عن احد منہم انہ نوی المولد ونحن نتبع السلف فیسعنا ما وسعہم انتہی اور مولانا عبد الرحمن

المغربی حنفی رحمۃ اللہ علیہ اپنے فتاوی میں فرماتے ہیں ان عمل المولد بدعۃ لم یقل بہ

ولم یفعلہ رسول اللہ صلعم والخلفا والائمۃ انتہی کذا فی الشرعۃ الالٰہیۃ اور مولانا نصیر الدین

الاودی شافعی رحمۃ علیہ فرماتے ہیں بجواب سائل لا یفعل لانہ لم ینقل عن السلف الصالح

وانما احدث بعد القرون الثلٰثۃ فی الزمان الطالح ونحن لا نتبع الخلف فیما اہمل السلف

لانہ یکفی بہم الاتباع فای حاجۃ الی الابتداع انتہی اور شیخ الحنابلہ شرف الدین رحمۃ

اللہ علیہ فرماتے ہیں ان ما یعمل بعض الامراء فی کل سنۃ احتفالا المولدہ صلے اللہ علیہ

وسلم فمع اشتمالہ علے التکلفات الشنیعۃ بنفسہ بدعۃ احدثہ من یتبع ہواہ ولا یعلم

ما امرہ صلے اللہ علیہ وسلم صاحب الشریعۃ ونہاہ انتہی کذا فی القول المعتمد اور قاضی شہاب الدین

دولت آبادی رحمۃ اللہ علیہ اپنے فتاوی تحفۃ القضاۃ میں فرماتے ہیں (سئل القاضی

عن مجلس المولد الشریف) قال لا ینعقد لانہ محدث وکل محدث ضلالۃ وکل ضلالۃ فی

النار وما یفعلون من الجہال علے راس کل حول فی شہر ربیع الاول لیس بشیئ ویقومون عند

ذکر مولدہ صلے اللہ علیہ وسلم ویزعمون ان روحہ صلے اللہ علیہ وسلم تجیئ وحاضر فزعمہم باطل

بل ہذا الاعتقاد شرک وقد منع الائمۃ عن مثل ہذا انتہی اور صاحب سیرت شامی فرماتے

ہیں جرت عادۃ کثیر من المحبین اذا سمعوا بذکر وضعہ صلے اللہ علیہ وسلم ان یقوموا تعظیما لہ

صلے اللہ علیہ وسلم و ہذا القیام بدعۃ لا اصل لہ اور مولانا فضل اللہ جونپوری رحمۃ اللہ علیہ
بہجۃ العشاق میں فرماتے ہیں ما یفعل العوام فی القیام عند ذکر وضع خیر الانام علیہ التحیۃ والسلام
لیس بشئ بل ہو مکروہ اور قاضی نصیر الدین گجراتی رحمۃ اللہ علیہ طریقۃ السلف میں فرماتے ہیں
وقد احدث بعض جہال المشائخ امورا کثیرۃ لا نجد لہا اثرا ولا رسما فی کتاب ولا فی سنۃ منہا
القیام عند ذکر ولادۃ سید الانام علیہ التحیۃ والسلام اور حضرت محبوب سبحانی قطب ربانی
سیاح سرہندی مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ مکتوبات میں فرماتے ہیں بنظر انصاف
ببینند اگر حضرت ایشان فرضاً درین زمان موجود بودند و در دنیا زندہ مے بودند وایں
مجلس و اجتماع کہ منعقد مے شد آیا باین راضی مے شدند و ایں اجتماع را مے پسندیدند
یا نہ یقین فقیر آنست کہ ہرگز ایں معنی را تجویز نمے فرمودند بلکہ انکار مے نمودند مقصود
فقیر اعلام بود قبول کنند یا نہ کنند ہیچ مضائقہ نیست وگنجائش مشاجرہ نہ اگر مخدوم زادہا و
یاران انجا برہمان وضع مستقیم باشند ما فقیران را از صحبت ایشان غیر از حرمان چارہ
نیست انتہی زیادہ چہ تصدیع دہد زیادہ والسلام اور شرکت جملہ مجالس غیر شرعیہ کی
نہ عام لوگوں کو درست ہے نہ مفتیوں کو قال اللہ تعالےٰ وقد نزل علیکم فی الکتاب ان
اذا سمعتم آیات اللہ یکفر بہا ویستہزأ بہا فلا تقعدوا معہم حتی یخوضوا فی حدیث غیرہ انکم اذا
مثلہم الخ امام محی السنۃ بغوی رحمۃ اللہ علیہ معالم التنزیل میں آیۃ مذکورہ کی تحت میں فرماتے
ہیں وقال الضحاک عن ابن عباس رضی اللہ عنہ دخل فی ہذا الآیۃ کل محدث فی الدین وکل
مبتدع الی یوم القیامۃ اور اسی ہی تفسیر کو قاضی ثناء اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ تفسیر مظہری میں
ارقام فرماتے ہیں۔ ایسا ہی ایصال ثواب بہتر مگر رسوم غیر جائز و بدعت کو اونکے ساتھ شریک
کرلینا ثواب کو کہو دینا اور گناہ کا مرتکب ہونا ہے قرون ثلثہ میں ایصال ثواب بھی کیا جاتا تھا

مگر نہ کھانا سامنے رکھ کر فاتحہ پڑھی جاتی تھی نہ رسوم سوم و دہم و بستم و چہلم کی کچھ تعیین تھی۔
ایصال ثواب اسے لئے الاموات کیجئے مگر بلا قید جیساکہ بزرگان سلف کا طریقہ تھا نہ بطریق
اختراع وابتداع خلف فتاوی سمرقندیہ میں مرقوم ہے قرأة الفاتحة والاخلاص والكافرون
على الطعام بدعة اور کبیری شرح منیة المصلی میں ہے واتخاذ الطعام عند قرأة القرآن يكره
اور نصاب الاحتساب میں ہے ان معروفا القوم في صنف افعال يقرأ بعد الختم آية من الاخلاص
ثلثا ومن الفاتحة مرة وهو قائم والناس قعود انه بدعة ولم ينقل هذا الصنع من السلف اور سنن ابن
ماجہ میں حضرت جریر بن عبد اللہ رضی سے مروی ہے کہ فرمایا کنا نرى الاجتماع الى اهل الميت
وصنعهم الطعام من النياحة انتهى چنانچہ فتح القدیر میں ہے واتخاذ الضيافة من اهل الميت هي بدعة
مستقبحة لما روى ابن ماجة والامام احمد باسناد صحيح اور ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ مرقاۃ شرح
مشکوٰۃ میں علامہ طیبی رحمۃ اللہ علیہ سے نقل فرماتے ہیں قال الطيبي من اصر على امر مندوب
وجعل عزما ولم يعمل بالرخصة فقد اصاب منه الشيطان من الاضلال فكيف من اصر على بدعة
او منكر هذا احمل تذكر الذين يصرون على الاجتماع في اليوم الثالث للميت ويرونه ارجح من
الحضور للجماعة ونحوه اور فتاوی بزازیہ میں مرقوم ہے يكره اتخاذ الطعام في اليوم الاول والثالث
وبعد الاسبوع ونقل الطعام الى القبر في المواسم واتخاذ الدعوة لقراءة القرآن وجمع الصلحاء و
الفقراء للختم او لقراءة سورة الانعام او الاخلاص انتهى اور شرح منہاج امام نووی رحمۃ اللہ علیہ
میں ہے الاجتماع على المقبرة في اليوم الثالث وتقسيم الورد والعود واطعام الطعام في الايام
المخصوصة كالثالث والخامس والتاسع والعاشر والعشرين والاربعين والشهر السادس
والسنة بدعة اور حضرت شیخ عبد الحق رحمۃ اللہ علیہ شرح سفر السعادت و مدارج میں فرماتے
ہیں این اجتماع مخصوص بروز سوم وارتکاب تکلفات دیگر وصرف اموال بے وصیت

بلا ریب محفل میلاد کہ جو فی زمانا ہذا معمول ہے وہ محض خلاف شرع اور منہی عنہ کا ہے
اور ایصال ثواب بالتقید والتعین اوقات کے ہونے کی نسبت ثابت ہے اور ہیئت کذائی
فاتحہ مذکورہ اور سیوم و دہم و بستم و چہلم و برسی وغیرہ سارے کے سارے افعال کہ جو مسلمانوں
نے ہنود و دیگر مذہب والوں سے اخذ کئے ہیں شرعاً ناروا و ناجائز ہیں چنانچہ تقریر نے
اپنے بعض بعض رسائل مطبوعہ سابق میں بھی بطور بسط اسکو لکھا ہے فقط اور سب جواب مجیب کے
صحیح ہیں واللہ اعلم وعلمہ احکم واتم۔ مسکین محمد اسمعیل بیگ غفرلہ مدرس عربی مدرسہ امدادیہ
المرقوم ۱۴ شہر ذیقعد سنہ ۱۳ ہجری (مہر: محمد اسمعیل ابو صبانہ الجلیل ۱۲) مرادآبادی قد صح الجواب واللہ اعلم بالصواب
محمد دایم علی عفی عنہ

دانتی نفس میلاد بطریق وعظ
کچھ مضائقہ نہیں بلکہ مندوب مگر بہیئت مروجہ خالی از حرمت و بدعت نہیں (مہر: محمد دایم علی ۱۲)
اور ایصال ثواب اس طریقہ پر بدعت فقط حررہ محمد عبدالغنی عفی عنہ سنبھلوی مرادآبادے

(مہر: محمد عبدالغنی) بلا ریب طریقہ ایصال ثواب مندرجہ سوال زمانہ خیرالقرون میں نہیں پایا
جاتا ہے اور ایسے ہی محفل میلاد شریف بھی۔ الجواب صحیح محمد ہدایت العلی عفی عنہ

بلا شک یہ طریقہ ایصال ثواب یہ محفل میلاد بہیئت کذائی عند اہل السنت الشرع (مہر: محمد ہدایت العلی)
بدلائل مذکورہ بالا و نیز بادلہ کثیرہ ماسواہم نامشروع و بدعت ہے لکھنوی مقیم مرادآباد
کما فی الکتب الشرعیۃ فقط (مہر: محمد زکریا عفی عنہ ۱۳۰۹) الجواب صحیح (مہر: محمد حسن ... مرادآبادی)

ہر دو اجوبہ مرقومہ بالا بلا شک صحیح ہستند محفل میلاد بہیئت کذائی بدعت ست و فاتحہ رسمی
و سویم و دہم و چہلم قبیلہ از رسوم ہنود ہستند واللہ اعلم کتبہ عبدربہ القوی
محمد نعمت اللہ البردوانی اللکھنوی (مہر: ۱۳۰۰ داد کرم نعمت اللہ)

الجواب صحیح ابو الفضل محمد نصیر الدین عفی عنہ ۔ جوابات صحیح اور حق ہیں

محمد نصیر الدین ابو الفضل

محمد عبد المنان عبد الرحمن

سراج گنجی ثم سہارنپور

عنایت الٰہی عفا اللہ عنہ سہارنپوری

جوابات صحیح ہیں اس لئے کہ امورات مذکورہ سوال حق متلقی عن الرسول کے خلاف ہیں جو امور اوسکے خلاف ہیں وہ بدعت ہیں ۔ سخاوت علی عفی عنہ مدرس مدرسہ اسلامیہ

صح الجواب من غیر شک والارتیاب فاعتبروا یا اولی الالباب فقیر محمد حسین الدہلوی

سخاوت علی

محمد حسین

الجواب صحیح ہر چیزے کہ از عبادات باشند و ثبوتش من خیر القرون نباشد آن بلا ریب بدعت ہست و تجاوز از حدود شرعیہ ہست کما قال اللہ تعالیٰ ولا تعتدوا ان اللہ لا یحب المعتدین المسکین خادم العلما خلیل اللہ ڈہوڈیالوی ثم انبالوی

مولوی خلیل اللہ

امور مندرجہ سوال محض محظور اور ممنوع ہیں حاضر ہونا ایسے مواضع میں کام مبتدعین اور ناتجربہ کار ترسون کا ہے نفس محفل کو مندوب اور مستحب سمجھنا کام ناواقف کا ہی قواعد اصول اور تصریحات علمای فحول سے ذکر جناب صلعم کا البتہ مندوبات شرعیہ سے ہے محفل اور جملہ تقییدات بلاشبہ بدعت و کراہت ہیں ۔

واللہ اعلم بالصواب کتبہ العبد المعتصم سراج احمد عفا اللہ عنہ

سراج احمد

من اجاب فقد اصاب جمیل احمد اسرائیلی سنبہلی

جمیل احمد

الجواب صحیح العبد محمد حسین تمنا محدث سنبہلی اسرائیلی

محمد حسن تمنا

الجواب صحیح عزیز الرحمن عفی عنہ

و توکل علی العزیز الرحمن

الجواب صحیح محمد امان السعید الکشمیری عفی عنہ

محمد امان السعید

الجواب صحیح انعقاد جلسہ محافل مولود مروجہ جلسہ فاسقانہ ہے فاعل عامل کل بدعۃ ضلالۃ مرتکب حدیث بدعت ہیں خویدم العلماء طالب من تراب اقدامہم

الجواب صحیح العبد فتح محمد تہانوی

فتح محمد

محمد السید یار علی عفی عنہ

الجواب حق بلا ارتیاب محمد سعد الدین الکشمیری عفا اللہ عنہ

محمد سعد الدین

الجواب صحیح بندہ محمد امین الدین عفی عنہ

لا اتبک فیہ سنت محمد امین

مستقیم نہین اور ایک مین اور سات مین مباینت ہی تو ہمنے ان کے تمام عدد رؤس کو یعنی سات کو لیا تو ہمارے پاس اعداد ماخوذہ رؤس سی دو اور تین
اور پانچ اور سات حاصل ہوئے اور یہہ سب عدد متباین ہین تو ہمنے دو کو تین مین ضرب کیا چھہ حاصل ہوئے پھر اس حاصل کو پانچ مین ضرب کیا ۳۰ حاصل ہوئے
پھر ۳۰ کو ۷ مین ضرب کیا ۲۱۰ حاصل ہوئے اسی عدد اخیر کا نام جزر سہم اور مضروب ہے پھر ہمنے اس مبلغ کو اصل مسئلہ یعنی ۲۴ مین ضرب کیا تو مجموع ۵۰۴۰
ہوئے انہین سی مسئلہ صحیح ہو گیا سب فریقون پر اسواسطے کہ دو زوجہ کا حصہ اصل مسئلہ سی تین سہم تھے اوسکو مضروب مین یعنی ۲۱۰ مین ضرب کیا ۶۳۰ حاصل ہوئے
تو ہر زوجہ کو اونمین سی ۳۱۵ سہم ملے اور چھہ دادیون کا حصہ چار سہم کا تھا اوسکو بھی مضروب مذکور مین ضرب کیا ۸۴۰ حاصل ہوئے تو ہر ایک دادی کو
۱۴۰ سہم ملے اور دس بیٹیون کے سہم سولہ تھے اوسکو بھی مضروب مذکور مین ضرب کیا ۳۳۶۰ حاصل ہوئے تو ہر بیٹی کو ۳۳۶ سہم ملے اور سات چچون
کا حصہ ایک تھا اوسکو بھی اوسی مضروب مین ضرب کیا ۲۱۰ حاصل ہوئے تو ہر چچا کو ۳۰ سہم ملے اور مجموعہ ان حصون کا ۵۰۴۰ ہی کذا فی الشریفی و طحطاوی
نے کہا جزر سہم یہان عبارت ہی مبلغ ثالث سی کیونکہ عدد اول اور ثانی کی ضرب سی ایک مبلغ حاصل ہوا اور اوس مبلغ کے ضرب کرنے سی عدد ثالث مین مبلغ
ثانی حاصل ہوا اور مبلغ ثانی کی ضرب سی عدد رابع مین مبلغ ثالث ہوا اور یہی مبلغ ثالث جزر سہم ہے اور سہام بنات اور جدات کا توافق مثال سابق سی ظاہر
ہو گیا شارح نے یہہ تعلیل اسواسطے ذکر کی کہ اگر یہہ مقدمہ نہوتی تو عدد مذکور سے تصحیح زیادہ ہو جاتی اب مصنف معرفت تماثل اور توافق اور تداخل اور
تباین کا قاعدہ ذکر کرتا ہے وَإِذَا أَرَدْتَ مَعْرِفَةَ التَّمَاثُلِ وَالتَّوَافُقِ وَالتَّدَاخُلِ وَالتَّبَايُنِ بَيْنَ الْعَدَدَيْنِ هٰذِهِ مُقَدِّمَةٌ يُحْتَاجُ إِلَيْهَا فِي تَقْسِيمِ
التَّرِكَةِ اور جبکہ تو چاہے شناخت تماثل اور توافق اور تداخل اور تباین کو کوئی سی دو عدد و نمین شارح نے کہا اس مقدمہ کی طرف حاجت پڑتی ہی ترکہ کی تقسیم
مین یعنی اعداد مستحقین پر قسمت کرنا بلا کسر بدون یاد رکھنے اس مقدمہ کے نہین ہو سکتا فَتَمَاثُلُ الْعَدَدَيْنِ كَوْنُ أَحَدِهِمَا مُسَاوِيًا لِلْآخَرِ كَثَلَاثَةٍ وَثَلَاثَةٍ سو دو
عدد کا تماثل ہونا ایک عدد کا برابر دوسرے عدد کے جیسا کہ تین اور تین ھ اور ایسی دو نو عدد و نکو متماثلین کہتے ہین اور یہان اسکا اعتبار کرنا ضرور ہی کہ
دونون عدد دو محل مین واقع ہون جیسا کہ رؤس اور سہام مین اور اگر محل کا اعتبار نکیجئے تو تین مطلق مین تعدد نہین تو نسبت بمساوات نہون گے
قطعا کذا فی الشریفی والطحطاوی وَتَدَاخُلُ الْعَدَدَيْنِ الْمُخْتَلِفَيْنِ بِأَحَدِ أَمْرَيْنِ عَلَى مَا هُنَا إِمَّا أَنْ يَعُدَّ أَقَلُّهُمَا الْأَكْثَرَ أَيْ يُفْنِيهِ أَوْ يَكُونَ الْأَكْثَرُ الْعَدَدَيْنِ
مُنْقَسِمًا عَلَى الْأَقَلِّ قِسْمَةً صَحِيحَةً بِلَا كَسْرٍ كَالسِّتَّةِ عَلَى الثَّلَاثَةِ وَالِاثْنَيْنِ اور عددین مختلفین کا تداخل بنا بر اس مقام کے متحقق ہوتا ہی احد الامرین سے
یا اسطرح پر کہ عدد اقل عدد اکثر کو فنا کر دے اور مٹا دے یا اکثر عدد کمتر عدد پر منقسم ہو جاوے تقسیم صحیح بدون کسر کے جیسے قسمت ہونا چھہ کا تین یا دو پر ھ اقل اکثر
کو فنا کر دے یعنی اگر اقل کو اکثر سے دو بار یا زیادہ گرائیے تو اکثر سے کچھہ باقی نرہے چنانچہ تین اور چھہ تو اگر تین کو چھہ سے دو بار گرائیے تو چھہ بالکل فانی ہو جاوے اور
اسیطرح اگر نو سے تین کو تین بار گرائیے تو کچھہ باقی نرہے تو ایسی عدد و نکو اصطلاح مین متداخلین کہتے ہین برخلاف آٹھہ کے کہ وہ تین کے گرانے سے فانی نہین ہوتا
اور سراجیہ مین تداخل کی تعریف مین دو امر اور زیادہ مذکور کئے ہین ایک یہہ ہی کہ تداخل وہ ہے کہ اگر مثل اقل کو یا امثال اقل کو زیادہ کیجئے تو اکثر کی برابر
ہو جاوے دوسری یہہ ہی کہ اقل جزو ہو اکثر کا سید شریف نے کہا کہ یہہ مذکورین بسبیل اختلاف فی العبارۃ کے ہین وَتَوَافُقُ الْعَدَدَيْنِ أَنْ لَا يَعُدَّ أَيْ لَا يُفْنِيَ
أَقَلُّهُمَا الْأَكْثَرَ لَكِنْ يَعُدُّهُمَا عَدَدٌ ثَالِثٌ كَالثَّمَانِيَةِ مَعَ الْعِشْرِينَ يَعُدُّهُمَا أَرْبَعَةٌ فَهُمَا مُتَوَافِقَانِ بِالرُّبُعِ اور توافق عددین کا یہہ ہی کہ کمتر عدد اکثر عدد کو فنا نکرے لیکن
اقل اور اکثر دونو نکو تیسرا عدد فنا کر دے چنانچہ آٹھہ بیس کے ساتھہ کہ ان دونو نکو چار فنا کر دیتا ہی تو آٹھہ اور چار مین توافق بالربع ہے ھ توافق عددین
یعنی دو عدد کا موافقت کرنا ایک جزو مین یعنی نصف یا ثلث یا ربع وغیرہا مین معلوم کرنا چاہیئے کہ قول اصح مین واحد عدد مین داخل نہین اسواسطے کہ عدد عبارت ہے
کمیت متالفہ عن الوحدات سے اور واحد ایسا نہین ہی تو مصنف کی تعریف توافق کی صحیح ہے اور اگر عدد کی تعریف یون کیجئے کہ مراتب عدد مین واقع ہو یا کم ہو کے
جواب مین پڑے تو اسمین واحد بھی داخل ہی تو یہان یون کہنے کی احتیاج ہو گی کہ توافق العددین وہ ہی کہ اقل اکثر کو فنا نکرے ولیکن اونکو عدد ثالث جو واحد
کے سوا ہو ہے فنا کرے اسواسطے کہ واحد تو جمیع اعداد کو فنا کرتا ہی اور اصطلاح مین مابین واحد اور کسی شے کے تداخل نہین بلکہ تباین ہی کذا فی الشریفی والطحطاوی
وَتَبَايُنُ الْعَدَدَيْنِ أَنْ لَا يَعُدَّ الْعَدَدَيْنِ الْمُخْتَلِفَيْنِ مَعًا عَدَدٌ ثَالِثٌ أَصْلًا كَالتِّسْعَةِ مَعَ الْعَشَرَةِ اور دو عدد و نکا تباین اسطرح ہوتا ہی کہ

ف یعنی تمام تین نو کے تین میں جیسے نصف اور تہائی کسر ہے اور تین نو کے دو کے درمیان تباین ہے جبکہ تقسیم کی طرف نظر ہو سے یعنی اسکا مصدر

عددین مختلفین کو ساتھ ہی تیسرا عدد اصلا فنا نہیں کر دیتا چنانچہ نو دس کے ساتھ ہم یعنی نو اور دس کو ساتھ ہی کوئی اور عدد سوای ایک کے نہیں مٹا دیتا اور واحد علے الاصح عدد نہیں ہے اور چونکہ تماثل اور تداخل کی معرفت مین پوشیدگی نہتی بلکہ توافق اور تباین کی معرفت مین البتہ پوشیدگی تھی لہذا مصنف نے اسکی توضیح قول آیندہ سے شروع کی واذا اردت معرفۃ التوافق والتباین بین العددین المختلفین اسقط الاقل من الاکثر من الجانبین مرارا حتی اذا اتفقا فی درجۃ واحدۃ اور جبکہ تو ارادہ کرے مابین عددین مختلفین کے توافق اور تباین کی شناخت کا تو اقل کو اکثر عدد سے چند بار ساقط اسکا کر یہانتک کہ دونون عدد ایک درجہ مین متفق ہو جاوین ہم مثلا جبکہ دس سے سات کو گرایا باقی رہے تین اور جبکہ تین کو دو بار سات سے گرایا باقی رہا ایک اور جبکہ ایک کو دو بار تین سے گرایا تو بھی ایک ہی باقی رہا تو دس اور سات بسبب اسقاط اقل کے جانبین سے چند بار متفق ہو گئے واحد مین یعنی ایک ہی باقی رہا تو عدد دونین سے اسقاط کے درجات مین فان توافقا فی واحد فلا وفق سو اگر بعد اسقاط مذکور کے دونون عدد متفق ہو جاوین واحد مین تو وہ دونون عدد متباین ہین اور ان دونون مین وفق نہین وان توافقا فی اثنین فبالنصف اور اگر عددین مختلفین باہم توافق کرین دو مین تو وہ دونون عدد متوافقین بالنصف ہین ہم مثلا اگر اٹھارہ سے آٹھہ کو دو بار ساقط کیجئے تو دو باقی رہین گے اور جبکہ دو کو تین بار آٹھہ سے گرائیے تو بھی دو ہی باقی رہین گے تو یہہ دونون عدد یعنی اٹھارہ اور آٹھہ متوافقین بالنصف ہین کذا فی الشریفی طحطاوی نے کہا توافق بالنصف یا توافق بالثلث وغیرہا کا مطلب یہہ ہی کہ مخرج نصف یا ثلث یا ربع کا ان دونون عدد ونکو فنا کر دیتا ہے وفی ثلثۃ فبالثلث ھکذا الی العشرۃ وتسمی الکسور المنطقۃ یا عددین تین مین باہم متفق ہین تو وہ متوافقین بالثلث ہین اسیطرح دس تک اور انکو کسور منطقہ کہتے ہین ہم یعنی اگر عددین دو مین توافق کرین چنانچہ چار اور دس تو وہ متوافقین بالنصف ہین اور اگر تین مین توافق کرین چنانچہ نو اور بارہ مین تو وہ متوافقین بالثلث ہین اور اگر چار مین توافق کرین چنانچہ آٹھہ اور بارہ تو متوافقین بالربع ہین اور پانچ کے توافق مین متوافقین بالخمس ہین چنانچہ دس اور پندرہ اور چھہ مین بالسدس چنانچہ بارہ اور اٹھارہ اور سات مین بالسبع چنانچہ چودہ اور اکیس اور آٹھہ مین بالثمن چنانچہ سولہ اور چوبیس اور نو مین بالتسع چنانچہ اٹھارہ اور ستائیس اور دس کے اتفاق مین متوافقین بالعشر ہین چنانچہ ۲۰ اور ۳۰ اور انکو کسور منطقہ کہتے ہین یعنی تعبیر کسر کی بدون اضافت کرنے کے اوسکے مخرج کیطرف ممکن ہے چنانچہ یون کہنا کہ نصف اور ثلث اور ربع الے اخر الکسور التسعۃ بخلاف کسر اصم کے کہ اوس سے تعبیر کرنا بدون اضافت اوسکو مخرج کے ممکن نہین چنانچہ یون کہنا جزء من احد عشر یعنے گیارہ کا ایک جزء اسکو اصم یعنی گونگا کہا باعتبار مجاز کے اسواسطے کہ کسر کا بولنا مسموع نہین کذا فی الطحطاوی اوا احد عشر فبجزء من احد عشر وھکذا ویسمی الاصم یا عددین نے توافق کیا گیارہ مین تو وہ دونو عدد گیارہ کے ایک جزء مین متوافق ہین اور اسیطرح بارہ و باتیرہ کا ایک جزء اور یہہ باہم ہے چنانچہ ۲۲ اور ۳۳ کو فقط گیارہ فنا کرتا ہی اور گیارہ گیارہوین جزء کا مخرج ہے تو دونون عدد گیارہوین جزء مین متوافق ہین اور اسیطرح توافق ہونا بارہوین جزء مین چنانچہ ۲۴ اور ۳۶ مین اور تیرہوین مین چنانچہ ۲۶ اور ۳۹ مین اور اسیطرح انیسوین جزء مین توافق چنانچہ ۳۸ اور ۵۷ مین کذا فی الطحطاوی ملخصا تتمہ خلاصہ مقام یہہ ہی کہ واحد کے سوا جو دو عدد ہون اگر دونو برابر ہین تو عددین متماثلین ہین والا اگر اقل اکثر کو فنا کر دے تو وہ متداخلین ہین والا اگر دونونکو تیسرا عدد فنا کر دے تو وہ متوافقین ہین اور جس کسر کا عدد ثالث مخرج ہے وہی کسر ان دونون عدد ونکا وفق ہے اور اگر عدد ثالث اونکو فنا نکرے تو وہ متباینین ہین اور تماثل تو ظاہر ہے اور باقی یعنی تداخل اور توافق اور تباین پہچانے جانے مین عدد اکثر کی قسمت کرنیسے اقل پر تو اگر قسمت سے کچھہ باقی نرہے تو وہ متداخلین ہین اور اگر باقی رہے تو مقسوم علیہ باقی پر قسمت کیا جاے اسیطرح چند بار کیا جاے یہانتک کہ کچھہ باقی نرہے تو وہ عددین متوافقین ہین اور پچھلا مقسوم علیہ وہی دونونکا فنا کرنے والا ہی یا باقی رہے ایک تو وہ متباینین ہین کذا فی خلاصۃ الحساب واذا اردت معرفۃ نصیب کل فریق کالبنات والجدات والاعمام وغیرہم من التصحیح الذی استقام علی الکل فاضرب ما کان لہ ای لکل فریق من اصل المسئلۃ فیما ای فی ذلک السھم الذی ضربتہ فی اصل المسئلۃ یخرج نصیبہ ای ذلک الفریق اور جبکہ تو ارادہ کرے معرفت ہر فریق کے نصیب کی چنانچہ بنات اور جدات

اور اعمام و غیرہم کے اُس تصحیح سے جو تقسیم ہو چکی ہر فریق پر جو ہر فریق کا حصہ تھا اصل مسئلے سے اوسکو ضرب کر اوس جزء سہم اور مضروب مین جسکو
تو نے ضرب کیا ہے اصل مسئلے مین تو اُس فریق کا حصہ نکل آویگا ھم مثلاً تباین کی مثال مذکور مین جزء سہم اور مضروب ۲۱۰ تھا اور حصہ زوجتین کا تین تھا
اصل مسئلے یعنی ۲۴ سے تو جب تین کو ضرب کیا ۲۱۰ مین تو ۶۳۰ حاصل ہوئے تو معلوم ہوا کہ ۵۰۴۰ کی تصحیح سے زوجتین کا حصہ ۶۳۰ ہے وعلی ہذا القیاس
معرفت نصیب بنات و جدات و اعمام ثم اذا اردت معرفة نصیب کل واحد من احاد ذلك الفریق ضربت سہام کل وارث فی جزء
السہم المضروب بخرج نصیبہ پہر جبکہ تو ارادہ کرے اُس فریق کے ہر ہر واحد کے حصہ کی معرفت کا تو ہر وارث کے سہام کو جزء سہم مضروب مین
ضرب کر اوسکا حصہ نکل آویگا ھم تو مسئلہ مذکورہ مین تباین اعداد رؤس کیوجہ سے زوجتین کا حصہ اصل مسئلے مین تین سہم کا تہا پہر جب تین کو
دو زوجہ پر قسمت کیا تو ہر ایک کا حصہ ایک اور نصف یعنی ڈیڑھ ہوا سو اوسکو جبکہ مضروب یعنی دو سو دس مین ضرب کیا ۳۱۵ حاصل ہوئے سو
یہی حصہ ہے ہر زوجہ کا اور بنات کا نصیب اصل مسئلے سے سولہ سہم کا تہا پہر جب اسکو عدد رؤس یعنی ۱۰ پر قسمت کیا تو ایک اور تین خمس خارج ہوئے سو اوسکو
جبکہ اوسی مضروب مین ضرب کیا ۳۳۶ حاصل ہوئے یہی حصہ ہوا ہر بیٹی کا اور جدات کا حصہ اصل مسئلے سے چار سہم کا تہا پہر جب اوسکو چہہ دادیون پر قسمت کیا تو
ایک سہم کی دو تہائیان حاصل ہوئین سو اوسکو جبکہ مضروب مذکور مین ضرب کیا ۱۴۰ حاصل ہوئے یہی حصہ ٹھہرا ہر دادی کا اور اعمام کا حصہ اصل مسئلے سے ایک سہم کا
تہا پہر جب اوسکو سات چچون پر قسمت کیا تو سبع یعنی ساتوان حصہ حاصل ہوا سو اوسکو جب مضروب مذکور مین ضرب کیا ۳۰ حاصل ہوئے یہی حصہ ہے ہر چچا کا وللاوجہ
طریق النسبۃ اور ہر وارث کے حصّہ کی شناخت مین واضح تر نسبت کا طریقہ ہے اسواسطے کہ اس طریق مین نسبت اور ضرب کیطرف حاجت نہین پڑتی برخلاف اور
طریقون کے وہو ان تنسب سہام کل فریق من اصل المسئلۃ الی عدد رؤسہم وحدہم ثم تعطی بمثل تلك النسبۃ من المضروب لکل واحد
من آحاد ذلك الفریق اور وہ یعنی نسبت کا طریقہ یہہ ہے کہ اصل مسئلے سے ہر فریق کے سہام کو نسبت کرے تو فقط اونکی عدد رؤس کیطرف پہر اسی نسبت کی
مانند دے تو مضروب سے اُس فریق کے ہر ایک شخص کو ھم تو مسئلہ مذکورہ مین جب کہ تو نے سہام زوجتین کی نسبت کی اونکی عدد رؤس کیطرف یعنی تین کی دو کیطرف تو
مثل اور نصف یعنی ڈیوڑہی نسبت ہوئی اور جبکہ تو نے ہر زوجہ کو مضروب یعنی ۲۱۰ سے اسی نسبت کی مانند دیا تو ۳۱۵ ہوسکے اسواسطے کہ اگر ۲۱۰ کو ڈیوڑہا کیجئے تو
۳۱۵ ہوتے ہین اور جبکہ سہام بنات یعنی سولہ کو انکی عدد رؤس یعنی دس کیطرف نسبت کیا تو مثل اور تین خمس مثل کی نسبت حاصل ہوئی پہر جبکہ ہر بیٹی کو مثل
مضروب اور اوسکے تین خمس کی مانند دیا تو ہر بیٹی کو ۳۳۶ پہنچے اور جبکہ سہام جدات کو اونکی عدد رؤس کیطرف یعنی چار کو چہہ کیطرف نسبت کیا تو دو ثلث
کے ثلثین کی نسبت پائی گئی اور جبکہ ہر جدہ کو مضروب کی دو تہائیان دین تو ۱۴۰ کا حصہ ہوا اور جبکہ سہام اعمام کو اونکے عدد رؤس کیطرف یعنی ایک کو سات
کیطرف نسبت کیا تو سبع یعنی ساتوین حصے کی نسبت پائی تو جبکہ مضروب کا ساتوان حصہ ہر چچا کو دیا تو تیس تیس حاصل ہوئے **فائدہ** چونکہ مواریث سے
مقصود یہہ ہے کہ ہر وارث کو اُسکا حق دیا جاوے تو اس اہتمام کیواسطے علمانے اسکے تین طریقے مذکور کئے ہین دو طریقے تو مذکور ہوگئے ایک طریقہ ضرب سہام
وارث کا اور دوسرا طریقہ نسبت کا جو اظہر اور اوضح ہے اور تیسرا طریقہ قسمت مضروب کا وہ یہہ ہے کہ مضروب کو قسمت کر جس فریق پر تو چاہے پہر خارج قسمت کو اُسی
فریق متعدد علیہم پر ضرب کر تو حاصل ضرب حصہ ہوگا اوس فریق کے ہر واحد کا تو مسئلہ مذکورہ مین جبکہ تو نے مضروب یعنی ۲۱۰ کو دو زوجہ پر قسمت کیا خارج قسمت
۱۰۵ ہوا پہر جبکہ اس خارج کو دونون زوجہ کے نصیب مین جو اصل مسئلے مین تہا یعنی تین مین ضرب کیا ۳۱۵ حاصل ہوئے تو یہی حصہ ہوا ہر زوجہ کا اور جبکہ مضروب
مذکور کو دس بیٹیون پر قسمت کیا خارج قسمت ۲۱ ہوا پہر جب اسکو اونکی اصل مسئلے کے نصیب مین یعنی سولہ مین ضرب کیا ۳۳۶ حاصل ہوئے یہی حصہ ہے ہر بیٹی کا
اور جبکہ اوسی مضروب کو چہہ دادیون پر قسمت کیا تو ۳۵ حاصل ہوئے پہر جب اونکو جدات کے اصل مسئلے کے نصیب مین یعنی چار مین ضرب کیا ۱۴۰ ہوئے یہی حصہ
ہے ہر دادی کا اور جبکہ مضروب مذکور کو اعمام سبعہ پر قسمت کیا تو ۳۰ حاصل ہوئے پہر جبکہ اس خارج کو اونکا اصل مسئلے کے نصیب مین یعنی ایک مین ضرب کیا ۳۰
حاصل ہوئے یہی حصہ ہے ہر چچا کا کذا فی الطحطاوی واذا اردت قسمۃ الترکۃ بین الورثۃ والغرماء یعنی کلا وحدہ لا معا لتقدم الغرماء علی قسمۃ
المواریث کما فی شرح السراجیۃ للسید اور جبکہ تو چاہے درثہ اور ارباب دیون کے ترکہ قسمت کرنا چاہے یعنی فقط وارثونمین یا فقط دائنونمین نہ ایک ساتہہ دونونمین

بسبب متقدم ہونے ارباب دیون کے موارث کی نسبت پر چنانچہ حیدر کی شرح سراجیہ میں یہہ مطلب مصرح مذکور ہے م وجہ اسکی یہہ ہے کہ جب ترکہ پورا پورا ادا ہوا جیسے دیون میں اور کچھ باقی نہ رہا تو ارباب دیون میں اب قسمت کرنے کی کچھ حاجت نہ رہی اور تو یہیں البتہ قسمت ہوگی اور اگر ترکہ ادا ہو دیون کو کافی ہوا تو وارثان کے لیے کچھ باقی نہ رہا تو ان میں ورثہ کے قسمت بھی نہو گی حاشیہ عجم زادہ میں ہے بین الطائفتین قسمت ترکہ سے مراد یہہ ہے کہ ہر گروہ کے افراد میں با احسان قسمت ہوگی نہ بالاشتراک بین الطائفتین کذا فی الطحطاوی فان کان بین الترکۃ والتصحیح مماثلۃ فظاہر م اگر ترکہ اور تصحیح میں مماثلت یعنی برابری ہو تو ظاہر ہے م چنانچہ اگر میت نے ماں اور باپ اور چار بیٹیوں کو چھوڑا اور ترکہ چھ دینار ہے تو ہر ایک کو ایک ایک دینار ملیگا اسواسطے کہ ثلث یعنی دو دینار والدین میں مشترک ہیں اور ثلثین یعنی چار بنات کا حق ہے تو ترکہ بلا دقت تقسیم ہو گیا او موافقۃ ضربت سہام کل وارث من التصحیح فی جمیع الترکۃ کذا فی شرح المتن والشرح والموافق للسراجیۃ وغیرہا فی وفق الترکۃ وانما یضرب فی جمیع الترکۃ عند المباینۃ م اگر ترکہ اور تصحیح میں موافقت ہو تو ضرب کرے تو ہر وارث کے سہام کو تصحیح سے تمام ترکہ میں شارح نے کہا یہی عبارت ہے متن اور شرح متن کے نسخوں میں اور سراجیہ وغیرہ کے موافق یون ہے کہ سہام کو وفق ترکہ میں ضرب کرے اور تمام ترکہ میں تو ضرب کیجاتی ہے فقط مباینت کیوقت م سراجیہ وغیرہا کا مطلب چنانچہ سید شریف نے فرائض شریفی میں واضح کرکے چند محل مین مذکور کیا ہے یہہ ہے کہ مباینت کا حکم موافقت اور مداخلت میں بھی جاری ہوتا ہے تو ضرب کیجاتی ہین ہر وارث کے سہام تصحیح میں جمیع ترکہ میں اور موافقت کا دوسرا طریقہ وہ ہے جسکو شارح نے ذکر کیا وہ یہہ ہے کہ سہام ہر وارث کے ضرب کیجاوین ترکہ کے وفق میں پھر حاصل ضرب کو وفق تصحیح پر قسمت ہو تو خارج قسمت نصیب ہوگا اوس وارث کا اور مداخلت شریک ہے موافقت کے اس طریقہ میں تو تمکو اختیار ہے اگر تم چاہے موافقت اور مداخلت میں تباین کا طریقہ اختیار کرو اور چاہے ہر ایک میں اونکا طریقہ پسند کرے دونون کا مآل ایک ہی ہے اور مباینت کی صورت کا بیان یہہ ہے کہ ایک عورت اپنا زوج اور ماں اور دو سگی بہنیں چھوڑ کر مر گئی اور ترکہ ۲۵ اشرفیان ہیں تو اصل مسئلہ چھ سے ہے اور عول کر گیا آٹھ کیطرف تو زوج کو تین سہم ملے تین ہیں اور ماں کو ایک اور ہر بہن کے دو سہم اور ترکہ اور تصحیح یعنی آٹھ میں تباین ہے پھر تو نے جب چاہا کہ ہر وارث کا حصہ دریافت کرے ترکہ سے تو جو نصیب زوج کا تصحیح سے ہے یعنی تین کو تمام ترکہ میں ضرب کر پچھتر حاصل ہونگے پھر اس مبلغ کو تصحیح یعنی آٹھ پر قسمت کر تو نو اشرفیان اور ایک اشرفی کی تین ثمن خارج ہونگے تو یہہ حصہ ہے زوج کا اس ترکہ سے اور ماں کے نصیب کو تصحیح سے یعنی ایک کو بھی جمیع ترکہ میں ضرب کر ۲۵ حاصل ہونگی پھر جب اونکو آٹھ پر قسمت کیا تین اشرفیان اور ایک اشرفی کا ثمن خارج قسمت ہوا تو یہہ حصہ ہے ماں کا ترکہ سے اور ہر بہن کے نصیب یعنی دو کو تمام ترکہ میں ضرب کر ۵۰ حاصل ہونگی پھر جب اونکو آٹھ پر قسمت کیا چھ اشرفیان اور ۱/۴ اشرفی خارج ہوئی سو یہہ حصہ ہے ہر بہن کا ترکہ مذکورہ سے اور اگر اس مسئلہ میں ترکہ ۵۰ اشرفیان فرض کیجیے تو ترکہ اور تصحیح میں توافق بالنصف ہے اور جبکہ ترکہ ۲۴ اشرفیان فرض کیجیے تو تصحیح اور ترکہ میں تداخل ہے اور ان دونون صورتوں میں تمکو اختیار ہے چاہے مباینت کی مانند عمل کرے اور چاہے ہر وارث کے نصیب کو وفق ترکہ مین ضرب کرے پھر حاصل کو وفق تصحیح پر قسمت کرے خارج قسمت ہوگا ہر وارث کا اور اگر ترکہ میں کسر ہو تو اوس میں ترکہ بسط کرنیکی حاجت ہوگی تاکہ ترکہ ایک جنس ہو جاوے اور بسط کا طریقہ یہہ ہے کہ صحیح کو مخرج کسر میں ضرب کرے اور حاصل پر کسر مذکور کو زیادہ کر دے پھر اوس عدد کو بھی جس سے مسئلہ تصحیح ہوگیا ہے مخرج کسر میں ضرب کرے پھر دونوں حاصل میں ضرب اور قسمت کا وہ عمل کرے جو مذکور ہو چکا تو خارج قسمت اوس وارث واحد کا حصہ ہوگا سو جبکہ یہی مسئلہ مذکورہ میں ۲۵ اشرفیوں اور ثلث اشرفی کا ترکہ فرض کیا تو ۲۵ کو ثلث کے مخرج یعنی تین میں ضرب کیا حاصل ہوئے ۷۵ پھر تہائی کو زیادہ کیا تو ۷۶ تہائیان ہوئیں پھر تصحیح یعنی آٹھ کو بھی تین میں ضرب کیا ۲۴ حاصل ہوئے پھر جب نصیب ہر وارث کا آٹھ سے ۷۶ میں ضرب کیا اور حاصل کو ۲۴ پر قسمت کیا تو خارج قسمت حصہ ہوگا اس وارث کا گویا کہ ترکہ ۷۶ کا ہے اور گویا تصحیح ۲۴ کی ہے کذا فی الطحطاوی عن الشریفی وھذا لمعرفۃ نصیب کل فرد اور یہہ قاعدہ مذکورہ واسطے دریافت کرنے حصہ ہر فرد وارث کے ہے وتفعل کذلک فی معرفۃ نصیب کل فریق منہم اور اسیطرح تو عمل کرے وارثوں کے ہر فریق کے حصہ دریافت کرنے میں م یعنی نصیب ہر فریق کو تمام ترکہ میں ضرب کرے تین صورتوں تباین اور توافق اور تداخل میں اور حاصل کو تمام تصحیح پر قسمت کرے سو جو خارج ہوگا وہ حصہ ہوگا ہر فریق کا چنانچہ حصہ دو بہنوں کا مسئلہ سابقہ میں تمکو معلوم ہو چکا اور تمکو اختیار ہے کہ توافق اور تداخل میں دوسرا طریقہ کرے جو عنقریب مذکور ہو چکا مصنف

اس سے صلح درست ہے ثم قسم الباقی من التصحیح او الدیون علی سہام من بقی منہم فتصح منہ کر زوج دم ہم پر قسمت کیا جاوے باقی تصحیح اور ان
اونکے سہام جو باقی رہیں وارثوں میں سے تو صحیح ہوگئے سہام باقی سے چنانچہ زوج اور ماں اور چچا وارث ہیں تو مسئلہ ہم وجود زوج کے چھ سے ہے اور تصحیح
سے وارثوں پر اونمیں سے زوج کے سہام تین ہیں اور ماں کے دو سہم اور چچا کا ایک سہم فصالحت الزوج علی ما فی ذمتہ من المہر وخرج من البین اخرج
سہامہ من التصحیح وھی ثلثۃ واقسم الباقی فی الترکۃ وھی ما عدا المہر بین الام والعم اثلاثا بقدر سہامہما من التصحیح قبل التخارج وحینئذ یکون
سہمان للام وسہم للعم پھر زوج نے صلح کر لی اپنے حصے کی یعنی نصف میراث کی اوس مہر جو اوسکے ذمے پر مہر زوجہ کا واجب الادا ہے اور وہ خارج ہو گیا وارثوں کے درمیان
سے تو زوج کے تین سہام تصحیح سے گرا دیے اور باقی ترکہ سوائے مہر کے ماں اور چچا میں تین تہائی کرکے بقدر اونکے سہام کے تصحیح قبل از تخارج سے قسمت کر دو اور اس
وقت میں دو سہم ماں کے ہوں اور ایک سہم چچا کا ہوا ہم یعنی جو سہام تھے ہر ایک وارث کی تصحیح سے تخارج سے پہلے وہی ہنوز قائم ہیں زوج کے خارج ہو جانے پر
سہام باقی ورثہ میں کچھ فرق اور تغیر واقع نہیں ولا یجوز ان یجعل الزوج کان لم یکن لئلا ینقلب فرض الام من ثلث اصل المال الی ثلث الباقی
اور یہ جائز نہیں کہ زوج کو یوں قرار دیجیے کہ گویا کہ موجود ہی نہ تھا کہ ماں کا فرض اصل مال کی تہائی سے باقی مال کی تہائی کی طرف بدل جاوے ہم
اصل مال چھ سہم تھے اوسکی تہائی دو سہم ہیں اور اگر زوج کو نابود فرض کیجیے تو زوج کا نصف حصہ ساقط ہو کر تین سہم باقی رہیں گے اوسکی تہائی ایک سہم
ہے لانہ حینئذ یکون للام سہم وللعم سہمان وہو خلاف الاجماع قالہ السید وغیرہ قلت وھذا ہو الصواب ولقد غلط فی قسمۃ ھذہ
المسئلۃ صاحب المختار وصاحب مجمع البحرین وغیرہما علی ما عندی من النسخ فانہما قسما الباقی للام سہم وللعم سہمان وقد علمت انہ خلاف الاجماع
اس واسطے کہ اوس وقت میں یعنی باقی مال کی قسمت میں ماں کا ایک سہم ہوگا اور چچا کے دو سہم اور وہ مخالف اجماع کے ہے ایسا کہا ہے سید شریف وغیرہ شارحین سراجیہ نے میں
کہتا ہوں اور یہی قول یعنی زوج کو نابود نفرض کرنا حق اور ٹھیک ہے اور البتہ اس مسئلہ کی قسمت کرنے میں صاحب مختار اور صاحب مجمع البحرین وغیرہما غلط کر گئے ہیں
بموجب ان کتابوں کے نسخوں کے جو میرے پاس موجود ہیں اس واسطے کہ ان دونوں مصنفوں نے باقی مال کو یعنی تین سہم کو نہ چھ کو قسمت کیا ہے ان کا ایک سہم
اور چچا کے دو سہم اور البتہ تجکو سید شریف وغیرہ کے نقل کلام سے معلوم ہو گیا ہے کہ وہ خلاف اجماع کے ہے ہم اور یہ اس صورت پر محمول ہے جبکہ اوسکا باپ مختلف
ہو تا ہو اور اوسکا وجود اور اوسکو فرض عدم سے اور جبکا حال اسطرح مختلف نہوتا ہو چنانچہ اگر بجائے چچا کے باپ ہو تو اوسکے دخول کا اعتبار کرنا لازم نہیں
ماں کا ایک سہم اور باپ کے دو سہم ہیں دونو تقدیروں میں اور اگر یوں فرض کیجئے کہ چچا نے صلح کر لی کچھ ترکہ پر تو بھی مسئلہ چھ سے ہوگا پھر جبکہ چچا کا حصہ یعنی ایک سہم
گرا دیا باقی رہے پانچ سہم تین سہم زوج کے اور دو سہم ماں کے تو باقی مال پانچ حصے کیا جاویگا زوج اور ماں میں تو تین خمس زوج کے اور دو خمس ماں کے
اور اگر یوں فرض کیجیے کہ ماں کے حصے پر صلح واقع ہوئی اور وہ خارج ہو گئی میراث سے تو بھی مسئلہ چھ سے ہوگا پھر جبکہ ماں کے دو سہم ساقط کر دیے چار باقی رہے تو باقی
ترکہ چار حصے ہوگا اسمیں سے تین زوج کے اور ایک چچا کا کذا فی الطحطاوی قال العلامۃ قطب الدین محمد بن سلطان فی شرح الکنز وقولہ
کان لم یکن فیہ نظر فتدبر کذا فی البحر بعد یہ علامہ قطب الدین محمد بن سلطان نے شرح کنز میں کہا اور ماتن کا یہ قول کہ زوج کو یوں قرار دیں کہ گویا
تھا اس قول میں اعتراض ہے پھر شارح کتنے ویسا بیان کیا جیسا کہ تحریر ہو چکا سو اسکو تامل کرلے قال مؤلفہ العبد الفقیر العاجز الحقیر محمد علاء الدین
ابن الشیخ علی الحصنی الحنفی العباسی الامام بجامع بنی امیۃ ثم المفتی بدمشق المحمیۃ وقد فرغت من تالیفہ فی اواخر شہر المحرم الحرام سنۃ
احدی وسبعین والف ہجریۃ علی صاحبہا افضل الصلوۃ والسلام اس شرح کا جامع بندہ محتاج ضعیف احقر یعنی محمد علاء الدین ابن شیخ علی حصنی کا
بیٹا حنفی مذہب عباسی نسب بنی امیہ کی جامع مسجد کا امام پھر دمشق محفوظ کا مفتی کہتا ہے کہ میں اس کتاب کی تالیف سے فارغ ہوا پچھلی تاریخوں میں شہر محرم الحرام سن
ایک ہزار اکہتر ہجری میں ہجرت والی رسول پر جو بہتر درود اور سلام ہم قاموس میں ہے کہ حصنی ایک موضع کا نام ہے شاید کہ شارح انہیں سے کسی موضع کیطرف منسوب
ہیں امام اور مفتی میں احتمال ہے کہ شارح کی صفت ہو یا اوسکے والد کی اور یہی ظاہر ہے وقد بالغت فی تلخیصہ وتحریرہ وتنقیحہ اور البتہ میں نے اس شرح کی تلخیص اور
اور تنقیح میں بہت مبالغہ کیا ہے ہم تلخیص سے مراد اختصار ہے قاموس میں ہے کہ تلخیص عبارت ہے تبیین اور شرح سے شیخ الاسلام نے شرح رسالہ قشیریہ میں کہا کہ اکہ ابو

# اشتہار

بہ قانون ایکٹ سنہ ۱۸۶۷ء داخل بھی رجسٹری گورنمنٹ ہو چکی ہے کوئی صاحب بدون اجازت مہری عاجز کے قصد طبع نہ فرمائیں

## اطلاع

جس کتاب پر ناظرین مہر طغرای احقر نہ پائیں اوسکو مسروقہ تصور کریں اور ہرگز قصد خریداری مسروقہ نہ فرمائیں +

## تنبیہ

واسطے سہو اِسباب کے کہ یہ کتاب مطبع صدیقی میں مطبوعہ ہوئی سطر عنوان لوح متضمن مادہ تاریخ لکھی گئی + +

